بعون صانع بیچون و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

درین ایام خجستہ فرجام بعون توفیق شافی علی الاطلاق وبیمن صون دافع علل مزیل امراض رسالہ در معالجات جسمانی بے نظیر ولاثانی الموسوم بہ

# قرابادین احسانی

من تصنیف و تالیف حکیم احسان علیخان صاحب
موجد و بانی مصنف طب احسانی و اوراد احسانی بصحت
تمام و حسن انتظام

مطبع منشی تیج کمار وارث منشی نولکشور لکھنؤ میں طبع ہو کر مقبول جہاں ہوا

# علم اجمالی فوائد نسخۂ لاثانی یعنی فہرست قرابادین جسمانی




بعد حمد و سپاس اس حکیم نعیم کے جسنے ارکان مختلف الکو الُف سے نسخۂ ایجاد و تکوین کو تراکیب گوناگون مرکب کیا اور اجساد انسان کو مجمع قوتہای متنوعہ و مظہر صنائع متلونہ فرمایا و نعت سرور کائنات باعث ظہور موجودات کے کہ معجون ملت حقیقی کو اجزائے اربعہ شریعت و طریقت و حقیقت سے ترکیب و شربت ہدایت کو متعالا صحاب خلت آب دائمہ کرمیہ سے ترتیب دیا صلے اللہ علیہ و علی آلہ و صحابہ و اتباعہ وسلم واضح ہو کہ جب قول مستقیم و ہدایت عمیم حکیم حاذق مخبر صادق یعنی لکل داء دواء کی مولوی سدم نے یہ شرح کی شعر گفت پیغمبر کہ یزدان مجید + از پئے ہر درد درمان آفرید ؛ تب مفروض و مسنون ہونا معالجے کا باحسن الوجوہ ثابت و اعانت و امداد ایسے امر صواب کی خالی از ثواب نہیں معہذا باوجود کثرت مشاغل حصول معاش توسل حکام عالی مقام و تقرب عمائد ذوی الاحترام کہ اقصیٰ ترین اسباب انتشار طبیعت سے ہے بعد تالیف طب احسانی و ادویات احسانی بخواہش اصحاب کریم و ترغیب احباب صمیم ہمت بے بضاعت مائل اسکی ہوئی کہ کوئی تحریر ایسی کیجاوے جس سے نفع عام و یادگار مستہام رہے لہذا اتفاق تحریر اس

قرابادین جسمانی کا متضمن بمقدمہ و تین مقالہ و خاتمہ کے ہوتا ہی اللہ تعالیٰ شانہٗ مفید عام
و نافع انام فرمائے وَهُوَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْهِ التُّكْلَانُ اور چونکہ تعرف مفردات کا مقدم ہی
مرکبات پر لہذا دستورات اخذ و تدبیرات اصلاح و تحفظ مفردات کے مقدم لکھے گئے

## مقدمۂ مشعر اوپر تین فصلون کے

**فصل اول** بتمہید و ضرورت و ترکیب دواؤں مین خالق تعالیٰ شانہٗ نے چارو
کیفیت مین ایسی ضد بنائی ہی کہ حرارت ساتھ برودت کے اور رطوبت ساتھ یبوست کے
جمع نہیں ہو سکتی اور ان چارون کیفیت مین ایک ایک قوت عطا فرمائی ہی حرارت و برودت
مین فاعلہ و رطوبت و یبوست مین منفعلہ اور بدون جمع ہوئے دونون قوت فاعلہ و منفعلہ کے
کسی ایک قوت کا ظہور نہین ہو سکتا یعنی جب تک قوت منفعلہ موجود نہ ہو قوت فاعلہ کا
فعل کس کے ذریعہ سے ظاہر ہو سکے پس ہر دوا مین دو کیفیت کا موجود ہونا یقینی ہی حرارت
ساتھ رطوبت خواہ یبوست کے برودت ساتھ رطوبت خواہ یبوست کے اور استعمال دوا سے
ان چارون کیفیت مین چار درجے نکلتے ہین یعنی استعمال سے اگر کسی کیفیت کا اثر ظاہر نہو
مگر بکثرت یا بتکرار تو درجہ اول ہی اور اگر ظاہر ہو مگر مضر افعال نہ ہو تو درجہ دوم ہی اور اگر مضر
مگر حد قتل تک نہ پہونچاوے تو درجہ سوم ہی اور اگر مضرات افعال تا بحد قتل پہونچاوے
تو درجہ چہارم ہی پس یہ بات بخوبی ثابت ہو گئی کہ ہر دوا مین دو کیفیت کسی درجہ مین
موجود ہین اور یہ بات عقلاً و نقلاً ثابت ہو گئی کہ ہر مرض ایسی دوا سے جو اُسکی ضد ہو
دفع ہوتا ہی مثلاً مرض حار رطب دوا بارد یابس سے و مرض بارد و یابس دوا حار رطب سے
پس لازم ہوا کہ ایک مرض ایک ہی دوا سے دفع ہوا کرے مگر ضرورت مرکب کرنے دوا کی
باسباب چند ہوتی ہی ایک یہ کہ ایسی دوا مفرد جو بمقابلہ مرض کے کافی ہووے میسر نہ آوے
دوسرے دوا کی بو یا مزے کی تیزی کو کم کرنا یا دفع کرنا ضرور ہو تیسرے دوا کی بو یا مزہ متغیر
کرنے کو چوتھے دوا کی قوت کم یا زیادہ کرنا ضرور ہو پانچوین نفوذ دوا کو تیز یا سست کرنا

مناسب ہو چھٹے عضو خاص مین دوا کی تاثیر پہونچانا بدون ملانے دوسری دوا کے
ممکن نہ ہوئے ساتوین مرض چند عضو مین ہوے اور ہر عضو کے لیے خاص خاص دوا
یکجا کرنا ضرور ہوا آٹھوین خود مرض مرکب ہوئے اور ہر جز و مرض کے واسطے ادویۂ
مفردہ کو مرکب کرنا ضرور ہوئے نوین واسطے زیادہ کرنے ایام بقائے قوت دوا کے
دسوین بغرض آسانی استعمال کے **فصل دوسری** بیان اختراعات ابتدائے مرکبات مین

سفوف

**سفوف** یعنی چورن وہ پھنکی سب ترکیبون سے مقدم ہے کتاب الصناعات مین حکیم
دلیفوریدس کا قول اس طرح پر منقول ہے کہ مخترع اُسکا بقراط شاگرد اسقلیبوس کا ہے نہ وہ
بقراط متاخر جو ہمعصر سکندر ذوالقرنین کا مشہور ہے اُسکے بعد اسمائے جُداگانہ مقرر ہوتے گئے
باعتبار استعمال جیسا حمول و زرور و نفوخ باعتبار جیسا عطوس اور جوتھی سرب
سنگرہ مولفۂ پرسرام بید مین منقول ہے کہ ہنسراج نامی بید ملک دترا کھنڈ مین پیدا
ہوا تھا اُسنے ہندوستان مین اختراع چورن یعنی سفوف کا کیا تھا اُسکے بعد جگرناتھ نام

حب

ملک کشمیر مین پیدا ہوا اُس نے فلزات یعنی دھات کو کشتہ کر کے سفوف بنایا **حب**
یعنی گولی کتاب الصناعات مین لکھا ہے کہ مخترع سب کے اسماء مین بہت اختلاف ہے بعض نے
سولون جہادری افلاطون کو لکھا ہے اور بعض نے لقمان کو اور بعض نے جاماسپ اُسکے
شاگرد کو لکھا ہے اولاً اجزائے تر و تازہ سے خرد و مدور بنتی تھی ازان بعد اور ترکیبون سے
اور صورتون پر مثل بنادق و شیاف و شلث کے بزمان مختلف اختراع ہوا اور کتب ہند
مین مرقوم ہے کہ دہنانتر بید نے جس سے ابتداء علم بیدک کی ہے اولاً پارہ کی گولی بنائی اُسکا

معجون

نام گوٹکا رکھا و فوائد عظیم دیکھے اسکے بعد اور چیزون کی گولیان بنائین **معجون** کتاب الرجال
مین لکھا ہے کہ سقراطس نے جسکو سقراط کہتے ہین معجون کا اختراع کیا ہے مگر بعضون نے لکھا ہے
کہ دیوجانس نے یہ ترکیب کی تھی اولاً سفوف کو شہد مین ملا کر بنایا تھا ازان بعد اور ترکیبین
ہوئین اور باعتبار قوام و تاثیرات کے اسمائے جُداگانہ مثل خمیرہ و مفرح و لعوق کے ہوتا گیا

اور پوتھی سرب سنگرہ مین لکھا ہی کہ ہندوستان مین معجون جسکو ولیہ کہتے ہین وہانتر ندکورہ سے
شروع ہوا اُسنے قوام سخت قابل گولی کے بنایا تھا **شربت** اکثرون کا اتفاق اس پر ہے کہ
فیثاغورس نے شربت کا اختراع کیا مگر شیخ الرئیس بوعلی نے لکھا ہی کہ فیثاغورس نے صرف
سکنجبین کا اختراع کیا تھا شربت بطلیموس نے بنایا تھا اولاً ہر دوا کا پانی نچوڑ کر شیرینی
کے ساتھ قوام کیا تھا ازان بعد خشک دوا کے جوشاندہ سے ہی بنانے لگے اور پوتھی تکنشتھا من
مین لکھا ہی کہ دھرن پال نامی بید جو ملک ہند اول مین پیدا ہوا تھا اُسنے سات قسم پر کاڑھا
یعنی دوا کے جوشاندے کا اختراع کیا اُسی نے شربت بھی بنایا مگر شربت کو اقسام کاڑھا مین داخل
رکھا کوئی نام مخصوص نہ کیا **مرہم** پہلے اختراع اسکا حکیم بقراط یونانی نے کیا اور اپنی تصانیف
مین لکھا ہی کہ قوت مرہم کی مدتون تک باقی رہتی ہی جسمین روغن زیت داخل ہو اُسکی قوت کبھی
ساقط نہین ہوتی اور جسمین گوند بکثرت ہو اُسکی قوت بیس برس تک رہتی ہی اور جسمین چربی ملی ہو اُسکی قوت
ایک سال تک رہتی ہی **روشنائی** یعنی سرمہ مقوی بصر سب سے پہلے حکیم فیثاغورس نے واسطے
سلطان ارسطندون والی صقلیہ کے بنایا تھا بعدہ اولاً حکیم سقیانوس نے سلطان وقت
کے لیے واسطے دفع سوزش چشم کے اجزائے بارد سے تیار کیا تھا ازان بعد اور اجزائے مناسب بھی
مخلوط ہونے لگے **فصل تیسری** مشعر بیان امور خاص متعلقہ اس کتاب کے **فائدہ** نسخہ مرکب
مین ضرور ہی کہ اسکا کوئی مزاج قائم ہوئے یعنی کیفیات مختلف ہر ایک اجزا کی ملکر دونون کیفیت
فاعلہ ومنفعلہ کسی ایک درجے پر قائم ہو جاوین اور جن جن امراض کے واسطے وہ مرکب کیا گیا
ہی جملہ مراعات اُس مزاج کے ساتھ موجود ہون مگر یہ سب باتین اُسوقت حاصل ہوتی ہین کہ
اجزا اصل ترکیب کے اعداد اور وزن مین کم و بیش نہون اگر کوئی چیز میسر نہ ہوئی تو اُسی کیفیت
کی دوسری دوا شامل کی گئی ہو الا وزن اصلی ہر دوا کا قائم رہنا پر ضرور ہی ورنہ کیفیت اصلی
قائم نہین رہ سکتی پس ہر گاہ نسخے مین نام اوزان کا ساتھ الفاظ غیر متعارفہ مثل وقیہ ودرہما
ودبل بندقہ وترمسہ وجوزہ ودانق وسکرجہ وطسوج ومثقال ودرم ودانگ کے لکھا ہی مقدار

اوزان مذکورمین بھی باقوال متقدمین کے اختلاف موجود ہی بلکہ ہر مقام کے وزن تولہ وغیرہ مختلف ہوتے ہین تب مزاج نسخۂ مرکب کا کیونکر قابل تشفی و اطمینان کے درست متصور ہو سکتا ہی بلکہ اکثر یہی امر موجب تشویش و باعث عدم ظہور تاثیرات کا ہوتا ہی لہذا اس کتاب مین اوزان سابقہ تحقیق و تطبیق کرکے بہ تفصیل ذیل تعین کیے گئے ہین ماشہ آٹھ رتی یعنی گھنگچی کا اور تولہ بارہ ماشے کا اور رطل چالیس تولے کا اور سیر اسی تولے کا اور من چالیس سیر کا **فائدہ** اس کتاب مین اکثر نسخجات مؤلفہ اطبائے متقدمین بھی منقول ہین اگر بمقابلہ دوسری کتاب کے تجاوز و تفاوت پایا جاوے تو سبب اسکے یہ ہین اول کثر قرابادینات کے نسخہائے متعدد دیکھا کرکے اُنکی ترکیبون کو دیکھا تو بسبب مرور دہور و کثرت نقول کے بہت تجاوز و تفاوت پایا گیا اُسمین سے وہ ترکیب لکھی گئی جو چند نقلون مین تھی اور قرین صحت کے معلوم ہوئی دوسرے جہان اقوال مختلف لکھے گئے تو اُنمین سے ایک قول کو از روے نقل و قیاس خود تجربہ کے اختیار کیا گیا تیسرے اوزان سابقہ بہ تفتیش و احتیاط تمام باوزان متذکرہ بلا تبدیل کیے گئے ہین چوتھے جو دوا نایاب یا کمیاب یا از بس غیر متعارف معلوم ہوئی یا کہ میسر آتی ہی مگر صحت اُسکی مشتبہ رہتی ہی اُسکا بدل لکھا گیا ہی خواہ کسی جز دوسرے کا وزن قائم کیا گیا کہ اُسکی ضرورت باقی نہین رہی **فائدہ** نسخجات معروف کہ جنکے بعض اجزا ہرگز صحیح میسر نہین آتے اور کمتر کسی کو ارادہ اُن کے بنانے کا ہوتا ہی مثل تریاق فاروق و لبوب کبیر کلکلانج کے اُنکا لکھنا اس مختصر مین مصلحت معلوم نہوا شائق کو قرابادنیات سابقہ سے دیکھنا چاہیئے **فائدہ** جو نسخہ مثلاً پانچ مرضون کے واسطے مفید لکھا ہی اُسکا یہ مطلب نہین ہی کہ جب سب امراض متذکرہ یکجا ہون تب استعمال کیا جاوے بلکہ اُنمین سے جو مرض یا امراض موجود ہون اُنکے دفع کے لیے استعمال کرنا چاہیئے **فائدہ** تعداد خوراک کی اکثر نسخون مین اس غرض سے نہین لکھی ہی کہ اُسکی مقدار برعایت حالات مریض کے طبیب خود تجویز کریگا **فائدہ** جس ترکیب مین کہ ہلیلہ و بلیلہ و آملہ لکھا ہے

اُس سے یہ مراد ہی کہ تخم نکالے ہوئے بوزن مرقوم ہون اور صرف لفظ ہلیلہ سے مراد
ہلیلۂ زرد ہی اور لفظ ہلیلجات اور ہرسہ ہلیلہ سے مراد ہلیلۂ زرد و ہلیلۂ کابلی و ہلیلۂ سیاہ ہی
ہرسہ ہلیلہ بوزن مساوی ملکر دوسری چیز کے ساتھ وزن کے برابر ہون اور لفظ ترپھلا سے
مراد ہلیلۂ زرد و ہلیلہ و آملہ ہی کہ ان تینون سے ہر ایک کا وزن برابر ہوئے **فائدہ** جس
ترکیب مین مویز داخل ہی اُس سے تخم برآوردہ مقصود ہی **فائدہ** سفوف مین زنجبیل قسم میدہ
و دیگر ترکیب مین زنجبیل ریشہ دار مقصود ہی **فائدہ** ریوند مطلق سے مراد ریوند چینی ہے
**فائدہ** بہمنین سے مراد بہمن سُرخ و سفید ہی تودرین سے مراد تودری سفید تودری زرد
تودری سُرخ و موصلین سے مراد موصلی سیاہ و موصلی سفید ہی قلتین سے مراد الائچی سفید و
الائچی سُرخ و فلفلین سے مراد فلفل دراز و فلفل گرد یعنی پیپر و مرچ ہی و صندلین سے مراد صندل
سفید و صندل سُرخ ہی کہ ان سب سے ہر واحد بوزن مرقوم کے ہوئے **فائدہ** جس ترکیب مین
شہد داخل ہی شہد کف گرفتہ مراد ہی اس تدبیر سے کہ اولاً شہد کو آگ پر رکھین جب اسمین کف ظاہر
ہوئے کپڑے سے چھان لیوین و بحالت گرم رہنے کے دواکو ملادین اور جس ترکیب مین شکر اور شہد
دونون داخل ہوئے شکر و شہد یکجا کچھ پانی ملاکر آگ پر رکھین جب شکر گھلجاوے اور شہد کا کف
نمایان ہوئے کپڑے مین چھان کر قوام بناکے دوا ملادین **فائدہ** جس ترکیب سے جوشاندہ و
خیساندہ مین تخم کشوث و افتیمون داخل ہوا اُنکو کپڑے کی پوٹلی مین باندھ کر خیساندہ یا جوشاندہ
کرکے بدون ملنے کے نچوڑلین **فائدہ** ہموزن و مساوی الوزن سے مراد یہ ہی کہ سب دوا کا وزن
برابر ہووے دوچند ان سے مراد یہ ہی کہ سب دوا کی دوونی ہو ایسے ہی اور الفاظ ہین مثل سہ چند ان
وغیرہ کے **فائدہ** زیرہ مدبر یہ ہی کہ زیرۂ سیاہ کو سرکہ مین ترکرلین اور نکال کے خشک کرین اور یہ
ترکرین تین بار تک **فائدہ** بودادہ یہ ہی کہ دواکو کفگیر مین رکھ کر آگ پر رکھین جب بو بھننے کی
پیدا ہوئے اور رنگ متغیر ہو جاوے علیحدہ کرلین **فائدہ** تسقیہ یہ ہی کہ دوائے خشک نیمکوفتہ
کو کسی چیز کے پانی مین ترکرکے خشک کرنا و تین بار سے کم تسقیہ کامل نہین **فائدہ** شیرگیری کی اصطلاح

یہ ہے کہ عورت بیٹا جنی ہو دودھ اُسکو پلاتی ہو ایسا ہی شیر دختر ہے **فائدہ گل حکمت** یہ ہے کہ ایک کوزہ آب نارسیدہ مین دوا رکھکے اوپر سے دیالی نئی رکھکر آٹے سے وصل کرین اور کپڑا تر کرکے اُس سب پر لپیٹ کے مٹی لگا کے آگ مین اوقات معینہ تک اُسکو رکھنا **فائدہ** عرق کھینچنا ہو تو دوا مین آب دریا ڈالنا بہتر ہے باقی ادویہ مین آب چاہ شیرین چاہیئے الا حقنہ مین آب چاہ شور اولی ہے

## مقالہ اول بیان امور کلیہ متعلق ادویہ مین

**فصل اول۔** بیان اوقات لینے ادویہ اور مدت بقائے قوت اُنکی مین عمدہ طریق یہ ہے کہ جو دوا جس مقام کی اچھی ہوتی ہو وہین کی مستعمل کیجاوے اور دریافت کرنا اس امر کا ان کتابون سے چاہیئے جسمین ادویہ مفردات کا بیان ہو یا بیان اشخاص ہوشیار وسیاح سے اور سب دوا مکان مرطوب اور نہایت گرم یا نہایت سرد اور ہوائے تند اور گرد وغبار مین رکھنے سے خراب و کم قوت و ناقص ہو جاتی ہے جاننا چاہیئے کہ دوا کی تین قسم ہین جمادات و نباتات و حیوانات یا انھین تین قسم سے پیدا ہین

جمادات

**جمادات** وہ چیز ہین جنکا نہ درخت ہو نہ جاندار ہون اُنکے لینے کے واسطے کوئی وقت مخصوص نہین کیا گیا اور نہ اُنکے دیکھنے سے تمیز ہوسکتی ہے کہ کس وقت اپنے مقام سے لی گئی ہے الا اگر ایام معتدل اور ایام بہار مین اپنے مقام سے لیجاوے تو بہتر ہے اور خوبی اُنکی یہی ہے کہ ادویہ منجمد ملون منجمد کے ہر جز کا آب و تاب اور رنگ اصلی برابر اور قائم ہوئے اور جو جز سیال اور نرم ہوئے اور اُسمین کوئی چیز دوسری مخلوط نہوئی ہو اُسکی قوت زائل نہین ہوتی الا خراب و ناقص ہو جاتی ہے اور نہایت کہنہ ہونے سے کم قوت ہو جاتی ہے

نباتات

**نباتات** وہ چیز ہین کہ جنکا درخت جمتا ہے اور وہ بھی دو قسم ہین ایک جنکا درخت چند سال تک رہتا ہے اور بعد شباب کے ہر سال بہار لاتا ہے دوسرا ہر سال کسی فصل مین پیدا ہوتا ہے اور سال بھر سے زیادہ نہین رہتا الا نادر و اتفاقیہ قلیل خواہ کثیر باقی رہتے ہین اور کل نباتات کا ہر جز سڑنے اور گھٹنے اور تغیر رنگ اور مزہ اور بو سے خراب ہو جاتا ہے اور قبل انقضائے مدت معینہ بقائے قوت کے قابل استعمال کے نہین رہتا درختان قسم اول کا برگ اُسوقت لیا جاتا ہے جب بعد خزان کے پتے نکلتے ہین اور کلی جب پید

کھلنے کے ہوئی ہو پھول جبتک درخت سے جدا نہ ہوا ہوئے پھل خام اور پختہ دونوں لیا جاتا
ہی اور اپنے اپنے موقع پر مستعمل ہوتا ہی مثلاً ببول کا پھل خام لیا جاتا ہی اور اُسی موقع کا ملی
ہوتی اور آملہ کا پھل رسیدہ لیا جاتا ہی خام ناقص ہی تخم پھل پختہ کا لیا جاتا ہی چوب اور
بیخ اور پوست اُنکی اُسوقت لینا چاہیئے جب درخت قابل بہار لانے کے ہوئے یا بہار لاتا
ہو اور درختوں سے جو چیز ہر سال پیدا ہوتی ہی یعنی پتی اور کلی اور پھول اور پھل اور تخم اُنکی
قوت کامل صرف ایک سال تک رہتی ہی اُسکے بعد کم قوت ہو جاتے ہین اگر احتیاط سے رہین
تو قابل استعمال کے رہتے ہین ورنہ بالکل خراب ہو جاتے ہین مگر ترکیب سے زیادہ دنون تک
قوت رہتی ہی جیسا مربی یا گلقند بنانے سے خواہ کسی ترکیب مین داخل ہونے سے صمغ یعنی
گوند جس قسم کے درختو نمین ہوتا ہی بروقت شباب درخت کے اکثر بایام سرد خود بخود چمڑا پھٹکر
خارج مین جمع ہوتا ہی اور موٹے چمڑے درخت پر زخم کردینے سے بھی نکلتا ہی شیر یعنے دودھ
رطوبت سفید رنگ ہی کہ بعض درخت پر زخم ہونے سے خواہ شاخ پتلی توڑنے سے سیلان
کرتا ہی اُسکے رکھنے کی چند تدبیرین ہین ایک یہ کہ کسی ظرف مین یکجا کرکے خشک کیا جاوے
دوسرے کوئی کپڑا ترکرکے خشک کرلیا جاوے بوقت ضرورت اُسکو ترکرکے نچوڑ لیا جاوے
تیسرے درخت شیر دار کے پوست خشک خواہ ترکو جوش کرکے اور جنبش دے کے صاف کرکے
خشک کرلیا جاوے فائدہ جو رطوبت خشک ہونے کے بعد ترکرنے سے لزج یا سیاہ یا سُرخ
ہوجاوے اُسکو صمغ اور گوند اور گاد کہتے ہین اور جو سفید خواہ نیم رنگ اور غیر لزج ہوئے اُسکو
شیر اور دودھ کہتے ہین اور قوت اُنکی اصلی اُسوقت تک قائم رہتی ہی جبتک رنگ مزہ بو
تبدیل نہ ہوئے درختان قسم دوم جو ہر سال خود رو یا بونے سے پیدا ہوتے ہین اُنکے سب اجزا
کی قوت اصلی ایک سال تک رہتی ہی اُسکے بعد کم قوت ہو جاتی ہی مگر جبتک کہ سڑے اور گھنے
نہین اور رنگ بو غیرہ تبدیل نہ ہوئے قابل استعمال کے ہی برگ اُسوقت لینا چاہیئے جب
قریب پھولنے پھلنے کے ہوئے کلی اور پھول اور پھل اور تخم باوقات معینہ قسم اول کے لینا چاہیئے

بیخ اور پوست اسکا اور چوب در پوست اسکا اُسوقت لینا چاہیئے کہ جب بعد گھولنے پھلنے
کے درخت قریب خشکی کے ہو جاوے **فائدہ** جن اجزا کے لینے کے اوقات لکھے گئے اُس سے یہ
غرض ہے کہ اُسوقت اُن اجزا کو قوت کامل حاصل ہوتی ہے نہ یہ کہ قبل و بعد وقت کے لینے سے لائق
استعمال نہ ہوئے **حیوانات** دوائیں تین طرح پر مستعمل ہوتی ہین ایک مثل بیر بہوٹی اور

حیوانات

گیچوے کے دوسرے احشا دفع کر کے مثل ریگ ماہی اور سرطان کے تیسرے بعض عضوی
حیوان مثل تلخہ ماہی اور جند بیدستر کے جاننا چاہیئے کہ حیوان جوان و قوی کے کل جز بہتر
ہوتے ہین اور شناخت جوانی ہر حیوان کی علامات جداگانہ سے ہوتی ہیں جسکی صراحت کی گنجائش
ہونا اس مختصر مین غیر ممکن ہے اور قوت ہر حیوان کی اُسکی حرکت توانائی اور زور آوری و فربہی
اور لاغری سے دریافت ہوتی ہے اور ہر حیوان کا کل یا جز بوقت جوانی اُسکے کے قابل لینے
کے ہے اور خشک کرنے اور رکھنے مین ایسی احتیاط چاہیئے کہ متعفن نہ ہو جاوے اور کیڑے پیدا
نہ ہو جاوین اور جبتک رنگ و بو اور مزہ متغیر نہ ہو جاوے قابل استعمال کے ہے **فصل دوسری**
بیچ قواعد بنانے دوائے مفرد کے دوائے مفرد سے بغرض لطافت یا بقائے قوت یا جودت

رب

تاثیر کے **رُب** بیخ یا چوب تازہ کو پانی مین پیسکر چھان لین اور پانی کو آگ مین پکاوین جب
گاڑھا ہو جاوے دھوپ مین خشک کر لیوین اور اگر چوب و بیخ خشک ہے تو اُسکو نیمکوفتہ
کر کے پانی مین جوش کر کے مل کے صاف کر کے پکاوین جب گاڑھا ہو جاوے خشک
کر لین اور پھلون کا رُب اس طرح سے بنایا جاتا ہے کہ آب افشردہ کو پکا کے خشک کر لیتے

عصارہ

مین **عصارہ** صرف پتی اور پھول پھل لکڑی جڑ تازہ کا بن سکتا ہے اُسکو کچل کر پانی اُسکا

ست

نچوڑ کر دھوپ مین خشک کر لیوین **ست** صرف لکڑی اور جڑ کا بنتا ہے اگر تر ہے تو اُسکو
کچلکر اور اگر خشک ہے تو پانی مین تر کر کے کچل کر ہاتھون سے خوب زور سے ملکر اور کپڑے
مین چھان کر پانی کو کسی برتن مین رکھین جب تہ نشین ہو جاوے اور پانی نتھر جاوے تب

کھار

بتی لگا کے ٹپکا کر پانی کو دفع کر دیوین اور اُسکو دھوپ مین خشک کر لیوین **کھار**

یعنی نمک ہر چیز کا کھار نکالنے کا یہی قاعدہ ہے کہ اسکو جلا کے خاک تھوڑے پانی مین دو تین
پہر تک نم کر رکھین اسکے بعد ایک کپڑے سنگین مین رکھ کر چارون گوشے کپڑے کے علیحدہ علیحدہ
باندھ کے نیچے اسکے ایک برتن رکھکر اس خاک پر پانی ڈال دیوین کھار نیچے ٹپک آویگا اس
پانی کو پھر خاک پر ڈال دیوین اسیطرح دو تین مرتبہ ٹپکا کر پانی کو ایک دیگچی مین آگ پر چڑھا دین
جب ایک جوش آوے ٹھنڈا کرین کچھ خاک تہ نشین ہو جاویگی اسکو دفع کر کے پانی کو
جلا دیوین کھار مثل نمک کے جم جاویگا **دھوان** جسکو کاجل بھی کہتے ہین اسکے بنانے
کے تین دستور ہین ایک یہ کہ صرف دوا کو ہوا سے محفوظ رکھ کے جلاوین اور اسکے دھوین کے
ظرف گلی خام کو رکھین اسمین دھوان جس قدر لپٹ جاوے جدا کر رکھے دوسرے دوا خشک
کو سفوف کر کے کپڑے مین بطور بتی کے لپیٹ کر چراغ مین رکھ کر تیل ڈال کر جلاوین اور بدستور
دھوان لیوین تیسرے دوا خشک کو پانی مین پیسکر خواہ دوا تر کا پانی نچوڑ کر اس پانی مین
کپڑا تر کر کے خشک کرین اور بتی بنا کر بقاعدۂ دوم دھوان لیوین **کوئلہ** جس دوا کا بنانا
ہو اسکو ریزہ ریزہ کر کے گل حکمت بنا کر بھاڑ یا بھوبھل مین جلاوین کہ اسکا دھوان اور
شعلہ خارج نہ ہو **خاک** اگر گل حکمت مین جلاوین کہ دھوان اور شعلہ اسکا نہ نکلے
اور کوئلہ نہ رہے خاک ہو جاوے تو عمدہ ہے اور اگر خارج مین جلاوین تو جس چیز سے
جلاوین اسکی خاک جدا کرنے مین کوشش کرین **روغن** اکثر تخم کا روغن لیا جاتا ہے اسکی
تدبیر روغنون کے ساتھ مذکور ہوگی **فصل تیسری** بیچ قواعد اصلاح اور تدبیر اجزائے
مفردکے جس سے قوت اسکی زیادہ اور سریع التاثیر اور لطیف ہو جاتی ہے اور مضرت باقی
نہین رہتی خواہ وہ مفرد استعمال ہووے خواہ داخل ترکیب کیجاوے اور سب دوائین
ایسی نہین ہین کہ بلا اصلاح کے استعمال انکا جائز ہووے **اصلاح و تدبیر جمادات**
کی مروارید یعنی موتی کو گائے کے دودھ مین جوش دیوین پھر پانی سے دھو کر موتی کو
کھرل مین رگڑین **صدف و مرجان** و بیخ مرجان کو گل حکمت کر کے بقدر آنچ

دھوان

کوئلہ

خاک

روغن

اصلاح و تدبیر جمادات

دیوین کہ رنگ انکا مائل بسفیدی ہو جائے **عقیق و یاقوت و یشب** کو اور مانند
اسکے آگ مین گرم کرکے پانی مین بجھا دین قطع نظر صلاح کے گھسنا بھی آسان ہو جاتا ہے
**پھر یا** چاندی اور سونے کی آگ مین خوب گرم کرکے ایکبار سرکے مین اسکے بعد ایکبار
پانی مین بجھا دین زان بعد گھسکر پانی مین ملاکر تہ نشین کرلین **پھٹکری** کو چمچہ آہنی یا مسی مین
آگ پر رکھین کہ پگھل کر خشک ہو جاوے **ایضاً** گل حکمت کرکے تھوڑی دیر آگ مین رکھین
**خبث الحدید** کو سات مرتبہ خوب گرم کرکے سرکے مین بجھا دین پھر ایک ہفتہ تک سرکے مین
ڈوبا رکھین پھر اسکو روغن گاو مین صلایہ کرکے پانی مین گھول دیوین جو کچھ تہ نشین ہوئے
اُسے لیکر سات مرتبہ پانی کی تجدید کرین **پارہ** چالیس تہ سنگین کپڑے مین صاف کرلین پھر روزہ
ایک ہانڈی مین بقدر نصف کے پانی بھرکر اسکے منھ پر کپڑا جھر جھرا باندھ کے اسپر پھر وزہ رکھکے
سرپوش سے بند کردین اور ہانڈی کو آگ پر رکھین جب پھر وزہ پانی کی گرمی سے ٹپک کر ہانڈی
مین گر جائے کپڑا مع کدورت دفع کردین اور اسی طرح پانچ چار دفعہ کرین کہ قابل سفوف کے
ہو جائے **گندھک** ایک دیگچی مین بقدر نصف دودھ گائے کا رکھکر اسکے منھ پر کپڑا
جھر جھرا باندھ کر گرد اسکے آٹا سان کر حلقہ کردین اور گندھک کو ریزہ ریزہ کرکے کپڑے پر رکھین اور
اُسپر کٹا توا اسطرح رکھین کہ گندھک سے ملا رہے توے پر آگ کوئلے کی رکھین کہ گندھک پگھلکر
دودھ مین گرے پھر گندھک کو لیکر رطوبت اسکی دوسرے کپڑے مین جذب کرڈالین **توتیا** کو بارہا
گھسکر پانی سے ٹکیہ بناکے آگ پر رکھین کہ خشک ہو جائے **ایضاً** توتیا کو پانی مین صلایہ کرکے
گھولین اور تہ نشین کرلیوین اور سات بار تجدید پانی کی کرین **مردار سنگ** کو رگڑکے پانی مین
ملادین اور تین روز تک کسی برتن مین رکھا رہے ہر روز دو تین بار جنبش کردیا کرین پھر پانی کو
دفع کرکے تہ نشین مین پانی جدید ملاکے رکھین جب تہ نشین ہو جاوے پانی ٹپکا کے صاف
کرلین **ہرتال** کو ریزہ ریزہ کرکے ایک کلھیا مین رکھکر دیالی سے اسکا منھ آٹا لگاکے بند کرین
اور ایک سوراخ دیالی مین کرکے خفیف آگ پر رکھین جبتک دھواں سیاہ نکلے رکھا رہنے دین

جب دھوان سفید نکلنے لگے اُتار لیوین سنگ سرمہ کو روئی میں لپیٹ کر جلا دیں جب
دُھوان نکلنا موقوف ہوئے صاف کر لین ایضاً چربی کو سپید لپیٹ کر آگ مین رکھین جب
جربی جلجائے سر سرخ ہو جاوے شیر لیسیر مین خواہ شیر گاؤ مین سرد کر لین ایضاً کھرل کر کے
پانی مین گھول کر تہ نشین کو خشک کر لین سہاگہ ایک ٹھیکری مین رکھ کر سر پوش بند کر کے آگ مین
رکھین جب تک اُسکا چٹکنا موقوف نہ ہوئے سجی کو ریزہ ریزہ کر کے ایک مٹی کی سفالی میں
آگ پر رکھین بعد یکہ رنگت اُسکی تبدیل ہو جاوے سنگ بصری کو آگ مین سُرخ کر کے
چند بار گلاب یا آب برگ انار یا عرق لیمون مین سرد کرین چونہ و سنجی کو پانی مین گھولکر
چھان کے رکھ لین وتہ نشین کو پانی سے جُدا کر کے خشک کر لین صلاح و تدبیر نباتات
وافیون کو ریزہ ریزہ کر کے پانی خواہ گلاب مین چار پہر تر کر کے آگ پر رکھین خوب جلین
کر حل ہو جاوے پھر چھان کے ثقل دفع کر کے پانی پکا لین کہ قابل گولی باندھنے کے ہو جاوے
اگر شراب انگوری بقدر نصف کے ملا کے پکاوین زیادہ خوش کیفیت و خالی مضرت سے
ہو جاوے مضمون بہتر وہ ہے کہ پانی مین جلد گھلے اور آگ مین مشتعل ہو و آفتاب مین پھیل
جاوے و بوئے تند ہوئے انزروتی یعنی کچلہ تین روز تک پانی مین تر رکھین و ہر روز
پانی تبدیل کیا کرین زان بعد شیر گاؤ مین جوش دیکر پوست دفع کر کے باریک ناخنہ چاقو سے
تراش کر کے خشک کرین ایلوہ کو سیب یا بہی یا شلجم یا گذر مین رکھ کر کپڑا لپیٹ کر آٹا لگا کے
آگ مین ڈال دین ایک لحظے کے بعد کہ گرمی ایلوے تک پہونچ گئی ہو نکال کر خشک کر لیوین
بلادر یعنی بھلانوان دو پتھر یا کر چھے گرم مین دو پارہ کر کے دبا دین جو شہد سا نکلے اُسکو چھری سے
جدا کر لین و اگر مع جرم استعمال کرین تو گنجد خواہ مغز اخروٹ کے ساتھ کوٹ ملا دیں بھنگ
یعنی بھانگ جسکو قلب کہتے ہین گرد و غبار سے صاف کر کے آب برگ دوب آب نا خواہ مین
ملکر خشک کرین زان بعد روغن گاؤ ملکر کوزے ٹھیکرے مین آگ پر بریان کرین کہ جلنے نہ
پاوے تخم بدر پوست اوپر کا و مغز اندر کا دفع کرین جشنجام یعنی چاکسو کو پوٹلی مین باندھ

سنگ سرمہ
چربی
سہاگہ
سجی
سنگ بصری
چونہ و سنجی
افیون
انزروتی
ایلوہ
بلادر
بھنگ
تخم حنظل؟

غاجی مین حاجت جلانے کی نہین **عقرب** زہر بہتر ہو مادہ سے اور شناخت نرکی یہ ہے
کہ ڈبلا پتلا ہوتا ہے گل حکمت کرکے بقدر آنچ پر رکھین کہ گلا نہ ہو جاوے اور جب خاک کرنا منظور
ہووے تو بقدر آنچ دیوین کہ خاکستر ہو جاوے موم آگ پر پگھلا کر سادہ پانی مین جسمین نمک گھولا
ہوئے ٹپکاوین اور ایک لکڑی سے پانی و موم کو جنبش دیتے جائین کہ کدورت تہ نشین
ہو جائیگی موم صاف اوپر آئےگا اور اگر چند بار ایسا ہی کریں تو زیادہ صاف ہو جاتی ہے

**فصل چوتھی** قواعد بنانے ایسی ادویہ کے جنکی ترکیبیں صالحہ سریع الزوال ہو **قاعدہ**
خیسانده بنانے کا جسکو نقوع کہتے ہین دوائیں جو پھول و پتی ہوں پستو اور جو بیخ و چوب تخم ہو
اس کو نیمکوب کرکے نیمگرم پانی مین تر کر کے اسکا زلال لیکر خواہ صفت ملکر چھان لیوین -
**قاعدہ** جوشانده بنانے کا جسکو مطبوخ و طبیخ و منقلی بھی کہتے ہیں دواؤن کو خیسانده کے
دستور سے پانی مین تر کرکے پکا دین جب بقدر مناسب پانی جلجاوے زلال اسکا خواہ صفت
ملکر چھان لیوین **قاعدہ** شیرہ بنانے کا دواؤن کو پانی کے ساتھ پیس کر چھان لیوین اور
اگر شیرہ مغزہای روغن دار کا ہو تو احتیاط چاہیئے کہ روغن اُس کا صافی مین جذب
نہ ہو جاوے مغزہائے مقشر کو صرف گھسنا کافی ہے **قاعدہ** آب مروق کا دوا کی
تازی پتی کو حل کر کے پانی نچوڑ لیوین اور ایک پیالہ مین آگ پر رکھین جب گرم ہو کے پھٹ
جاوے صافی سے پانی چھان لیوین **قاعدہ** ماء القرع کا چھوٹی لوکی پکڑ اتر لپیٹ کر اسپر
مٹی لگاوین اور خشک کرکے گلخن یا خاکستر گرم مین ایسا مدفون کرین کہ سوخت نہ ہو جاوے
پھر نکال کر مٹی و کپڑا دفع کرکے سرد کرین اور صافی سے پانی نچوڑ لیوین - **قاعدہ**
ماء الخیار و ماء الترب و امثال اون کے کا مثل ماء القرع کے ہے **قاعدہ** ماء البقول
کا مثل آب مروق کے ہے **قاعدہ** ماء الاصول یہ ہے کہ دواؤن کی جڑ مثل بیخ کاسنی
و بیخ بادیان نیمکوب کر کے بست چند پانی مین شب کو تر رکھین صبح کو خفیف آنچ مین
جوش دیوین جب چہارم حصہ پانی باقی رہے سرد کر کے سنگین چھٹنے مین چھان کر

بوتل یا شیشے مین رکھین اور اُس پانی جوشاندہ سے بقدر ضرورت استعمال کرین جبتک
اُس پانی کی کیفیت تبدیل نہو اور اگر ہر روز جدید پانی بنا یا کرین تو اولی ہو قاعدہ
ماء البزور مثل ماء الاصول کے ہو قاعدہ آب گوشت کہ کم طاقت آدمی کو غذا اور دوا ہو
دو طریق ہو ایک یہ کہ صرف گوشت کو پوٹلی الائچی کشنیز کی و نمک ڈالکر جوش کرین جب
گوشت گلجاوے پانی لیکر روغن زرد سے خوشبو یعنے بگھار لیوین اُسکو آب یخنی کہتے ہین دوسرا
یہ کہ گوشت مین اور مصالح معمولی و نمک ملا کے پکاوین جب گھلجاوے دہی وغیرہ ڈالکر بھونین
جب خوشبو ہوجاوے تب پانی ڈالکر دو تین جوش دیکے پانی لیکر استعمال کرین اُسکو مرق یا
شوربا کہتے ہین فصل پانچوین دستورات بنانے ایسے ادویہ کے جنکی ماہیت و کیفیت و رنگ
قائم و باقی رہتی ہو دستور بنانے نوشدارو کا اگر آملہ پختہ و تر و تازہ ہو وزن
کر کے پانی مین پکا کر خوب ملکر تخم اُسکے علیحدہ کرین اور جھر جھرے کپڑے مین چھانین کہ سوائے
ریشے کے جرم آملہ نکل آوے تب تخم و ریشے کو وزن کر کے وزن جرم آملہ کا معلوم کرین اور دوچند
جرم آملہ کے شیرینی ملا کر پختہ کرین اور بحالت گرمی قوام کے دوسرے اجزا کا سفوف مخلوط
کرین اور اگر آملہ خشک ہو تو تخم اُسکے دور کر کے وزن کرین اور آملہ کو دھوئین کہ آلودگی سے
صاف ہو جاوے تب بقدر شیر گاو مین تر کرین کہ آملہ ڈوب جاوے بعد چار پہر کے زیادہ
پانی ڈال کے جوش دیوین کہ عفونت آملے کی دور ہو دودھ کی نکلجاوے پھر دوسرے
پانی مین جوش دیکر بدستور مقدم الذکر تیار کرین دستور بنانے گلقند کا گلقند ترتیب دیا
جاتا ہو پھول گلاب سے جسکا زیرہ اور سبزی دفع کی گئی ہو کھانڈ شکر سفید یا سرخ یا نبات یا قند
سفوف کردہ یا شہد خالص سے ملکر اور شیرینی ہموزن پھول سے دو نیم چند تک اولی و چہار چند
تک جائز ہو زیادتی شیرینی سے علی الترتیب قوت کم ہو جاتی ہو اور شہد کے ساتھ بنانے سے
قوت جہاد لطیفہ داخل ہو خصوصاً بعضائے نفس کی زیادہ ہو جاتی ہو اور گلقند دو قسم ہو ایک
آفتابی دوسرا آبی اول مین تاثیر زیادہ ہو دوسری مین تبرید حرارت زیادہ ہو قسم اول پھول دو

نوشدارو

گلقند

شیرینی کو ملکر دو ہفتے تک دھوپ مین رکھین اور اس اثنا مین دو تین بار خفیف مالش کردیں
قسم دوم پھول و شیرینی ملکر ایک ظرف مین کہ چہارم اُسکا خالی رہے رکھکر ظرف کو سربستہ کرکے تین
ہفتہ تک تا بگلو پانی مین ڈوبا رکھین **فائدہ** اگر پھول تازہ میسر نہو پھول خشک تھوڑے عرق
گلاب خواہ پانی مین کچھ دیر تک تر کرین تب شیرینی ملادین **دستور** بنانے مربا کا جو کہ مربا کے
بنانے کا طریق جدا گانہ ہی لہذا اسی کے ساتھ لکھا جاویگا **دستور** بنانے رُب میوہ جات کا
یہ ہی کہ میوجات آبدار مثل کولا و سنترہ و انارین کے زیرہ یا دانہ صاف کرکے اُسکا پانی مل کر
نچوڑ لیوین اور اُس پانی کو چہارم و ثلث شیرینی ملاکے پکا دین جب خوب گاڑھا ہو جاوے
رکھ لیوین اور میوجات کا آب جوشاندہ یا خیساندہ لیکر ہمو زن میوہ کے شیرینی ملاکر قوام
گاڑھا کر لیوین **دستور** بنانے شراب کمیت کا یہ ہی کہ آب افشردہ میوہ آبدار مثل سنترہ وغیرہ
کو کپڑے مین چھان کر سولھوان حصہ شیرینی ملاکے پکا وین جب چہارم حصہ عرق جلجاوے اُسکو
دھوپ مین رکھین جب اُسمین ترشی ظاہر ہووے تب استعمال کرین کیف خفیف ہوتا ہی
**دستور** بنانے شربت میوہ جات آبدار کا یہ ہی کہ پانی میوہ جات کا جسطرح اوپر لکھا ہی نکالکر
دو نیم چند اُسکے شیرینی مناسب ملاکر قوام کر لیوین علامت پختہ ہو جانے قوام کی یہ ہی کہ ایک
دو قطرہ قوام کا علیحدہ کرکے اُنگلی سے اُٹھا دین جب اُسمین دو تین تار لانبے نکلین تب پختہ
ہے **دستور** بنانے شربت اجزاے خشک کا یہ ہی کہ بقاعدہ خیساندہ کے دواؤن کو تر کرکے
جوش دیوین جب سوم حصہ پانی باقی رہے خفیف ملکر چھان لیوین اور شیرینی مناسب ملاکے
قوام پکا لیوین **دستور** بنانے شربت اُن میوجات کا جسکا پانی نچوڑنے سے جدا نہین
ہوتا ہی کہ اگر میوہ جات ترش ہین مثل آلو و تمر ہندی کے تو اُسکے آب خیساندہ مین شیرینی
ملاکے قوام کرین و اگر میوہ شیرین ہو مثل عناب و انجیر کے تو آب جوشاندہ اُسکے مین شیرینی
ملاکر قوام کرین **دستور** بنانے معجون کا یہ ہی کہ اگر سب اجزا اُسکے سفوف کے لائق ہون تو
سفوف کرکے شیرینی کے قوام مین کہ گرم ہووے خوب مخلوط کرین اور اگر کچھ اجزا قابل

رب میوہ جات

شراب کمیت

شربت میوہ جات آبدار

معجون

جوشاندہ کے ہون تو بقاعدہ خیساندہ اُس کے آب جوشاندہ مین شیرینی ملاکے قوام
بنادین اور اُسمیں سفوف مخلوط کرین اور اگر کچھ شیرجات ملانا ہووے تو شیرجات کے
قوام مین مخلوط کرکے بعد ایک جوش کے سفوف ملادین

اطریفلات

دستور اطریفلات بنانے کا یہ ہے
کہ ہلیلہ جات کے سفوف کو کسی روغن مناسب کے ساتھ چرب کرکے مخلوط کرین کہ اس سے
قوت اُنکی دیر تک رہتی ہے اور قوام نرم رہتا ہے

مفرح و خمیرہ

دستور مفرح و خمیرے کا مثل دستور معجون
کے ہے

یاقوتی

دستور بنانے یاقوتی کا مثل دستور معجون کے ہے الا سفوف مجربات کو قبل ملانے
سفوف دیگر اجزا کے قوام مین بخوبی مخلوط کرنا چاہیئے کہ تمام قوام مین ملجاوے ایسا ہی ورق
طلا و نقرہ بھی قبل سفوف کے ملانا بہتر ہے کہ تمام قوام مین شکستہ ہوکے ملجاوین

سفوف

دستور سفوف
مجربات کا یہ ہے کہ یاقوت وغیرہ کو بعد صلایہ کے باریک کرکے عرق مناسب کے ساتھ
پانچ روز تک کھرل کرکے اجزائے دیگر مثل عنبر و مشک وغیرہ اگر ملانا ہوئے ملاکے ایک روز
اور کھرل کرین اور خشک کرین ازان بعد اگر جلد تیار کرنا ہووے سرمہ سا کرکے ملادین ورنہ
گولیان بنا رکھیں بوقت ضرورت سرمہ سا کرکے بنا دین کیونکہ سفوف رکھنے سے قوت اُنکی
کمتر ہوجاتی ہے

لعوق

دستور بنانے لعوق یعنی چٹنی کا جسکو مطحنا بھی کہتے ہین یہ ہے کہ شربت سے
گاڑھا اور معجون سے پتلا ہووے تاکہ زبان سے بتدریج فرو ہووے اور چونکہ تاثیر ادویہ خوردنی
و نوشیدنی کی بذریعہ استحالۂ معدیہ کے اعضائے تنفس کو بتوقف پہونچتی ہے لہذا اطبانے یہ ترکیب
اختراع کی کہ مرور مجریٰ سے تاثیر جلد پہونچے

جوارش

دستور بنانے جوارش کا مثل معجون کے ہے مگر
سفوف اُسکا جریش یعنی دردرا ہووے تاکہ معدے مین قیام پاوے

لبوب

دستور بنانے لبوب
کا ابتداء اختراع اس وضع پر تھا کہ بعض تخم کے مغز کا شیرہ نکالکر شہد کے ساتھ قوام کرتے تھے
ازان بعد معجون مین لبوب داخل کرنے لگے اب کبھی شیرہ کبھی تراشہ کبھی یکوفتہ مخلوط کرتے ہین

ماء اللحم

دستور عرق ماءاللحم کا چونکہ قوت گوشت کی لینا بطور عرق کے مقصود ہے و گوشت خام کا
عرق بدبو ہوتا ہے و اگر علیحدہ بریان کرتے ہین تو قوت دخانی اُسکی اولاً نکلجاتی ہے لہذا چاہیئے

کر پہلے بطور یخنی کے ظرف سربستہ میں پکاوین جب پختہ ہوجاوے ویسا ہی سربستہ سرد کرکے
بقدر زیادہ دوسرے اجزا میں پانی گوشت کا شامل کرکے عرق کهینچین دستور بنانے شراب
منشی قندی کا یہ ہے کہ قند سیاہ و پوست تازہ درخت ببول و پوست تازہ درخت کنار
ٹکڑے ٹکڑے کرکے سب کو خم مین ڈالکر بقدر مناسب پانی ڈالین اور بدون گلچگان کے لہن معقول
نہین اٹھتا لہذا دہم حصہ قند سیاہ کا مہوہ یعنی گلچگان خشک ایک تھیلی پارچہ مین بہت
تھیلا باندھکر خم مین چھوڑدین اور اگر میوہ جات مثل کشمش و مویز کے ملانا ہووے تو اُسے
بھی خم مین ڈالین جب لہن اُٹھے تو تھیلی مہوے کی جدا کرکے بدستور عرق کهینچین اگر چاہین
نشہ زیادہ ہوجاوے تو بذر البنج و دھاتگی و تخم دھتورا و پوست خشخاش بقدر مناسب ایک شبانہ روز
ترکرکے بروقت کشیدگی لہن مین ملاوین ایسا ہی جو اجزائے مقوی وغیرہ ملانا ہووے ایک
شبانہ روز بقاعدہ خیسانده ترکرکے بوقت کشیدگی لہن مین ملاوین کسواسطے کہ ایسے اجزا
در خم مین ڈالنے سے لہن خراب ہوتا ہے اور ان اجزا کی بھی کیفیت و تاثیر خراب ہوجاتی ہے اور اگر
آب گوشت ملانا ہووے تو بقاعدہ آب یخنی بروقت کشیدگی ملاوین و اگر دودھ ملانا ہووے
شیر گاؤ خام و تازہ بروقت کشیدگی لہن مین ڈالین دستور بنانے دربہرہ کا کہ منشی ہووے
کہ سب اجزا کو ایک ظرف کلان گلی مین رکھکر پانی ڈالین نصف ظرف خالی رکھین و ظرف کو
سب مین ایسا مدفون کرین کہ منھ ظرف کا کھولنا و بند کرنا سکین و در قریب دفن کرلے تین چار
روز تک لکڑی سے دوا کو حرکت دیوین ازان بعد نگران رہین جب دوا جوش مار کے خود بخود
جوش فرو ہوجاوے تب بدون ملنے اور جنبش کے پارچہ سنگین سے چھان کر ظروف شیشہ یا چینی
مین رکھین دستور بنانے نبیذ کا کہ منشی ہوتا ہے یہ ہے کہ چند اجزا کو خیسانده کرکے جوش دین جب
نصف ظرف پانی جلجاوے تب دوسرے اجزا ملاکے بجنسہ ایسے ظرف گلی مین ڈالین جو پہلے مین
نصف ظرف خالی رہے دو چار بار لکڑی سے دوا کو جنبش دیا کرین ازان بعد نگران رہین کہ جب
جوش مار کے جوش فرو ہوجاوے تب پارچہ سنگین مین ملا جنبش و مالش کے چھان کر ظرف چینی

گولی

قرص کی شکل

عرق تیزاب

یا شیشی مین رکھ لیوین دستور بنانے گولی کا یہ ہے کہ جو گولی واسطے ہضم و اشتہائے طعام و دیگر
امراض معدہ کے ہو اجزا اُسکے نہایت باریک نہ ہون کہ معدے مین کچھ دیر تک ٹھیرین باقی گولی
کے اجزا نہایت باریک سرمہ سا ہون کہ جلد مستحیل ہو جاوین دستور بنانے قرص کا شکل گول
گولی کے ہے دستور بنانے شیاف کا یہ ہے کہ ایک طرف موٹی ہو جدھر سے جسمین جاوے دستور
تیزاب کھینچنے کا دوائون کو نیکوب کر کے ایک گھڑے مین رکھین اور اُسکے منھ پر ایک ہانڈی
رکھ کر دونون کا منھ کپڑے سے وصل کر کے چولھے پر گھڑے کو منحرف یعنی ترچھا رکھ کر آنچ کرین اور
ہانڈی کو ایسی چیز پر رکھین کہ وہ بھی مثل چولھے کے ہووے اور ہانڈی کی کمر مین ایک سوراخ کر کے
بال کی بتی لگا کے پیالہ چینی خواہ شیشہ وغیرہ اُسکے مقابل رکھین کہ اُسی مین عرق ٹپکے دستور
روغن موم اور روغن بہروزہ کا بھی ایسا ہی ہے مگر بجائے ہانڈی گھڑا وصل کرنا چاہیے اور بجائے
منحرف کے برابر رکھنا چاہیے اور موم کے ساتھ سوم حصہ نمک سانبھر موم کے نیچے رکھنا چاہیے اور
بہروزہ کے ساتھ نصف اُسکے ریگ پختہ اُسکے نیچے رکھنا چاہیے دستور بنانے روغن پھولونکا
چند طرح پر ہے ایک یہ کہ پھول تازہ مصفی چار جز روغن کنجد سفید پانچ جز مین ڈالکر آفتاب مین
رکھین جب بعد متعفن ہونے کے بوے اصلی پیدا ہووے تب پھولون کو ملکر روغن صاف کر لیں اور اُسمین
تین جز اور پھول تازہ ملا کے ویسا ہی آفتاب مین رکھ کے صاف کر کے پھر دو جز پھول تازہ ملا کر
ویسا ہی آفتاب مین رکھ کے صاف کر رکھین دوسرے یک نیم چند پھول تازہ مصفی خواہ بہون روغن
مذکور کے ملا کے آفتاب مین رکھین اور بعد متعفن ہونے کے جب رطوبت پھولون کی باقی نہ رہے خوب
ملکے روغن کو صاف کر لیوین اور اگر اثر رطوبت کا معلوم ہووے تو آفتاب مین رکھ کر فنا کر دین تیسرے
پھول تازے کا خیرہ نکالکر یک نیم وزن شیرہ کے روغن مذکور ملا کے پکاوین جب شیرہ جلجاوے روغن
صاف کر لین چوتھے پھول خشک کا جوشاندہ بنا کے آب جوشاندہ مین دو چند ان پھول کا روغن کو
ملا کے جوش دین جب اثر پانی کا نہ رہے روغن صاف کر لین فائدہ روغن کی قوت پھولون کی قلت
اور کثرت سے متعلق ہے مگر تدبیر اول مخصوص گلاب کے پھول سے ہے اور تدبیر اول و دوم مین اگر

روغن موم و روغن بہروزہ

روغن پھولونکا

کسی قدر پھول جدید بعد انجام تدبیر کے ممزوج کر رکھے جائین اور رطوبت اُنکی آفتاب مین
فنا کیجاوے تو اولی و عمدہ ہی دستور بنانے روغن برگ و بیخ و چوب تر و تازہ و تخمہائے
کم روغن کا تدبیر سوم پھولون کے ہی مگر تھوڑا پانی ملا کے شیرہ نکالنا چاہیئے کہ اثر
اسکا بخوبی نکلے دستور بنانے روغن برگ و بیخ و چوب خشک کا تدبیر چہارم پھولون
کے ہی دستور حبوب و غنچہ اور تخم کم روغن کا تیل بطور ڈول جنتر کے بھی نکالا جاتا ہے
دستور نکالنے روغن اُن تخمون کا جسمین دہنیت زیادہ ہی مثل بادام و چلغوزہ کے چند
طرح پر ہی ایک یہ کہ اگر تخم زیادہ ہو تو کولھو مین پیل کر نکالتے ہین دوسرے مغز تخم کو خوب کچل کر
پانی مین پکاوین روغن بالائے آب و فضلہ تہ آب ہو جاتا ہی سرد کرکے روغن کو جدا کر لیتے ہین
تیسرے مغز تخم کو کچلکر تھوڑی نبات سفید ملا کے اندر پانی مخلوط کرکے نیم گرم نچوڑتے ہین روغن
ٹپک آتا ہی چوتھے مغز کوفتہ مین قدرے نبات سفید و تھوڑا پانی ملا کے اک کنارے طشت کے
رکھ کے اسکے نیچے آگ کم دیتے ہین اُسکی گرمی سے روغن طشت کے دوسرے کنارے کیطرف
جو نیچا رہتا ہی سیلان کرتا ہی دستور ہر قسم کے انڈے کے تیل کا چند طریق پر ہی ایک یہ کہ
انڈے کو جوش کرکے زردی اُسکی جدا کرلین اور سب زردیون کو ہاتھ سے خوب ملکر فی زردی کلان
ایک ماشہ نوشادر معدنی و خرد مین کم اُس سے سفوف کرکے ملا دین اور اُسکو شیشے خواہ
بوتل مین بھر کے اُسپر گل حکمت کرین اور منھ مین نکین لگا دین اور ایک ٹھیکرے مین سوراخ کرکے
چولھے مین رکھین اور گردن شیشے کی اُس سوراخ سے نیچے ٹھیکری کے نکالین اور ٹھیکرے مین کنڈا
خواہ جنگلی کی آگ کرین اور بوتل کے منھ کے نیچے ایک پیالی چینی کی رکھین کہ روغن اُسمین ٹپکے
دوسرے تدبیر یہ ہی کہ انڈا جوش کرکے زردی جدا کرکے ایک تھالی مین آتش نرم پر یا دھوپ سخت
مین جسطرف انڈا ہووے بلند رکھین دوسری طرف نیچے کو روغن تھالی مین جمع ہو جائیگا تیسری تدبیر
یہ ہی کہ انڈا جوش کرکے زردی نکال لیوین اور ہاتھ سے خوب ملکر آنچ دکھلا دکھلا نچوڑین دستور
روغن نخود و گندم و جو کے نکالنے کا ایک یہ کہ غلہ صاف کو ایک شب اسقدر پانی مین تر رکھین کہ تمام

روغن برگ و بیخ
روغن برگ و بیخ خشک
روغن بادام وغیرہ
روغن بیضہ
روغن نخود وغیرہ

پانی اسمین جذب ہوجاوے اسکے بعد شیشے مین لیکر کسی طریق سے نکالدین جیسا روغن بیضہ مین کو رہ چکا ہی
دوسرے یہ ہی کہ تھالی گرم پر دانہاے غلہ رکھ کے ہتوڑے نہایت گرم سے دباوین کہ روغن جدا ہوتا ہی
اسکو علیحدہ کر لیوین چند مرتبہ ہتوڑے دانون سے کسی قدر روغن جمع ہوجاتا ہی اور اگر دانہ کاکف وغیرہ
لگا نہ ہووے تو ویسا ہی تازہ لگا لینا مناسب ہوتا ہی **دستور** بنانے مرہم کا عمدہ و اولی ترکیب
یہ ہی کہ مجموع اجزا آٹھ جز ہون اور روغن پانچ جز ہووے اور موم اڑھائی جز یعنے نصف روغن کا ہووے
اور اس طرح بناوین کہ پہلے موم کو روغن اور چربی کے ساتھ گداخت کرین اور اگر گوند ہو تو سفوف
کرکے ملاوین جب بخوبی مخلوط ہوجاوین تب دوسرے اجزا مرہم سا کرکے مخلوط کرین **فصل چھٹی**
قواعد استعمال بعض ادویہ داخلی مین **قاعدہ** جوارش و خمیرہ و گلقند و معجون مفرح و یاقوتی پر بلا ضرورت
کوئی عرق یا پانی مین پینا نہ چاہیے الا بطور بدرقہ کے **قاعدہ** شربت کو کسی عرق مناسب یا پانی
مین گھول کے اسواسطے پینا چاہیے کہ بسبب رقت کے جلد مستحیل و نافذ ہوجاوے **قاعدہ** حبوب
یا سفوف یا کوئی چیز جو واسطے دفع کھانسی یا نفث الدم وغیرہ عوارض آلات تنفس کے مستعمل کیجاوے
منھ مین رکھ کے بتدریج چوسی اور نگلی جاوے کہ تاخیر مرور سے قصبۂ ریہ و ریہ مین اثر بخوبی پہونچتا
ہے اور اسکے بعد پانی پینا مطلقًا نہ چاہیے کہ موجب ضعف تاثیر کا ہوتا ہی **قاعدہ** لعوق پر
پانی پینا موجب نقصان تاثیر کا ہی **قاعدہ** ایارجات و دیگر حبوب مسہلہ کو نیمگرم پانی سے
نگلنا چاہیے کہ باعث قوت اثر کا ہوتا ہی اور گلقند مین مخلوط کرکے نیمگرم پانی سے نگلنا زیادہ تر
قوت دیتا ہی **قاعدہ** جو گولی یا سفوف واسطے ہضم طعام و تقویت معدہ کے کھائی جاوے
اسپر پانی پینا موجب نقصان قوت دوا کا ہی اور دیگر امراض مین سفوف و حبوب کے بعد
کوئی عرق مناسب یا پانی سرد خواہ نیمگرم ضرور ہی واسطے تعجیل تاثیر کے **فصل ساتوین**
طریقہائے استعمال ادویۂ خارجی کے بیان مین **طریق** آبزن آب جوشاندہ ادویہ مین
آب نیمگرم ملا کے ایسے ظرف وسیع مین ڈالین جسمین مریض بیٹھ سکے امراض سافل مقعد
و گردہ و مثانہ و رحم و امعا مین و تا بناف و امراض معدہ و سینہ و پہلو مین تا بشام

وامراض تمام جسم مین تا بگردن مریض کو ڈبانا چاہیئے اور اگر پانی گرم آبزن کا بوتل مین بھر کر
مقام مرض کو سینک کرین تب بھی فائدہ ہوتا ہی **طریق انکباب** جسکو بھپارہ کہتے ہین
دوا کو ظرف سربستہ مین جوش کر کے سرپوش جدا کر کے دوسرا سرپوش جسمین ایک سوراخ چھوٹا
ہووے رکھکے عضو خاص پر دھوان پہونچادین اور اگر تمام بدن مین دھوان دینا منظور ہووے
مریض کو تا بگردن ڈھانک کے سرپوش ظرف گرم دوا سے جدا کرلین اور احتیاط رکھین کہ
زیادہ گرمی دھوئین کی نہ پہونچے ورنہ موجب غشی کا ہوتا ہی **طریق تبخیر** یعنی دھونی دوائے
خشک آگ پر ڈال ڈال دھوان اسکا بطریق انکباب کے پہونچادین **طریق پاشویہ**
اسکا اختراع بعد انکباب کے ہوا ہی اسی سے یہ رواج ہی کہ پاشوئے دوا سے پہلے انکباب
تمام بدن کا کرتے ہین اور پاشویہ ایسے مکان مین چاہیئے جہان مرور ہوا کا نہ ہو اور مریض کو
تا بگردن کپڑے سے ڈھانک کے دونون پاؤن اسکے نیمگرم پانی پاشوئے مین رکھین
وہی پانی گھٹنون سے ڈال ڈال اوپر سے نیچے کو سوتین جب پانی مذکور کی گرمی کم ہو جاوے
کپڑے سے پاؤن پونچھ کے اوپر سے نیچے کو باندھین تلوے کھلے اور مریض کو کپڑا اڑھا کر لٹا دین
بعد دو تین گھڑی کے کپڑا مذکور اسفل پاؤن سے کھولین اور جہان خوف صعود بخرے کا ہووے تلوے
کو گرم پانی مین رکھکر کپڑا پاؤن سے جدا کرین اور اگر ضرورت خالی شاخین لگانے کی بھی پاؤن
مین ہو تو اُسے پاشوئے سے مقدم کرین ورود بحران و شدت حرارت تپ مین پاشویہ منع ہی و اگر
ضرورتاً اتفاق ہووے تو صرف آب گرم و نمک سے کرین **طریق حقنہ** آب جوشاندہ دوا کو
چمڑے کی تھیلی مین جسکے منھ پر کوئی چیز نیلی سوراخدار مثل مہنال حقے کے باندھا ہو بھر کر مہنال کو
مبرز مین رکھین اور آہستہ آہستہ تھیلی کو دبادین کہ دوا حقنے کی معا مین پہونچے اور اگر مریض کچھ
دوا پی سکے تو ادویۂ مسہلہ ملا کر حقنہ کرین کہ اس تدبیر سے اخراج مواد بخوبی ہوتا ہی اور حقنے
کی دوا بہت غلیظ نہ ہو تا کہ مابین فضلہ و امعا کے جا نہ سکے اور بہت رقیق بھی نہ ہو کہ فضلے کو
لپیٹ نہ سکے و نیمگرم ہووے کہ تحریک اخراج کی بخوبی کرے اور کوئی روغن ملا یا ہووے

روغن

کر اخراج فضلہ با آسانی ہووے **طریق روغن** جو روغن کہ بدن پر لگایا جاوے مالش کم کیجاوے
کہ عضو کوفت نہ ہوئے و مالش خفیف دافع غلظت روغن ہو موجب سرعت نفوذ کی ہے اور اگر
موقع ہو تو کوئی پتّا مناسب رکھکر باندھنا ضرور ہے کہ اس سے نفوذ قرار واقعی ہوتا ہے **طریق**

طریق زروق

**زروق** یعنی پچکاری دوائیہ کا شیرہ یا خیساندہ یا جوشاندہ لیکر اگر کوئی دوا خشک ملانا ہووے
سر پر سا کر کے ملاویں و مثل حقنہ کے احلیل میں رکھکر چند قطرے پہونچاویں کہ زیادہ پانی پہونچنے

طریق سعوط

سے کبھی عوارض شدید مثل فتق وغیرہ ہو جاتے ہیں اور دوا بارد بالفعل ہونا چاہیئے **طریق سعوط**
مریض کو سیدھا لٹا کر دوا رقیق ناک میں ٹپکانا اور اگر مریض خود دوا رقیق کمیں بطرف دماغ کے
کھینچے تو اسی کو نشوق کہتے ہیں مگر ملا سدید کا قول ہے کہ جو دوا رقیق کمیں ٹپکائی جاوے

شموم شیاف

سب سعوط ہے **طریق شموم** دوا بودار دافع مرض سونگھنا **طریق شیاف** شیاف کو
کسی عرق یا روغن میں گھسکر سرد یا گرم طلا کرنا یا ٹپکانا اور اگر شیاف نہایت باریک ہو تو

شافہ

بجنسہ شگاف بدن یا ناسور میں رکھنا **طریق شافہ** دوا کی شیاف لانبی روغن مناسب سے
چرب کر کے خواہ اسپر کوئی دوا مناسب کا سفوف باریک بھی چھڑک کر پتلی طرف سے مبرز میں

صبغ
ضماد و طلا

رکھنا کہ قوت دافعہ کو آمادہ دفع براز کرے **طریق صبغ** دوا کو پیسکر ویسا ہی سر و عضو مریض پر
لگانا **طریق ضماد و طلا** امراض حار میں بارد بالفعل و امراض بارد میں حار بالفعل
لگانا چاہیئے و ضربہ و سقطہ میں نیم گرم لگانا واسطے ترقیق و تحلیل خون منجمد کے مناسب ہے اور جو
طلا کہ قضیب پر لگایا جاوے حشفہ چھوڑ کر لگانا چاہیئے اسواسطے کہ جلد حشفے کی از بسکہ رقیق و حساس
ہے حدت دوا سے ماؤف ہو جاتی ہے اور پتا گرم خاصیت اسپر باندھنا موجب سرعت نفوذ
کا ہے اور داد کو کھجلا کر طلا لگانا اسواسطے چاہیئے کہ خشونت داد کی مانع نفوذ دوا کی نہووے

غرغرہ

**طریق غرغرہ** غرغرہ کی دوا شیر گرم ہونا چاہیئے و احتیاط درکار ہے پانی اسکا قصبہ

غمرہ

ریہ میں نہ جاوے ایسا پانی پھیپھڑے کو مضر شدید ہے **طریق غمرہ** یعنی ملنا اجزا پانی
میں یا عرق مناسب میں پیسکر چہرہ یا تمام بدن پر لگانا اور بعد چند ساعت کے مالش

خفیف کرکے دھونا **طریق غالیہ** یعنی ارگجہ اجزائے خوشبو کو مخلوط کرکے سونگھنا یا کسی عضو
یا تمام بدن پر لگانا **طریق فتیلہ** فتیلے کو دوائے رقیق مین تر کرکے خواہ اُس پر دوا خشک
بھی چھڑک کر یا فتیلہ خشک پر دوائے غلیظ لگا کے شگاف بدن یا ناسور مین رکھنا **طریق**
**فرزجہ** سفوف دوا سے کپڑے کی پوٹلی برابر عناب کی باندھکر فرج مین رکھنا کہ پوٹلی دہن رحم
تک پہونچے اور کپڑا پوٹلی کا واسطے کھینچ لینے کے بڑھا رہے یا سفوف کپڑے مین رکھ کے فتیلہ
بنا کے رکھا جاوے مگر دونون صورت مین کپڑا باریک ہونا چاہیئے کہ دوا کی تاثیر بخوبی ہووے
**طریق قیروطی** موم روغن کو بجنسہ مقام مرض کے طلا سے قلیل المقدار لگانا چاہیئے
**طریق قطور** دوائے رقیق شگاف بدن یا رحم یا قرحہ یا ناسور مین ٹپکانا مگر کان مین قطور
بارد بالفعل نہ چاہیئے کہ کان کے پردے کو اس سے مضرت ہوتی ہے اور اسی واسطے دوائے غلیظ
بھی نہ ٹپکانا چاہیئے فتیلے کے طریق سے استعمال کرنا چاہیئے **طریق ضماد** دوائے خشک کو
یا سفوف کرکے بجنسہ یا کسی روغن مین چرب کرکے یا دوائے تر کو گیلا کرکے پوٹلی کپڑے مین باندھکر
یکے بعد دیگرے عضو پر گرم گرم کرکے رکھنا **طریق کبوس** دوائے تر یا خشک کو پیس کر ٹکری
یا چھوٹی ٹکیہ بنا کے مقام مرض پر رکھ کر پتا تازہ و مناسب سے باندھنا کہ رطوبت دوا کی دیر
تک رہے **طریق تنخیخ** دوائے رقیق خوشبو کو کسی ظرف مین گرم کرکے سونگھنا یا دوا کو پوٹلی مین
باندھ کے تر کرکے سونگھنا **طریق لطوخ** جس کو لازق بھی کہتے ہین پرچہ کاغذ مین بہت
سوراخ کرکے یا کپڑے پر دوا لگا رکھنی مثل طلا کے مرض کے مقام پر چپکانا **طریق مرہم** کپڑے
پر لگا کے چپکانا چاہیئے مگر نئے کپڑے سے پھاہا بنانا اسواسطے ممنوع ہے کہ قوت دوا کو نیا
کپڑا جذب کرلیتا ہے قرحہ عمیق مین پرانی روئی پر مرہم لگا کے رکھنا اور اُس پر پھاہا لگانا چاہیئے
و ناسور مین فتیلے پر لگا کے رکھا جاوے **طریق مضمضہ** امراض بارد و رطب و نزلے
مین حار بالفعل و امراض حار و نزلہ حار مین بارد بالفعل چاہیئے **طریق نطول** آب جوشاندہ
یا خیساندہ ادویہ کا کسی عضو خاص پر تھوڑے فاصلے سے گرانا کہ تاثیر دوا کا نفوذ

باحسن وجہ ہوئے و امراض گردہ و مثانہ مین آب نطول آبزن کرنا بھی مفید ہے **طریق نفوخ**
سفوف باریک دوا کو کاغذ کی نلی مین رکھ کے ناک یا حلق یا دوسرے مقام مریض میں
پھونکنا **طریق وجور** جبکہ مریض دوائی نہ سکے تب دوائے رقیق اسکے حلق مین ٹپکانا۔

## مقالہ دوسرا بیان بعض ادویہ و اغذیہ مین

جنکی نسبت احادیث نبوی مروی ہین واضح ہو کہ جناب خاتم النبیین رحمۃ للعالمین نے
فرمایا مَنْ حَفِظَ اَرْبَعِيْنَ حَدِيْثًا مِنْ اُمَّتِيْ سَمَّاهُ اللّٰهُ فِي السَّمَاءِ وَلِيًّا وَّفِي الْاَرْضِ
فَقِيْهًا وَّيَحْشُرُهٗ مَعَ الصَّالِحِيْنَ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۔ اگرچہ اس
حدیث کا مضمون احادیث علم ادیان سے متعلق سمجھا جاتا ہے مگر بوجہ تعمیم کے ابدان سے بھی
بے علاقہ نہ جاننا چاہیئے و علاوہ تفصیل مذکور بالیقین برکت حفظ رکھنے احادیث
سے طبابت کو قوت و خوبیان زیادہ ہونگی لہذا چند احادیث بتصحیح و تنقیح تمام لکھی جاتی
ہین اگرچہ بعض حدیث انمین کی عبارت ظاہر سے متعلق بہ علم طب نہین معلوم ہوتی
جب کہ حضرت صلعم کا کوئی قول و فعل خالی از حکمت نہ تھا و نیز جب کسی شے کی
حقیقت یا مدح یا ذم بیان ہوئی تو متعلق ہونا اُسکا علم طب سے آشکارا ہے الآخر
طبائع خواص لاجزا مین اقوال مختلفہ حکمائے متقدمین کو بنظر طوالت واگذاشت کر کے
جس قدر متفق و تجربہ و قیاس سے صحیح معلوم ہوا لکھا گیا **فصل اول** احادیث قولی

**اترج** نیبو زرد رنگ اور بڑا اور پوست اُس کا نہایت دبیز و مغز تھوڑا و شیرین
ہوتا ہے فرمایا جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے عَلَيْكُمْ بِالْاُتْرُجِّ فَاِنَّهٗ
يَشُدُّ الْفُؤَادَ وَيَزِيْدُ فِي الدِّمَاغِ اور ایک روایت مین لفظ يَذْكِيْ کی ہے زبر
اُس کا سرد تر بدرجۂ دوم و مرطوب مقوی دماغ و دل و مسکن حرارت ہے و پوست
اُس کا گرم و خشک بدرجۂ دوم و نہایت مقوی معدہ و ہاضمہ و مفرح طبع ہے اجزائے
مناسب کے ساتھ اثمد یعنی سنگ سرمہ سیاہ ذا درجۂ اول مین سرد و دوم مین خشک ہے

اور بعضون نے روایت کی ہی کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کو تجلی نور الٰہی کوہ طور پر دکھلائی
گئی جلال نور سے تمام کوہ طور یا کوئی مقام اُسکا سوختہ مثل کوئلے کے ہو گیا وہی اثمد ہے
فرمایا جناب رسالت مآب صلعم نے عَلَیْکُمْ بِالْاِثْمِدِ عِنْدَ النَّوْمِ وَاِنَّہٗ یُجْلِی الْبَصَرَ
وَیُنْبِتُ الشَّعَرَ رات کو نزدیک وقت سونے کے یہ سرمہ لگانا بینائی کو طاقت دیتا
ہے اور بروئی کے بالون کو گرنے سے محفوظ رکھتا ہی اور گرے ہوؤن کو جماتا ہی دوسرے
اجزائے مناسب کے ساتھ مرکب کر کے کھانا بواسیر خونی کو نفع و خون تھوکنے کو دفع
کرتا ہی **اہلیج اسود** فارسی ہلیلۂ سیاہ ہندی زنگی ہڑ اور نہایت چھوٹی چھوٹی کو جواہڑ
کہتے ہین درجۂ اول مین سرد و دوم مین خشک ہی فرمایا جناب نبوت مآب صلعم نے
عَلَیْکُمْ بِالْاِہْلِیْجِ الْاَسْوَدِ فَاشْرَبُوْہُ فَاِنَّہٗ مِنْ شَجَرِ الْجَنَّۃِ طَعْمُہٗ مُرٌّ وَ
ہُوَ شِفَاءٌ مِنْ کُلِّ دَاءٍ مسہل سودا مصفی خون محترقہ نافع بواسیر و جذام مقوی
اعضائے اندرونی دافع رطوبات معدہ ہی **بنفسج** فارسی بنفشہ بقول صحیح درجۂ اول
مین سرد و دوم مین تر ہی فرمایا نبی کریم صلعم نے سَیِّدُ الْاَدْہَانِ الْبَنَفْسَجُ وَاِنَّ
فَضْلَ الْبَنَفْسَجِ عَلٰی سَائِرِ الْاَدْہَانِ کَفَضْلِیْ عَلٰی سَائِرِ الرِّجَالِ مسہل صفرا و دافع
خشونت سینہ و حجاب سینہ و سرفہ ہی کھانے مین و درد گردہ و ذات الجنب و صداع
و خناق و زکام کو مفید ہی کھانے اور لگانے سے محلل اورام و دافع اوجاع ہی لگانے
سے **بطیخ** فارسی خربزہ مرطوب مائل بحرارت ہی فرمایا جناب خاتم الانبیا صلعم نے
اَلْبِطِّیْخُ قَبْلَ الطَّعَامِ یَغْسِلُ الْبَطْنَ اکثر مستحیل بصفرا ہوتا ہی ورنہ تکثیف
کیفیت غذائے موجودہ معدے کے ہوتا ہی مصلح اُس کا گرم مزاجون کو سکنجبین
یا لیمون یا انار ترش و بارد مزاجون کو زنجبیل و کثرت سے کھانا بدن کو فربہ کرتا
و طاقت باہ دیتا ہی اور مدر بول منقی گردہ و مثانہ و امعا و دافع خشونت
سینہ ہی وسیع پوست و تخم بپیسکر چہرے پر لگانا رنگ چہرے کو جلا دیتا ہے

بقر فارسی مادہ گاؤ ہندی گائے فرمایا جناب رسول اللہ صلعم نے اَلْبَقَرُ لَحْمُہَا دَاءٌ
وَلَبَنُہَا دَوَاءٌ یعنی گوشت گائے کا موجب امراض ریحی و سوداوی کا ہے دودھ اس کا
دافع امراض سوداوی و حار کا ہے تمر فارسی خرما ہندی چھوہارا دکھجور درجۂ اول میں گرم
دوسرے میں تر ہے فرمایا جناب خاتم المرسلین صلعم نے بَیْتٌ لَا تَمْرَ فِیْہِ کَالْبَیْتِ
لَا طَعَامَ فِیْہِ مقوی باہ و گردہ و مولد خون صالح نافع خشونت شش و سینہ و دافع
صلابت مفاصل ہے تین فارسی انجیر درجۂ اول میں گرم دوسرے میں تر ہے فرمایا جناب
شفیع المذنبین صلعم نے اُھْدِیَ اِلَی النَّبِیِّ طَبَقٌ مِنْ تِیْنٍ فَقَالَ لِاَصْحَابِہٖ کُلُوْا
فَلَوْ قُلْتُ اِنَّ فَاکِہَۃً نَزَلَتْ مِنَ الْجَنَّۃِ بِلَا عَجَمٍ لَقُلْتُ ھِیَ التِّیْنُ وَاِنَّہٗ یَذْھَبُ
بِالْبَوَاسِیْرِ وَیَنْفَعُ النِّقْرِسَ یخنگی پر جبکا رنگ سفید ہو جاوے بہترین اقسام کی
زرد اس سے کم سرخ اس سے بھی کم مقوی باہ و مسمن بدن ملین مفتح سدہ جگر و طحال
دافع امراض گردہ و کھانسی و خشونت شش و سینہ و انجیر خشک سب افعال میں ضعیف ہے
نسبت تر کے ثوم فارسی سیر ہندی لہسن گرم خشک ہے تیسرے درجے میں فرمایا جناب
محبوب خدا صلعم نے نَھٰی عَنْ اَکْلِ الثُّوْمِ اِلَّا مَطْبُوْخًا محلل ریاح و اخلاط غلیظ
و مجفف رطوبات معدہ و مفاصل و مدر حیض و مقوی باہ مبردین و مضر قوت بینائی
مصلح اسکی ترشی و روغن زرد ہے و کثرت خورش اسکی زن حاملہ کو نقصان دیتی ہے حنا
ہندی مہندی بقول صحیح مرکب القوی ہے فرمایا جناب مظہر انوار الٰہی صلعم نے سَیِّدُ
الرَّیْحَانِ فِی الْجَنَّۃِ الْحِنَّاءُ مصلح خون فاسد یہاں تک کہ اگر برگ اسکا سائے میں
خشک کر کے سفوف بنا کر چالیس روز متواتر کھایا جاوے تو جذام کو فائدہ ہوتا ہے
و برگ تازہ کو طلا کرنا نافع سوزش اطراف و محلل ورم و بتوڑی ہے و اگر بثورات آکلہ و قروح
ساعیہ پر روغن ایسے لگا کے سفوف اسکے برگ کا چھڑکیں دفع کرتا ہے و اگر شروع
عارضۂ چیچک میں برگ تازہ پاؤں پر لگا دیں آبلے کم نکلتے ہیں و تکلیف بھی کم

ہوتی ہے خبز فارسی نان ہندی روٹی مطلق خبز سے مراد گیہون کے آٹے کی روٹی ہے وہ بدرجۂ
اول گرم وتر ہے فرمایا جناب فخر آدم صلعم نے خیر طعامکم الخبز بہترین غذا ہے خلط صالح
پیدا کرتی ہے وخشک روٹی سفوف کر کے میٹھی مین پکا کے تھوڑا نمک ملا کے لگانا اورام سخت
کو پختہ و منفجر کرتا ہے وخمیری روٹی میدے کی سفوف کر کے آب سرد مین گھول کر لگانا بواسیر کو
تحلیل کرتی ہے اور میدے کی روٹی مقوی زیادہ سب اقسام سے ہے الا دیر ہضم ہے وسوجی کی
روٹی زود ہضم ہے وخمیری روٹی آٹے خواہ میدے کی ہو بدن کو فربہ کرتی ہے خل فارسی سرکہ
مرکب لقوی ہے و مطلق سرکے سے مراد سرکۂ انگوری ہے جو آب نیشکر تازہ سے خواہ قند
سیاہ کو پانی مین ڈال کر تیار کرتے ہین سب افعال مین قریب بلکہ مثل اُسکے ہین اور جو اور
چیزون کا سرکہ بتراکیب مختلف بناتے ہین اُس کے خواص جدا گانہ ہین فرمایا رسول کریم
صلعم نے نعم الادام الخل سریع النفوذ ملطف اخلاط ہاضم غذا محرک اشتہا مفتح سدۂ
اعضائے اندرونی محلل بلغم و ریاح دافع ورم طحال قاطع تشنگی ہے کھانے مین و محلل اورام
ودافع خارش وسوختگی آتش و نافع سموم حیوانات کے کاٹنے اور نیش مارنے کا ہے لگانے
سے ومضر اعضائے عصبانی اور قوت باہ کو ہے خمر مطلق خمر سے مراد شراب انگوری ہے
فارسی مین شراب اور مے اور بادہ ہندی مین دارو اور مد کہتے ہین اور ہر زبان مین
اس کے نام متعدد باعتبار اقسام ترکیب و رنگ و مزے کے ہین گرم بدرجۂ سوم وتر
بدرجۂ دوم ہے فرمایا جناب رسول معظم صلعم نے الخمر لیست بدواءٍ ولکنہا داءٌ استعمال
باعتدال مفرح قلب مقوی اعضا مدر بول دافع رطوبات مفتح مسام وسدہ ورنگ
کو سرخ کرتی ہے بسبب تولید خون کے اور اگر قبل غذا کے تھوڑی شراب پی کر غذا کھانے
کی عادت کیجاوے تو فربہ کرتی ہے بدن کو اور پانی پینا بعد شراب کے نہایت مضر ہے
الا پانی ملا کے پینا مفید ہے و کثرت سے پینا اسکا موجب غشی و انواع امراض رطوبی و توحش
وخفقان کا ہے و شراب قند سیاہ کی مثل انگوری ہے الا نفع مین اُس سے کم ضرر مین

زیادہ ہے اور اگر بوقت اٹھنے جوش کے ہشتم حصہ گل سرخ ملا کے کھینچین تو فائدہ زیادہ
اور مضرت کم ہو جاتی ہے **خیری** فارسی شب بو گرم و خشک ہے دوسرے درجہ مین فرمایا
نبی کریم صلعم نے اَکثَرُ دُھنِ اَھلَ الجَنَّۃِ الخَیرِیُّ باغی و جنگلی کئی قسم کی ہوتی ہے پھول
سفید و زرد و سرخ و بنفسجی ہوتا ہے سونگھنا اس کے پھول کا ریاح و رطوبات دماغی کو
تحلیل کرتا ہے و پھول یا پتی یا تخم یا جڑ کو پیسکر اسکا پانی پینا خواہ بخور کرنا مدر حیض و مخرج
مشیمہ و جنین مردے کا ہے و طلا اسکا محلل ورام ہے اور روغن اسکا مثل روغن گل سرخ
کے تیار کیا جاتا ہے و قول عوام ہے کہ اس کے پھول مین کیڑا خرد ہوتا ہے نزدیک کے
سونگھنے سے ناک مین جا تا رہتا ہے و مرض بنیس پیدا کرتا ہے **دیک** فارسی مرغ ہندی
مرگا گوشت اس کا گرم و تر ہے بدرجہ دوم فرمایا جناب سید المرسلین نے اَلدِّیکُ ابیض اِذَا
صَاحَ یَقُولُ اُذکُرُوا اللّٰہَ قَائِماً اسکو پھاڑ کر گرم سر پہ باندھنا سرسام کو دفع کرتا ہے و
شوربا گرم پینا قولنج کو دفع کرتا ہے و پوست اندرونی سنگدان اجزائے مناسبہ کے ساتھ
سفوف کرکے کھانا دافع ہر قسم اسہال کا ہے و پوست سوختہ بیضۂ مرغ سے اکتحال دافع امراض چشم
و اسکا کھانا دافع سوزاک کہنہ ہے **رمان** فارسی انار قسم شیرین معتدل ہے حرارت و
برودت مین و تر بدرجہ دوم ہے و قسم ترش سرد و تر بدرجہ دوم و قسم مے خوش سرد بدرجہ اول
و تر بدرجہ دوم ہے فرمایا نبی اعظم صلعم نے خُلِقَتِ النَّخلَۃُ وَالرُّمَّانُ وَالعِنَبُ مِن فَضلِ
طِینَۃِ انار مقوی جگر و روح و مولد اخلاط صالح و نافع خفقان و مدر بول جالی رطوبات
ہے بدن کو فربہ و چہرہ کو صاف و بہتر کرتا ہے دافع حرارت و مصفی خون و مانع صعود ابخرہ و
دانہ اسکا مقوی معدہ و قابض ہے و پوست اسکا قابض و دافع سعال ہے **زبیب** فارسی
سویز ہندی داکھ گرم تر بدرجہ اول ہے فرمایا جناب رسول مقبول خدا صلعم نے نعمی من الزبیب
وَالنَّبِیذُ اِن خَلط بہترین اسکا گوشت و کلان ہے منضج خلط غلیظ محلل ریاح معاو سینہ
مقوی جگر نافع امراض گردہ و مثانہ برودت و قبض شکم ہے و تخم اسکا درجہ اول مین سرد

دوم مین خشک ہی و قابض شکم و مبیکر بینا قی الدم و اسہال دموی و بواسیر خونی کو نفع کرتا ہی
دمبیہ کے جاتے نا خون تھوکنے کو دفع کرتا ہی زبرجد اقسام سنگ سے ہی درجۂ سوم مین سرد
و خشک فرمایا جناب مقتدائے عالم صلعم نے تَخَتَّمُوْا بِالزَّبَرْجَدِ فَاِنَّهٗ يُسْرٌ لَا عُسْرَ
فِيْهِ سب افعال مین مثل زمرد کے ہی مفرح طبع مقوی باصرہ نافع جریان خون و جذام و
باندھنا اُسکا زن حاملہ کی بائین ران پر ولادت کو آسان کرتا ہی زمرد اقسام سنگ سے
دوسرے درجے مین سرد و خشک ہی فرمایا جناب پیشوائے رسل صلعم نے تَخَتَّمُوْا بِالزُّمُرُّدِ
فَاِنَّهٗ يَنْفِي الْفَقْرَ مقوی جگر و دل و جوہر روح قاطع نزف الدم مدر بول دافع
سنگ گردہ و مثانہ و تریاق زہر حیوانات ہی سرمہ لگانا اُسکا مقوی بصر ہی لیکن
نقصان کرتا ہی باہ کو مصلح شہد ہی زعفران ہندی کیسر درجۂ سوم مین گرم اول مین
خشک ہی فرمایا جناب پیشوائے مرسلان صلعم نے اَنْجُوْدُا لْعَيْنُ خُلِقَتْ مِنَ الزَّعْفَرَانِ
مفرح و مقوی حواس و جوہر روح حیوانی و دل و جگر و احشا و آلات تنفس و محلل ریاح و
اخلاط غلیظہ و مفتح سدۂ عروق و مدر بول و منقی گردہ و مثانہ و مقوی باہ و منوم و مصدع
ہی و مصلح اُسکا شکر و شہد ہی زیت بقول جالینوس گرم تر ہی بدرجۂ دوم فرمایا جناب
خاتم المرسلین صلعم نے كُلُوا الزَّيْتَ وَادَّهِنُوْا بِهٖ فَاِنَّهٗ مِنْ شَجَرَةٍ مُبَارَكَةٍ اقسام
اس کے بہت ہین پھل اسکا مثل اور میوے کے کھاتے ہین و روغن مفرد یا اجزائے
مناسب کے ساتھ کھایا و لگایا جاتا ہی دافع سمیات خوردنی و زہر حیوانات و درد
ابردہ و ریاح و مغص ہی و زخمون کو مندمل کرتا ہی نافع لقوہ و رعشہ و فالج و مقوی بصر
و دافع بیاض چشم و جرب و سلعہ و مقوی لثہ و دندان و نافع ادرار عرق و مفتح سدہ
و مقوی عضا و اعصاب و روغن جس قدر پرانا ہوتا ہی قوت اُسکی زیادہ ہوتی ہی
سفرجل فارسی آبی و ہبی معتدل سردی و گرمی مین تر ہی دوسرے درجے مین فرمایا
جناب خاتم الانبیا صلعم نے كُلُوا السَّفَرْجَلَ فَاِنَّهٗ يُجِمُّ الْفُؤَادَ وَيُشَجِّعُ الْقَلْبَ

وَيُحَسِّنُ الْوَلَدَ مقوی دل ودماغ ومعدہ وجگر وروح نفسانی کی ہے و مدربول ومانع
صعود ابخرہ ودافع غیثان وقے صفراوی ومطفی حرارت ہے **سنا** بہترین اسکی مکی ہے گرم و
خشک دوسرے درجے مین فرمایا جناب افضل البشر صلعم نے عَلَيْكُمْ بِالسَّنَا فَإِنَّهَا
شِفَاءٌ مِنْ كُلِّ دَاءٍ إِلَّا السَّامَ وَهُوَ الْمَوْتُ مسہل بلغم وسودا باتخصیص مسہل صفرا گ
عمق بدن مین نفوذ کرکے مواد نکالتی ہے منقی دماغ نافع اوجاع مفاصل قاتل کرم شکم مصفی
خون مدربول مفتح سدہا وجس قسم کے پتے بڑے ہوتے ہین ضعیف العمل ہے **شعیر** فارسی جو
ہندی گوجئی دوسرے درجے مین سرد وتر غذائیت مین گیہون سے کمتر ہے فرمایا مخبر صادق
صلعم نے إِنَّ اللَّهَ خَلَقَ الشَّعِيرَ مِنَ الْحِنْطَةِ معتدل صفرا و بادانگیز ہے و آشجو دوا
دہم غذا ہے پہانے گرم کو ازبس مفید و طلا کرنا تنہا خواہ اجزائے مناسب کے ساتھ
محلل ورام ودافع صداع گرم ہے **طین** فارسی گل ہندی مٹی ہے سرد خشک بدرجۂ دوم
فرمایا جناب باعث ایجاد عالم صلعم نے أَكْلُ الطِّينِ حَرَامٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ دوائ کھانا
جائز کیا گیا ہے قابض دافع اجزائے خون وسدد ہے مصلح اسکا عرق گلاب ہے و اورام پر گرم
لگانا موجب تسکین حرارت وردع مواد ہے **عسل** فارسی شہد و انگبین ہندی مدہا کھی گرم
تر بدرجۂ دوم ہے فرمایا جناب شافع روز محشر صلعم نے أَفْضَلُ الشَّرَابِ الْعَسَلُ اسکی بہت
ہین اور حدیثین بھی ہین بہترین اسکا سرخ رنگ مائل بزردی معتدل القوام وخوشبو و
شیرین جسکے نکالنے کو دو برس سے زیادہ نہوئے ہون بدترین اسکا سبز وسیاہ وتلخ
وترش کہنہ ہے جالی وقاطع بلغم ورطوبات مخرج فضول دماغی وسینہ مصفی قروح مقوی باہ
حافظ قوت ادویہ ہے اور آنکھ مین لگانا مقوی بصر ہے اور پانی مین گھولکر پینا مرطب د
تنہا پینا مجفف ہے **عقیق** سرد خشک ہے دوسرے درجے مین فرمایا حضرت نور الہدے
بدر الدجے صلعم نے تَخَتَّمُوا بِالْعَقِيقِ فَإِنَّهُ مُبَارَكٌ سوختہ اس کا کھانے مین

لطیف زیادہ ہی مقوی قلب مفتح سدہائے جگر و طحال مفتت سنگ گردہ و مثانہ مضر گردہ
مصلح گوند ببول **عنب** فارسی انگور اور یوست اسکا گرم خشک بدرجۂ اول مغز اسکا
گرم بدرجۂ اول و تر بدرجۂ دوم تخم اسکا سرد و خشک بدرجۂ دوم فرمایا جناب خیر الوریٰ
صلعم نے خَیْرُ فَاکِھَتِکُمُ الْعِنَبُ غذایتیا میں بہترین میوہ جات ہی مولد خون صالح مصفی
خون ناقص مقوی گردہ نافع سینہ و شش محلل ریاح مسمن بدن مضر معدہ مرطوب مصلح انار
شیرین **عود ہندی** دوسرے درجے مین گرم تیسرے مین خشک ہی بہترین اسکا سیاہ و
سخت و براق و خوشبو و تلخ ہی جو پانی مین ڈوب جاوے فرمایا جناب سرور کائنات صلعم
نے عَلَیْکُمْ بِھٰذَا الْعُوْدِ الْھِنْدِیِّ فَاِنَّ فِیْهِ سَبْعَةَ اَشْفِیَةٍ مِنْهَا ذَاتُ الْجَنْبِ
یُسْعَطُ مِنَ الْعُذْرَةِ وَیُلَدُّ بِهٖ مِنْ ذَاتِ الْجَنْبِ قاطع بلغم و مفرح و مفتح سدہ و
محلل ریاح مقوی معدہ و دل و دماغ و جگر و حواس و ہاضمہ و اعصاب و باہ و احشا و
دافع رطوبات معدہ و سرفہ و ضیق النفس و استسقا و غشی و ورم طحال و حافظ صحت
حاملہ و جنین و مصلح اسکا گل سرخ ہی **قرع** فارسی کدو ہندی لوکی سرد و تر ہی بدرجۂ دوم
فرمایا جناب مفخر موجودات صلعم نے عَلَیْکُمْ بِالْقَرْعِ فَاِنَّهٗ یَزِیْدُ فِی الْعَقْلِ وَیُکْثِرُ
الدِّمَاغَ لین و مفتح و مدر بول و عرق و مسکن تشنگی دافع حرارت قلب و ماء القرع
جلد مستحیل ہوتا ہی طرف صفرا کے لہذا ترشی ملا کے پینا چاہیے **کتم** فارسی وسمہ و نیل
ہندی نیل اول درجے مین گرم دوم مین خشک ہی فرمایا حضرت صاحب لوحی الکتاب
صلعم نے اِنَّ اَحْسَنَ مَا غُیِّرَ بِهِ الشَّیْبُ الْحِنَّاءُ وَالْکَتَمُ کھانے مین مستعمل نہین
ہے الا لگانے مین یعنی اس کی بالون کو سیاہ کرتی ہی تنہا و ساتھ اور چیزون کے مولد
درد سر ہی مصلح لونگ ہی **کراث** فارسی گندنا گرم خشک ہی تیسرے درجے مین فرمایا
جناب حبیب خدا صلعم نے اَلْکُرَّاثُ مِنْ مَسْکَنِ الْمَلٰئِکَةِ ... مدر حیض مقوی باہ
و جگر و ہاضمہ محلل ریاح مفتح سدہ دافع قولنج نافع اسہال مزمن و زحیر مصلح کشنیز

کندر

لبن

مرزنجوش

گرم تیسرے مین خشک ہے فرمایا جناب
کندر فارسی لوبان دوسرے درجے مین گرم تیسرے مین خشک ہے فرمایا جناب
اشرف الانبیا صلعم نے اَلْكُنْدُرُ مِنْ طِيْبِيْ وَطِيْبِ الْمَلَائِكَةِ ملطف ومحلل ریاح
مانع سیلان خون دافع رقت منی وسوزاک کہنہ وجدید مقوی دل ومعدہ وروح حیوانی
وہاضمہ وحافظ وباہ مصدع محرورین مصلح شکر بدل مصطگی لبن فارسی شیر ہندی دودھ
مرکب القوی کہتے ہین فرمایا جناب صاحب التاج والمعراج والبراق صلعم نے اَطْعِمُوا
الْحَوَامِلَ الْأَلْبَانَ فَإِنَّهُ يَزِيْدُ فِيْ عَقْلِ الصِّبْيَانِ اور بھی اکثر حدیثین دودھ کی صفت
مین ہین مرکب جنبیت ودہنیت ومائیت سے جنبیت اول درجے مین سرد وخشک
دہنیت اول درجے مین گرم تر مائیت دوسرے درجے مین گرم تر ہے بعد شیر عورت کے بہتر
شیر گاؤ ہے وشیر گاؤمیش کا غذائیت مین اقوی ہے ازان بعد شیر مادہ گاؤ وبز وگوسفند وشیر شتر
مین غذائیت کمتر ہے وشیر اسپ وخر وخچر وہرن وغیرہ کا بمقام مناسب ازدوا مستعمل ہے ومطلق شیر سے
مراد شیر گاؤ ہے مقوی باہ وجوہر دماغ ومولد منی وحافظ رطوبات اصلی ملین طبع مصلح نمک
وشہد بعد گوشت وبیضۂ نیم برشت کے بہترین اغذیہ ہے لحم فارسی گوشت ہندی ماس
فرمایا حضرت سید المرسلین صلعم نے سَيِّدُ الطَّعَامِ لِأَهْلِ الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ اللَّحْمُ
بہترین اغذیہ ہے اور بہت سی حدیثین گوشت کے اوصاف وتذکرہ مین ہین واکثر روایات
سے ثابت ہے کہ حضرت صلعم کو گوشت بہت مرغوب تھا سب گوشت گرم تر ہے کوئی کم
کوئی زیادہ باعتبار مزاج اُس حیوان کے جسکا گوشت ہے مگر گوشت مچھلی کا سرد وخشک ہے
وگوشت طیور جنگلی کا گرم خشک ہے اور بہترین گوشت گوسفند خصی فربہ جوان پروردہ
چراگاہ کا ہے لاغر وکم طاقت وضعیف کا ناقص ہے وحیوان صغیر الجثہ کا لطیف وعظیم الجثہ کا
کثیف ہے مرزنجوش فارسی دونا مروا گرم خشک ہے دوسرے درجے مین بقول جالینوس
تیسرے درجے مین فرمایا جناب اشرف المخلوقات صلعم نے عَلَيْكُمْ بِالْمَرْزَنْجُوْشِ فَإِنَّهُ
جَيِّدٌ لِلْخُشَامِ محلل ومفتح وملطف ومفرح ومدر بول وحیض مفتت سنگ گردہ ومثانہ

احشا گرم رطوبات معدہ واحشا کو خشک کرتا ہی دافع قولنج ومغص ریحی واستسقا ولقوہ ودرد
سینہ وسعال وضیق النفس ہی مصلح کاسنی بدل کلونجی ہی **مسک** فارسی مشک ہندی کستوری
دوسرے درجے مین گرم تیسرے مین خشک ہی وہ جسقدر بڑا ہوتا ہی خشکی اسکی زیادہ ہوتی ہی
فرمایا جناب احمد مجتبی محمد مصطفی صلعم نے اَلْمِسْکُ اَطْیَبُ الطِّیْبِ مقوی اعضائے رئیسہ
وحرارت غریزی واعضائے ظاہری وباطنی وحواس دباہ کا مفتح سدد و محلل اخلاط باردہ
دافع سموم نافع امراض دماغی بارد و مضر محرورین ہی وقوت ادویہ کو عمق بدن مین پہونچاتا
ہے و مداومت اسکے سونگھنے کی زرد کرتی ہی رنگ کو مصلح کافور و گلاب بدل جندبیدستر
**ملح** فارسی نمک ہندی نون سب قسم گرم وخشک ہی دوسرے درجے مین کمی بیشی کیفیات
کی وتفاوت خواص باعتبار اقسام ہی فرمایا جناب دافع البلا والالم صلعم نے یا علیُّ ابْدَأْ
عَلٰی طَعَامِکَ بِالْمِلْحِ وَاخْتِمْ بِہٖ فَاِنَّ الْمِلْحَ شِفَاءٌ مِّنْ سَبْعِیْنَ دَآءٍ بہترین نمک
نمک سنگ یعنی نمک لاہوری ہی مسہل بلغم وسودا قاطع رطوبات لزجہ وکثرت سے کھانا
اسکا مضعف بصر ومقلل باہ ومورث خارش ہی **ورد** فارسی گل سرخ ہندی گلاب کا پھول
مرکب القویٰ ہی فرمایا جناب اول المخلوقات صلعم نے مَنْ اَرَادَ اَنْ یَّشَمَّ رَائِحَتِیْ فَلْیَشَمَّ
اَلْوَرْدَ الْاَحْمَرَ بہتر وہ ہی کہ قبل تمام کھولنے کے توڑا جائے اور چند قسم کا ہوتا ہی بعض فصلی
اور بعض دوامی تفرقہ مزاج وخواص اسکے اقسام مین باقوال صحیحہ نہین نکلتا گو بعضون سے
تکلف تحریر کیا ہی مفرح ومقوی مسہل معتدل صفرا وبلغم رقیق مانع غثیان وقے نافع ضعف
معدہ وجگر و گردہ مضر دماغ دباہ اسکی محرک نزلہ ہی **ہندبا** فارسی کاسنی سرد تر ہے
بدرجہ دوم جناب صاحب قاب قوسین او ادنی صلعم نے فی کُلِّ وَرَقَۃٍ مِّنْ وَرَقِ
اَلْھِنْدِبَاءِ مَاءٌ مِّنْ مَّاءِ الْجَنَّۃِ مفتح سدہ مقوی جگر مسکن حرارت خون وصفراء
منقی مجاری بول و گردہ مضر سرفہ مصلح شکر **یاقوت** گرم وخشک ہی بدرجہ اول
بقول شیخ الرئیس معتدل ہی فرمایا جناب فرقان الاعظم صلعم نے مَنْ تَخَتَّمَ

بِالْیَاقُوْتِ الْاَصْفَرِ مُنِعَ مِنَ الطَّاعُوْنِ اطبا کے نزدیک کھانے کو یاقوت کا مانی
ادنی ہی نہایت مقوی دل و دماغ و ارواح و مفرح طبع و تریاق سموم ہی

## فصل دوم احا[دیث]

فعلی مین قَالَ اَنَسُ بْنُ مَالِکٍ رَأَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَجْمَعُ بَیْنَ
الْخِرْبِزِ وَالرُّطَبِ خربزے کا خاصہ ہی کہ جس چیز کو معدے مین پاتا ہی اُس کے موافق
مستحیل ہوتا ہی جب رطب اُسکے ساتھ معدے مین وارد ہوا تو ضرور مستحیل بخون صالح
ہوگا خربزہ و خرما ساتھ کھانے مین اور حدیثین بھی ہین قَالَ اَبُوْ مُوْسٰی رضی اللہ عنہ رَأَیْتُ
رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَأْکُلُ لَحْمَ الدَّجَاجِ **دجاج** مادہ مرغ ہی
گوشت نر و مادہ کا عقل اور دماغ کو زیادہ کرتا ہی و روح نفسانی کو طاقت زیادہ
دیتا ہی نر کا گوشت جب تک بانگ نہ دیتا ہووے مادہ کا گوشت جب تک بیضہ
نہ دیتی ہووے بہتر ہی قَالَ عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ جَعْفَرٍ رض کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ
یَأْکُلُ الْقِثَّاءَ بِالرُّطَبِ **ککڑی کو رطب** کے ساتھ کھانے مین یہ فائدہ مترتب
ہے کہ ککڑی کی رطوبت رقیق مولد بلغم ہی اور کبھی مستحیل بہ صفرا ہوتی ہی و رطب مولد خون
اور اپنی کیفیت و مزے مین ککڑی سے قوی تر ہی اُس کے امتزاج مین دونون سے خون
صالح اور کمیت مین زیادہ پیدا ہوتا ہی اور ان دونون کے ساتھ کھانے مین اور حدیثین
بھی ہین قَالَ اَنَسُ بْنُ مَالِکٍ اِنَّ خَیَّاطًا دَعَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ
لِطَعَامٍ صَنَعَہٗ فَقَرَّبَ اِلَیْہِ خُبْزًا مِّنْ شَعِیْرٍ وَّمَرَقًا مِّنْ دُبَّاءٍ وَّقَدِیْدٍ اِس مین حکمت معقول
ہی کہ جو اور کدو دونون سرد تر ہین اور گوشت نمک چرایا ہوا گرم خشک ہی اِس امتزاج سے
مجموع کا مزاج گرم تر و مولد خون و مؤید ارواح ہوگیا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ
فَضْلُ عَائِشَۃَ عَلَی النِّسَاءِ کَفَضْلِ الثَّرِیْدِ عَلٰی سَائِرِ الطَّعَامِ **ثرید** ایک قسم کا کھانا ہی
روٹی کو شوربے مین تر کرتے ہین یہ کھانا نہایت جلد تحلیل ہوتا ہی و خوش ذائقہ و مولد

خون صالح دار وارح ہے وناتھین کو ازبس مفید و مزاج گرم تر ہے واطبا نے دودھ مین روٹی بھگونے کو بھی ثرید لکھا ہے قَالَتْ عَائِشَةُ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُحِبُّ الْحَلْوَاءَ وَالْعَسَلَ اگرچہ حلوے سے سب میٹھی چیزین مین مگر حلوا ایک کھانا ہے کہ میدۂ گندم کو گھی مین بھون کر شیرینی کا قوام ملاکر پکاتے ہین خوش ذائقہ و حار رطب و مولد خون دار وارح الا دیر ہضم ہے قَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَلِيٍّ اِنَّ جَدَّتَهُ سَلْمٰى اَخَذَتْ شَيْئًا مِنَ الشَّعِيْرِ فَطَحَنَتْهُ ثُمَّ جَعَلَتْهُ فِيْ قِدْرٍ وَصَبَّتْ عَلَيْهِ شَيْئًا مِنْ زَيْتٍ وَدَقَّتِ الْفُلْفُلَ وَالتَّوَابِلَ فَقَرَّبَتْهُ وَقَالَتْ هٰذَا مِمَّا كَانَ يُعْجِبُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيُحْسِنُ اَكْلَهُ یہ کھانا حضرت کو خوش آتا تھا و مزاج اسکا معتدل مائل بحرارت و رطوبت ہوتا ہے دافع بلغم و مولد خون و مقوی طبیعت ہے قَالَتْ اُمُّ الْمُنْذِرِ دَخَلَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَمَعَهُ عَلِيٌّ وَّلَنَا دَوَالٍ مُعَلَّقَةٌ فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ يَاْكُلُ وَعَلِيٌّ مَعَهُ يَاْكُلُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعَلِيٍّ مَهْ مَهْ يَا عَلِيُّ فَاِنَّكَ نَاقِهٌ قَالَتْ فَجَعَلْتُ لَهُمْ سِلْقًا وَّشَعِيْرًا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَلِيُّ مِنْ هٰذَا فَاَصِبْ فَاِنَّهُ اَوْفَقُ لَكَ پس اس حدیث شریف سے ثابت ہوتا ہے کہ رسول صلعم نے بحالت نقاہت خرما کھانے کو منع فرمایا ہے اس واسطے کہ خرمائے خشک ثقیل ہے معدے کو اور چقندر اور جو کھانے کو اجازت فرمائی کیونکہ وہ دونون ملکر ملین طبع و کم حرارت و سریع الہضم و مولد خون صالح ہوجاتے ہین قَالَ يُوْسُفُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَلَامٍ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صلعم اَخَذَ كِسْرَةً مِّنْ خُبْزِ الشَّعِيْرِ فَوَضَعَ عَلَيْهَا تَمْرَةً ثُمَّ قَالَ هٰذِهٖ اِدَامُ هٰذِهٖ فَاَكَلَ اِس تدبیر سے کھانا موجب انواع فائدے کا ہے واضح ہو کہ جن چیزون کے ساتھ حضرت صلعم نے خرما تناول فرمایا اگر شکر سرخ و قند سیاہ کھایا جاوے تو بھی طبا وہی فوائد ممکن ہین کیونکہ یہ دونون خرمے کی طبیعت کے ساتھ قریب ہین۔

# مقالۂ تیسرا اقسام ادویۂ مرکبہ مین

## حرف الالف

انقردیا

**فصل اوّل** بعض مرکبات مین حبکا ایک ہی نسخہ ہے **انقردیا** بمعنی صنوبری تحکل و
اسکا بقراط ہے جو کہ بلادر صنوبری شکل اسکا جزو اعظم ہے لہذا اسی نام سے موسوم کیا فالج ولقوہ
وصرع و خدر ونسیان و جملۂ امراض بلغمی کو دفع وقوت ہاضمہ و باہ کو زیادہ کرتا ہے **ص** عاقرقرحا
شونیز قسط شیرین فلفل گرد دج زراوند مدحرج ایک ایک تولہ شیطرج ہندی زنجبیل خردل
نو نو ماشے سعد کوفی سنبل الطیب کندر ہلیلہ زرد ہلیلۂ سیاہ چھ چھ ماشے عسل بلادر پانچ

امروسیاه

شہد خالص یک نیم چند بدستور معجون کے بناوین **امروسیاه** بقراط نے واسطے ایک
بادشاہ امروس نام کے بنایا تھا لہذا اس نام سے موسوم کیا مقوی معدہ و جگر و طحال و
گردہ و دافع سدۂ عروق و سنگ گردہ و مثانہ و مدر بول و نافع ابتدائے استسقا ہے **ص**
قسط شیرین فلفل سفید دار فلفل کمون اذخر یک نیم تولہ پودینہ و عود بلسان سلیخہ تخم کرفس
مج پوست بیرون پستہ ایک ایک تولہ زعفران چھ ماشہ شہد دو چندان بدستور معجون کے

افلونیا

بناوین **افلونیا** مخترعۂ حکیم افلن رومی کا ہے اقسام نزلہ و درد و قے الدم و اسہال دموی
قولنج و ہیضہ و سیلان طمث کو از بس مفید ہے **ص** فلفل سفید دار فلفل بذر البنج چھ چھ
افیون تین تولہ زعفران ڈیڑھ تولہ تخم کرفس کوہی سنبل الطیب دو دو تولہ ساذج ہندی سلیخہ
حب بلسان عاقرقرحا نو نو ماشہ شہد سہ چندان و بعد چھ مہینے کے قابل استعمال کے ہے اور بعد
کھانے کے قولنج مین جوشاندۂ تخم شبت و درد گردہ مین جوشاندۂ تخم خربزہ و درد معدہ
مین طبیخ انیسون و درد سر مین سکنجبین و درد مثانہ مین طبیخ رازیانہ و بازر کھنے خون مین

ارسطون

طبیخ سماق پینا چاہیے **ارسطون** موجد اسکا ارسطو ہے لہذا اس نام سے موسوم ہوا
درد رحم و درد شکم و قولنج و تپ ربع کو دفع کرتا ہے **ص** سلیخہ عاقرقرحا پودینہ کمون ایک
ایک تولہ فلفل گرد فلفل دراز چھ چھ ماشہ زعفران تین ماشہ شہد یک نیم چندان معجون

بناوین **آبکامہ** ایجاد حکمائے قدیم ہے مقوی معدہ و مشتہا و دافع و قاطع بلغم ہے وتھوڑی لاکھ ملاکے بینا لاغر کرنے بدن مین مجرّب ہے صفت گرم روٹی موٹی گیہون کی بوزن آدھ سیر ایک ہانڈی مین بند کرکھین جب سبز ہو جاوے خوب کچل کے پانچ سیر سرکا اور آدھ پاؤ نمک سانبھر ملاکے چار ہفتے دھوپ مین رکھ کے چھان لین اور پودینہ چھ تولہ زنجبیل تین تولہ فلفل گرد پانچ تولہ تخم پالک دو تولہ ملاکے ایک ہفتہ دھوپ مین رکھ کے کپڑے سے چھان کے شیشون مین رکھ لین **اسود سلیم** مخترعہ حکیم سلیم کا ہے لہذا اس نام سے موسوم ہوا نافع فالج ولقوہ و خدر وصداع مزمن اور امراض باردہ ہے و عادت افیون کھانے کو چھڑاتا ہے سنبل الطیب مصطگی زرنباد افیون فلفل سفید کندش عقرقرحا کندر شیطرج ہندی صبر ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ وج زراوند طویل زراوند مدحرج خردل مقل رزق خربق جند بیدستر بیخ حنظل گوگردا نولہ سار تخم جرجیر تخم پنجنکشت تخم سداب شونیز جاؤشیر دو دو تولہ شہد سہ چند بدستور معجون بناوین دو مہینے تک غلہ مین مدفون رکھین **اغبر لولوی** کہ ترکیب قدیم ہے بسبب گھسنے کے مثل غبار کے کیا جاتا ہے لہذا اس نام سے موسوم ہوا اور اقسام سرمے سے ہے واسطے خارش آنکھ ڈھلکاو پانی وکھنی وضعف بصر کے مفید ہے صفت توتیائے اروئی مغسول کھپکری مدبر لولو ماشہ مروارید ناسفتہ تین ماشہ نبات سفید پانچ ماشہ سرمہ بناوین **اکسیرین** ترکیب قدیم ہے بسبب زیادہ نفع کرنے کے اس نام سے موسوم ہوا قرحہ چشم دموز سرخ کو دفع کرتا ہے **صفت** کشتہ ارزیز گھر یا چاندی کی گوند بول ہر ایک چھ چھ ماشہ نشاستہ گندم افیون دو دو ماشہ پھول کے برتن مین یہانتک گھسین کہ مثل سرمے کے ہو جاوے

## فصل دوسری نسخہائے انوشدارو مین

**انوشدار وی سادہ** مقوی معدہ و اعضائے رئیسہ ہے اور بدن کو خوشرنگ و دہن کو خوشبو اور طبیعت کی تفریح کرے تیاری سے چالیس روز کے بعد لائق استعمال کے ہے اور قوت اصلی اسکی دو سال تک قائم رہتی ہے صفت آملہ ایک رطل شکر سفید یک نیم رطل و شہد یک رطل بدستور قوام

آبکامہ

اسود سلیم

اغبر لولوی ط

اکسیرین

انوشدار وی سادہ

[illegible]

بنا کے سفوف گل سرخ دقر نفل مصطگی واسارون ودانۂ الائچی سفید نو نو ماشہ زعفران چار ماشہ ملادین انوشدارو ی لولوے مفرح اور مقوی قلب و دماغ و دافع خفقان وحمیات حارہ و دردسر ہے صں مروارید ناسفتہ دو ماشہ سنگ یشب چار ماشہ تین دن ایک عرق کیوڑہ میں صلایہ کرکے خشک و سرمہ سا کرکے عود خام طباشیر سنبل الطیب گل نیلوفر ابریشم خام چھ چھ ماشہ سفوف بناکر قوام ایک رطل آملہ مین جو دو رطل شکر سفید و ایک رطل عرق گلاب یا عرق گاوزبان مین بنایا ہوا مخلوط کرکھین انوشدارو ی مرکب کہ تقویت معدہ و دماغ و دل کی کرے وحمیات کہنہ و نزلہ کو دفع کرے صں آدھ سیر آملہ کے قوام مین برادۂ صندل سفید زرنب گل سرخ گل سیوطی زر شک پوست ترنج ست گلو ایک ایک تولہ دانۂ الائچی سفید چھ ماشہ گوند ببول کتیرا پوست بیرون پستہ نو نو ماشہ زعفران تین ماشہ سفوف کرکے ممزوج کرین فصل تیسری اطریفلات مین اطریفل معرب تریپھل کا ہے اصطلاح ہندیان مین ہلیلہ بلیلہ آملہ کو تریھلا کہتے ہین جو عمود اس ترکیب کے ہلیلجات ہین لہذا اس نام سے موسوم ہوا اطریفل کشنیزی سر اور آنکھ اور کان کے درد کو جو ابخرے نزلہ سے ہو اور ضعف بصر رطوبی اور ہر قسم کی بواسیر کو مفید ہے صں ہلیلہ زرد کابلی ہلیلہ سیاہ ایک ایک تولہ آملہ کشنیز خشک تین تین تولہ سفوف کرکے روغن بادام مین چرب کرکے نیم رطل شکر و شہد کے قوام مین ملادین اطریفل اسطوخودوسی کہ امراض دماغی و جلدی کو مفید ہے صں ہلیلہ کابلی بلیلہ آملہ تین تین تولہ اسطوخودوس گل سرخ دو تولہ دو تولہ افتیمون بادرنجبویہ شیطرج ہندی ایک ایک تولہ شہد سہ چندان اطریفل قنبیلی پیٹ کے کیڑے تینون قسم کو قتل اور دفع کرتا ہے صں ہلیلۂ زرد بلیلہ آملہ قنبیل دو دو تولہ برنگ کابلی قسط شیرین ایک تولہ تخم حنظل شرد ل سعد کوفی زرد چوبہ چھ چھ ماشہ شہد سہ چندان اطریفل سادہ مقوی معدہ و دماغ و مصفی معدے کا اخلاط غلیظ سے ہے صں ہلیلہ زرد بلیلہ آملہ بوزن مساوی

انوشدارو سادہ

انوشدارو اکبر

اطریفل کشنیزی

اطریفل اسطوخودوسی

اطریفل قنبیلی

اطریفل سادہ

کوٹ چھان کے روغن بادام میں چرب کرکے شش چندان شہد کف گرفتہ میں ملاوین
فصل چوتھی ایارجات مین اگرچہ معنی ایارج کے بہت لکھے گئے مگر عمدہ وجہ تسمیہ کی
یہ ہے کہ ایارہ سقمونیا کو کہتے ہین او سقمونیا جزو اعلےٰ اس ترکیب کا ہے لہذا اُسکے نام سے
موسوم ہوا اور سب مسہلون سے پیشتر حکمائے متقدمین نے اسکا اختراع کیا تھا ایارج
کہ مواد سوداوی و بلغمی کو خارج اور اقسام دردسر و درد گوش و ثقل سمع و فالج ولقوہ و
رعشہ و بہق و برص و جذام کو مفید ہے صں تربد سفید شحم حنظل غاریقون سقمونیا افتیمون
ایک ایک تولہ مقل انیسون بیخ قرح سیاہ زنجبیل اسطوخودوس گل سرخ پانچ پانچ ماشہ شہد
دو چندان ایارج فیقرا کہ معدے کو اخلاط غلیظہ سے صاف و انواع دردسر و امراض
دماغی کو دفع کرے صں جٹا ماسی سوگند بالا تج چھ چھ ماشہ مصطگی نو ماشہ زعفران
تین ماشہ سقمونیا ہم چند جملہ شہد دو چندان مجموع ایارج کہ فضلات دماغی کو خارج
و امراض دماغی کو دفع کرے صں سقمونیا ایک تولہ شحم حنظل چھ ماشہ تربد سفید برگ سنا
گل سرخ نو نو ماشہ شہد کف گرفتہ بارہ تولہ مین ملاوین فصل پانچوین نسخجات آبزن مین
آبزن کہ زحیر یعنی پچش شکم و ورم امعا و ورم شکم کو مفید ہے صں تخم شبت تخم کتان تخم حلبہ
تخم خطمی گل بنفشہ برگ گلوی تازہ ریشہ خطمی جملہ مساوی آبزن کہ قولنج و نفخ ریحی درد گردہ
و مثانہ کو دفع کرے انیسون زیرہ سیاہ تخم شبت سعتر مرزنجوش گل بابونہ مساوی الوزن
آبزن کہ استعمال دفعات سے سنگ گردہ و سنگ مثانہ کو دفع کرے صں برنجاسف
پودینہ سرگین کبوتر مغز خشک دانہ پانچ تولہ گل بابونہ گل سرخ تخم خطمی اکلیل الملک تخم خربزہ
پرسیاوشان حب قلت تین تین تولہ بیخ بادیان چار تولہ آبزن کہ خون کا پیشاب ہونے کو
اور کثرت ادرار خون حیض کو دفع کرے صں عفص گلنار برگ جھاؤ برگ انار شیرین گل سرخ
بوزن مساوی آبزن کہ حیض کو جاری و بچہ مردہ کو رحم سے خارج کرے صں سلیخہ مرزنجوش
اذخر پودینہ قسط تلخ اکلیل الملک نانخواہ شونیز سداب کرفس برنجاسف بوزن مساوی

زنانہ ایارج
ایارج فیقرا
آبزن حیض و غیرہ
آبزن قولنج و غیرہ
آبزن سنگ گردہ و غیرہ
آبزن پیشاب خون و غیرہ
آبزن حیض و غیرہ

**فصل چھیٹی انکباب** یعنی بھپارے مین **انکباب** کہ گرانی کان کو جو اکثر بعد ہیضہ کے عارض ہوتی ہے اور درد ریحی و بلغمی کان کو ثقل سمع کو زائل کرے **ص** گل بابونہ اکلیل الملک برگ شاخ تلسی مرزنجوش پوست بیخ بادیان نو نو ماشہ بیخ سوسن گل سرخ تخم ترب پانچ پانچ ماشہ **انکباب** کہ نقصان و بطلان سماعت کو دفع کرے **ص** سداب تخم شبت تخم ترب نو نو ماشہ لوبان والیوہ تین تین ماشہ **انکباب** کہ ورم و درد گوش دفع کرے **ص** برگ بنفشہ برگ مکوہ برگ سنبھالو گل بابونہ گل سرخ گل نیلوفر گل خطمی جملہ بوزن مساوی **انکباب** کہ درد مثانہ و دردہائے دیگر عارضہ بستگی عضلات دفع کرے **ص** برگ نیب برگ مکوے امربیل برگ سنبھالو پوست و درخت گلچکان ہر ایک مساوی **انکباب** کہ ورم خصیہ وقضیب کو نفع کرے **ص** سقمونیا تین ماشہ تخم شبت برگ مکو دو دو تولہ چوب کلان ہلیلہ کلمہ ایک ایک تولہ **انکباب** کہ بھاجن یعنی ہاتھ و پاؤن کے چمڑا پھٹنے کو دفع کرے **ص** پوست درخت نیب دو تولہ کدوے تلخ آدھ پاؤ کافور تین تولہ۔

## حرف باے تازی

**فصل ساتوین نسخجات برش** مین کہ نام اصلی برشعثا بمعنی بر ءالساعۃ و ترکیب حکمائے قدیم ہے اب کثرت استعمال سے بلفظ برش معروف ہو رہا ہے **برش** کہ زکام و نزلہ و تیرگی چشم و دوار آواز گوش و لقوہ و فالج و صرع و سبات و نسیان و مالیخولیا و یرقان و ضعف اعصاب و استرخائے لثہ و بلادت ذہن و گندگی ذہن و سیلان لعاب دہن و سعال و نزف دم و اوجاع بلغمی و ضعف معدہ و جگر و انواع استسقا و سرعت انزال کو مفید اور رفادزہر سموم کا ہے **ص** فلفل سیاہ فلفل سفید بذرالبنج ہر ایک چار چار تولہ افیون مصری دو تولہ زعفران ایک تولہ سنبل الطیب عاقرقرحا تین تین ماشہ جدا جدا سفوف کرکے سہ چندان شہد کف گرفتہ مین مخلوط کرکے تین مہینہ غلہ جو مین دفن رکھ کر استعمال کرین خوراک دو سرخ سے ایک ماشہ تک ہے و قوت اس کی پانچ برس تک باقی رہتی ہے **ایضاً** گل بنفشہ

انجبار گرانی کان
انجبار نقصان سماعت
انجبار درد ورم گوش
انجبار درد مثانہ
انجبار ورم خصیہ
انجبار بھاجن برش

عود صلیب اسطوخودوس ہلیلہ زرد چھ چھ ماشہ سفوف کرکے دو تولہ افیون مین کہ پانی
مین گھول کر گرم کیا ہووے ملا کر گولیان بناوین **ایضاً** قرنفل زعفران عقرقرحا بزرالبنج
پانچ پانچ ماشہ سفوف کرکے دو تولہ افیون مین کہ عرق کیوڑہ مین گھولکر گرم کیا ہووے ایسا
ملاوین کہ مثل معجون کے ہوجاوے **فصل آٹھوین** نسخجات بتیسا و پنڈی مین **بتیسا**
کہ عورات کو واسطے دفع رطوبت و ادرار حیض غیر معمول و درد و کمزوری کمر و نقاہت طبیعت
کے مفید ہے و مردون کو دافع جریان و رقت منی و مقوی باہ **ص** مازو مائیں لودھ باربنگ
باؤکھما گل دھاوا گوکھرو کلان گوکھرو خورد گل سپاری چکنی ڈلی موصلہ اسینبھل سمندر سوکھ
چھال درخت مولسری گوند ڈھاک الائچی خرد مع پوست مجیٹھ پلنگ توڑ کمرکس ایک
ایک تولہ سنگجراحت دو تولہ گوند ببول بروغن زرد بریان سات تولہ سب کو کوٹ چھانکر
میدہ برنج ساٹھی آدھ سیر شکر سفید تین پاؤ ملاوین اور گری چھوہارا چرونجی لاداہ ایک
چھٹانک ریزہ ریزہ کرکے مخلوط کرین اور تین پاؤ روغن گاؤ جو داغ سے خوشبو کیا ہو ملا کر
جاہین ویسا ہی رکھین جاہین باضافہ قدرے پانی کے بشکل لڈو بنا رکھین **ایضاً**
بتیسا موصلہ اسینبھل مجیٹھ سوپاری پرانی پلنگ توڑ تخم سرپانی تخم گذر بیج بند مغز تخم کونچ
گل دھاوا جریان کند چوبیا گوند مغز پلاس پاپڑا اندرجو بیج بل بیرا مور بائین سمندر سوکھ
باربنگ اجوائن دیسی تال مکھانا سونٹھ گوکھرو خرد گوکھرو کلان موصلی سفید موصلی سیاہ
مازو دارچینی باؤکھما لودھ موچرس کمرکس کامراج سینگڑی ببول کی بھوبھلی الائچی سرخ
اسگندھ ایک ایک تولہ سنگجراحت تین تولہ میدہ گندم میدہ برنج ساٹھی ایک ایک پاؤ
شکر سفید روغن زرد آدھ سیر **پنڈی** کہ عورات کے مزاج کو از بس مفید ہے رطوبات کو
خشک و تحلیل و بدن کو خوشرنگ و تقویت بدن و تولید خون صالح کرتی ہے و مردون کی
رقت منی و سستی باہ کو دفع کرتی ہے **ص** تال مکھانا جا کسو تخم اوٹنگن ہلیلہ آملہ مازو
زیرہ سیاہ زیرہ سفید لودھ دو دو تولہ الائچی کلان الائچی خرد تخم سرپانی جائفل لونگ

ایک ایک تولہ مغز پنبہ دانہ وسپیاری چار چار تولہ گوند ببول بر روغن زرد بریان کردہ نو تولہ نشاستہ گندم ڈیڑھ پاؤ شکر سفید اڑھائی پاؤ میوہ جات در روغن زرد بدستور نسخہ اول کے ملا کے بنا دین **فصل نوین** برود مین کہ اقسام سرمے سے ہے **برود** کہ آنکھ کا سیل یانی دفع کرے پھلی وجالے کو کاٹے وسرخی آنکھ کی وشب کوری دور کرے **ص** توتیائے مغسول ایک ماشہ پوست ہلیلہ زرد دو ماشہ تخم ہلیلہ کابلی سوختہ ایک عدد کافور دو سرخ نمک سنگ چار سرخ بطور سرمہ گھس کر استعمال کرین **برود** کہ قوت باصرہ کو طاقت دیوے و آنکھ کی حفاظت امراض سے کرے **ص** گھر یا چاندی کی تین ماشہ زعفران ایک ماشہ کافور چار سرخ **برود** کہ سوزش وخارش آنکھ کو دفع کرے **ص** سنگ بصری صدف سوختہ تین تین ماشہ رسوت پانچ ماشہ کافور ایک ماشہ طباشیر سفید چھ سرخ **فصل دسوین** بخورات مین **بخور** کہ دانہائے بواسیر دردم مقعد کو دفع وکرم وپدلی یعنے چمچونوں کو قتل کرے **ص** گوگرد سیندور چھ چھ ماشہ اصل السوس بیخ مدار برگ کنار دو دو تولہ ملا کر دھوان بمرزمین پہونچا دین **بخورات** کہ مدحیض وبخرج بچہ مردہ ومشیمہ ہو دشواری ولادت کو آسان کرے **ص** کندر اظفار الطیب ابہل مقل گوگرد مساوی سغوف کرکے زہرۂ گاؤ مین سان کر گولی یا شیاف بنا کر رکھین و وقت حاجت کے جلا کے دھوان لین **بخور** کہ بواسیر ریحی کو دفع کرے **ص** پھل بھٹ کٹائی کے وبرگ نیب دوا د اسپند ہموزن سے بخور کرین **بخور** کہ آسانی ولادت کی کرے **ص** سانپ کی کیچلی ایک جزسم اسپ خواہ خر چار جز باہم ملاکے بخور کرین **بخور** کہ ہاتھ وناخن کے اپرس کو دفع کرے **ص** روغن لمیدا نجیر مقام مرض پر لگا کے مدار کی لکڑی کی دھونی دین -

برود پھلی

برود مقوی باصرہ

برود سوزش چشم

بخور دانہائے بواسیر

بخور مدرحیض

بخور بادی بواسیر

بخور آسانی ولادت

بخور دافع اپرس

## حرف بائے فارسی

**فصل گیارھوین** پشنجات یا شوبہ مین **پاشویہ** کہ واسطے صداع حار و سرسام صفراوی وبیخوابی کے نافع ہی **ص** برگ سبوس گندم نیم پاؤ برگ بنفشہ گل نیلو فر گل خطمی عنب الثعلب برگ خرفہ برگ پالک چار چار تولہ تراشہ کدو چھ تولہ کاسنی خورد تین تولہ

پاشویہ دردسر حار

ایضاً گل نیلوفر چار تولہ گل سرخ ایک تولہ تراشہ میٹھا تراشہ کدوئے دراز سبوس گندم
چھ چھ تولہ کشنیز تر و نمک خورد دو تولہ برگ کنار چھ تولہ پاشویہ واسطے درد سر بارد
وسبات و سرسام بلغمی و تپ بلغمی کے مفید ہے ص گل بابونہ اکلیل الملک گل خطمی
خردل نمک طعام خوب کلان تین تین تولہ سبوس گندم برگ کنار چھ چھ تولہ ایضاً
برسیاوشان گل بابونہ تخم خطمی تین تین تولہ برگ کنار برگ سجن چار چار تولہ نمک طعام دو تولہ

پاشویہ درد سر بارد

## حرف التاء المثناۃ الفوقانیہ

**فصل بارھوین** نسخجات تریاقات مین واضح ہو کہ حکمانے اولاً ترکیب تریاق کی
اجزائے فادزہریہ سے کی تھی ازان بعد اجزاے قوی العمل سے ترکیب دینا شروع کیا مقصود یہ ہے
کہ تریاق مرض مقابل کو ایسا نافع ہو کہ جیسا دفع زہر مین فادزہر ہوتا ہے **تریاق اربعہ**
مخترعہ حکیم اندروماخس کا ہے تیاری سے چار روز کے بعد استعمال کرنا چاہیئے و دو برس تک
قوت کامل رہتی ہے محلل ریاح غلیظہ و مصلح جگر و طحال و مفتح سدد ہے اور فادزہر سموم حیوانات
و مدر فضلات مخرج جنین میت و نافع صرع و خفقان و جمیع امراض باردہ ہے ص حب الغار
حنظیانا مرکی زراوند طویل خواہ زراوند مدحرج مساوی الوزن سفوف کرکے سہ چندان شہد
کف گرفتہ مین ملادین خوراک ایک ماشے سے چار ماشے تک اور اگر ایک جز زعفران ملادین تو
لطیف اور قوی ہو **تریاق ثمانیہ** حکیم بلیدونس نے آٹھ چیزون سے بناکر اس نام سے موسوم کیا
ہے سمیت سموم کھائے ہوئے و کاٹنے و نیش مارنے حیوانات کو دفع کرتا ہے و قولنج و صلابت و
سدہ طحال و فالج و رعشہ و صرع کو مفید ہے و محلل ریاح و مفتح سدۂ عروق ہے ص مرکی حب الغار
جنطیانا قسط تلخ ایک ایک تولہ فلفل گرد سلیخہ آٹھ آٹھ ماشہ زعفران دارچینی چار چار ماشہ شہد
سہ چندان **تریاق صغیر** مخترع شیخ الرئیس دفع سمیت سموم و دفع سم جانوران مین تریاق اربعہ کے
قوی ہے ص زراوند طویل حب الغار جنطیانا پوست بیخ کبر فسنتین رومی چوبہ بیخ حنظل جملہ مساوی
شہد یک نیم چند مجموع **تریاق المثانہ** تالیف حکیم ابو الماہر کہ دفع قروح گردہ و مثانہ و مجاری

تریاق اربعہ

تریاق ثمانیہ

تریاق صغیر

تریاق المثانہ

واحتباس وسوزش بول مزمن کو مجرب ہی قدرے شیر گاؤ کے ساتھ اور مفید امراض حرم وجگر
وسکن دردہائے اعضائے تناسل ہی آب خیساندہ نخود کے ساتھ و مانع صعود ابخرہ
ومقوی ومنقی اعضائے تنفس ہی ماء العسل کے ساتھ **ص** شاخ گاؤ کوہی سوختہ بسد مروارید
نو نو ماشہ افیون ایک ماشہ رب السوس سماق گل ارمنی گل شیرازی ریوند چینی زوفای خشک
صعتر تخم کرفس انیسون چار چار ماشہ گل مختوم تخم خطمی تخم خبازی تخم خرفہ مغز خیارین مغز تخم
کدوئے شیرین مغز تخم خربزہ دم الاخوین پانچ پانچ ماشہ اشنہ کتیرا حب القلت مغز بادام
شیرین سات سات ماشہ حب کاکنج نو ماشہ شہد سہ چندان **تریاق الاسنان** کہ درد دندان
وورم مسوڑھون کو جو کہ سردی سے ہووے دفع کرنے مین نہایت مجرب ہی **ص** فلفل گرد
انگوزہ زرانباد ونمک سنگ بوزن مساوی کوٹ چھان کے شہد مین سان کر غلولہ بنا کر سایہ
مین خشک کر کے دانت کے نیچے دباوین **فصل تیرھوین نسخجات تیزاب مین** **تیزاب**
کہ گوشت زائد کو زخمون سے قطع کرتا ہی و دمل سخت کو توڑتا ہی و ثبورات مزمنہ کا مواد
بہاتا ہی **ص** شورہ قلمی پھٹکری نوشادر بوزن مساوی نیمکوب کر کے بدستور عرق کھینچین
**تیزاب** کہ برص کے چمڑے اور گوشت ناقص کو کاٹے اور اچھا گوشت وچمڑا جما دے
**ص** پھٹکری سفید دو تولہ پھٹکری زرد چار تولہ شورہ قلمی سات تولہ بدستور بناوین
جلد کو کھجلا کر لگاوین **تیزاب** جسکو دیگ بر دیگ کہتے ہین بواسیر کو اور گوشت زائد کو
کاٹ کے دفع کر دیتا ہی اور یہ دوا تکلیف شدید دیتی ہی بعد کٹ جانے گوشت کے کرنب
کلے کا پتا جوش کر کے اسکا پانی لیکر سمین گائے کا گھی ملا کر گھسین جب مثل مرہم کے ہو جاوے
تب لگاوین اور اگر اس سے زخم دفع نہ ہووے دوسرا مرہم استعمال کرین و اگر ایک روز کے
لگانے مین گوشت نہ کٹے تو ایک دو روز دیگر پھر لگاوین **ص** سیماب نوسادر چار چار تولہ
زنگار چونہ پتھر کا آٹھ آٹھ تولہ سجی لوبان وگندھک زرد چوبیس چوبیس تولہ پارے
زنگار کو سرکے مین کھرل کرین جب پارے کا نشان باقی نہ رہے دوسرے اجزا ملا کر

تریاق الاسنان

تیزاب قاطع گوشت زائد

تیزاب قاطع گوشت برص

تیزاب دافع بواسیر

کھرل کرکے دواکو خشک کرین اسکے بعد سرد پانی مین گوندھ کر ایک دیگ مٹی مین رکھین دوسری دیگ سرا وندھا اسپر رکھ کے آٹے سے منھ بند کردین وخفیف آنچ کرتے رہین کہ سب دوا کا جوہر اڑکر دوسری دیگ مین لپٹ جاوے تب کھولکر اترے ہوئے کو رکھین وقت حاجت استعمال کرین

## حرف الجیم

**فصل چودھوین** جوارشات مین اسکا اختراع معجون کے بعد ہوا مخصوص واسطے امراض معدے کے زاں بعد اور عضا کے واسطے بھی بننے لگین **جوارش دارچینی** کہ تمام عضا اور باہ کو قوت دیوے اور درد وسعال بلغمی و بواسیر بادی و داد و نقرس و بہق و سنگ گردہ و مثانے کو مفید ہے **ص** سنبل الطیب دانہ الائچی سفید سلیخہ دارچینی خولنجان قرنفل سعد کوفی زنجبیل مرچ سیاہ دارفلفل قسط شیرین اسارون ہر ایک دو جز زعفران ایک جز مصطگی پانچ جز شکر سفید برابر مجموع کے ہو و شہد بموزن دونوں کے **جوارش کمونی** مقوی معدہ و ہاضم و کاسر الریاح و دافع فضلات ہے **ص** زیرہ سیاہ سرکۂ خالص مین تسقیہ کیا ہوا سات جز مرچ سیاہ زنجبیل سداب دارفلفل پودینہ ہلیلۂ زرد تین تین جز نمک سنگ چار جز شہد سہ چندان مجموع کے **جوارش مصطگی** دافع برودت معدہ وجگر و سیلاب لعاب دہن و مقوی و ہاضمہ ہے **ص** مصطگی رومی ایک جز سفوف کرکے قوام قند سفید سولہ جز مین کہ عرق گلاب کے ساتھ بنایا ہوئے ملادین **جوارش عود ترش** مقوی معدہ اور ہاضم طعام ہے **ص** عود پانچ تولہ قرنفل سنبل الطیب زرشک ایک ایک تولہ ایک رطل شکر سفید کے قوام مین جسمین عرق لیموی کاغذی خواہ بادہ تولہ عرق انار ترش داخل ہوئے ملادین **جوارش جالینوس** کہ تمام عضا اور باہ کو قوت دیوے اور کثرت بول و غلبۂ ریاح و صداع و سعال بلغمی و بواسیر بادی و باد نقرس و بہق و سنگ گردہ و مثانہ کو دفع کرے و سیاہی بالون کی محفوظ رکھے **ص** سنبل الطیب قاقلہ سلیخہ دارچینی خولنجان قرنفل سعد کوفی زنجبیل حب البان فلفل سیاہ دارفلفل قسط شیرین عود بلسان اسارون ایک ایک تولہ زعفران چھ ماشہ مصطگی رومی دو تولہ قند سفید سب دواکے برابر شہد

جوارش خوزی

دو چندان دوا کے **جوارش خوزی** کہ اطبائے خوزستان نے اختراع کیا ہاضم طعام و دافع
اسہال ہے ورم طحال جسکو تلی اور برو ٹ کہتے ہیں دور استسقا و کثرت بول کو دفع کرے ص [illegible]
سلیخہ سنبل الطیب ایک ایک تولہ جوز بوا دو تولہ دانۂ الائچی گل سرخ قرنفل انیسون اکلیل الملک
شیطرج نونو ماشہ بسباسہ درونج عقربی زراوند مدحرج اشنہ ہلیلہ زرد ہلیلہ کابلی ہر ایک چھ چھ
ماشہ نبات سفید دو چند مجموع کے بعد دو مہینے کے لائق استعمال کے ہے

جوارش بوعلی

**جوارش بوعلی** کہ
ریاح خفقان و مالیخولیا و گھبراہٹ دل و وسواس سوداوی کو دفع کرے ص عود ہندی بسباسہ
زرنجشک زرنب زرنباد برگ گاؤزبان سنبل الطیب ایک ایک تولہ دارچینی مصطگی بادیان
چھ چھ ماشہ کافور تین ماشہ شہد ہم چندان نبات سفید دو چندان

جوارش سقف

**جوارش سقف** حکیم
اسقف نے لکھا ہے کہ میں نے کسی مرکب کو اس سے بہتر مؤثر نہیں پایا ہے قولنج وغیرہ امراض
معدہ و امعا و بواسیر و درد پشت و درد نشست گاہ و غثیان و قے کو دفع کرے ص زنجبیل دارچینی
آملہ قرنفل بسفائج جوز بوا ایک ایک تولہ فلفل گرد الائچی سفید ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ سقمونیا و تربد
نو نو ماشہ نبات سفید ہموزن شہد دو چندان

جوارش دافع اسہال صفراوی

**جوارش** کہ اسہال صفراوی و پیچش و درد شکم
و دوامی بواسیر کو نفع کرے ص سماق تخم ترہ تیزک بو دادہ زیرہ سیاہ مدبر مصطگی رومی و فلفل گرد
قاقلہ ایک ایک تولہ سقمونیا مدبر تربد پانچ پانچ ماشہ شہد سہ چندان

جوارش مقوی دماغ وغیرہ

**جوارش** کہ دماغ و گردے
جگر کو طاقت دیوے اور منی کو زیادہ گاڑھی اور قوت باہ کو زیادہ کرے ص تخم پیاز تخم حماض
تخم بلیسون تخم شلجم تخم گندنا تخم کرفس شقاقل مصری دار فلفل الائچی سرخ خولنجان دارچینی قرفہ زنجبیل
دو دو ماشہ اسگند و مصلی سیاہ و مصلی سفید مرچ کنکول کباب چینی عاقرقرحا چھ چھ ماشہ قرنفل جوز بوا
تین تین ماشہ گوند ببول روغن گاؤ میں بریان کرکے تین تولہ شکر سفید سہ چندان

## حرف الحاء المہملہ

### فصل پندرھویں حبوب دافع امراض دماغی و دردوں میں

حب نافع فالج وغیرہ

**حب** کہ فالج و لقوے و رعشہ
کو دفع کرے ص پرامور تخم کشائی نانخواہ کرفس فلفل دراز کباب چینی نمک سانبھر نون مساوی

نکوفتہ کرکے آب برگ مدار خواہ شیر مدار مین تسقیہ دیگر سفوف کرکے مغز گھیکوار مین
بقدر نخود کے گولی بناکر ایک صبح کو اور ایک شب کو سوتے وقت کھاوین حب تحلیل
کہ فالج و رعشہ و اختلاج و درد اعضا و کثرت نزلہ کو دفع کرے و اگر عقیمہ بعد طہر کے
کھاوے حاملہ ہوجاوے ص دارچینی جوز بوا بسباسہ عود صلیب قرنفل ایک تولہ کچلہ
شیرگاؤ مین تر و مقشر کرکے اوراق باریک تراشے ہون دو تولہ سب کو سفوف کرکے آب
نانخواہ و آب پودینہ مین تسقیہ دیگر گولی بناوین حب کہ درد مفاصل کو دفع
کرے ص صبر سقوطری تربد سفید یک نیم یک نیم تولہ ہلیلۂ زرد بوزیدان سورنجان
شیرین ایک ایک تولہ انیسون سقمونیا مقل نو نو ماشہ باب گندنا گولی بناوین حب
واسطے دفع نقرس کے مجرب ہے ص شونیز بیخ کبر مقل عقرقرحا سات سات ماشہ ہلیلہ
سیاہ آملہ شیطرج زنجبیل دارفلفل نمک ہندی نو نو ماشہ سورنجان شیرین ہموزن جملہ
اجزا آب بادیان گولی بناوین حب کہ عرق النسا کو دفع کرے سہال لانے سے ص صبر سقوطری
ہلیلۂ زرد سورنجان شیرین بوزن مساوی گولی بناوین فصل سولھوین حبوب
دافع امراض آنکھ کے حب سرخ واسطے ہر مرض آنکھ کے خصوص آشوب کے زیادہ تر
مفید ہے ص گیرو چار جز افیون ایک جز زنجبیل نیم جز ہلیلے کے پانی مین گولی
کلان بنا رکھین اگر آنکھ پر ورم ہو تو آب کشنیز خواہ آب مکو مین و اگر ورم نہ ہووے آب
کوکنار مین گھِسکر لگاوین حب امراض چشم کہ امراض آنکھ کو مفید ہے ص پھٹکری بریان
چار ماشہ افیون دو ماشہ رسوت آٹھ ماشہ برگ تازہ نیب پانچ عدد زعفران پانچ سرخ
سب کو کڑھائی آہنی سے رگڑ کے گولی بنا رکھین بوقت ضرورت طلا کرین فصل سترھوین
حبوب دافع امراض دہان تین حب کہ سوزش زبان کو دفع کرے ص مغز تخم خرپزہ
مغز تخم خیارین مغز تخم کدوی شیرین ایک ایک جز نشاستۂ گندم مساوی مجموع کے
باب گوند ببول گولی بناکر منھ مین رکھین حب کہ بدبوی دہن کو دفع کرے ص بسباسہ

حب درد مفاصل
حب نقرس
حب عرق النسا
حب امراض چشم
حب سوزش زبان
حب بدبوی دہن

**حب بحۂ آواز**

سعد کوفی پوست ترنج فرنجمشک صندل سفید ایک ایک تولہ طباشیر کافور چھریلا تین تین ماشہ مشک ایک ماشہ آب گوند ببول گولی بنادین **حب** کہ بستگی و گرانی آواز کو دفع کرے

**حب ہاضم طعام**

**ص** اصل السوس مقشر تخم کتان بریان کتیرا صمغ عربی مغز بادام شیرین مغز چلغوزہ بوزن مساوی شہد کف گرفتہ مین گولی بنادین اور مُنھ مین رکھین **فصل اٹھارویں** حبوب ہاضم مشہی طعام و دافع ریاح وسول **حب گو گرد** کہ ہاضم طعام و دافع تخمہ و اسہال و قے مبتلائی ہے **ص** زنجبیل فلفل گرد فلفل دراز گوگرد زرد نمک سنگ جملہ مساوی الوزن بآب عرق لیموں **ایضًا** مرچ سیاہ گل آگ نانخواہ کرفس نمک مساوی بآب ادرک

**حب دافع ہوکی ہیضی**

**ایضًا** ترنج دارچینی زنجبیل مرچ سیاہ نمک سانچی نمک جواکھار مساوی الوزن **حب** کہ سوء ہضمی کو دفع کرے **ص** سداب تین جز مرچ سیاہ دو جز نمک سنگ ایک جز سرکے

**حب ہاضم**

مین گولی بنادین **ایضًا** ہاضم طعام **ص** سہاگہ جواکھار نوشادر نمک سیندھا ہینگ مرچ سیاہ بوزن مساوی سرکے مین گولی بنادین **ایضًا** حب ہاضم طعام و مشہی **ص** املبید زنجبیل مرچ سیاہ پیپر امورا جوائن دیسی جھوٹھ ایک تولہ نمک سیاہ نمک

**حب بادگولا**

سنگ نو نو ماشہ عرق لیموں مین گولی بنادین **حب** کہ بادگولا وسول و درد شکم کو دفع کرے **ص** زنجبیل سہاگا خام ہینگ نمک سنگ مساوی الوزن بآب پوست درخت سہجن بقدر کنار دشتی گولی بنا رکھین ایک گولی کھاکے آب گرم پیوین بقول ہندی شعر سونٹھ سہاگہ سیندھا کا ندھی؛ سہجن کے رس گولی باندھی؛ جو سنٹھ بائی چور چول؛ سکے دھنتر رہے نمول؛ **فصل اُنیسویں** حبوب قابضہ مین **حب** دافع

**حب قابض**

اسہال و قابض **ص** مازوئے سبز مین چھ چھ ماشہ افیون دو ماشہ بقدر نخود کے گولی بنادین **ایضًا** پوست انار سماق مازو مساوی الوزن سے بقدر نخود گولی بنادین

**حب اسہال**

**ایضًا** اگر شہد مین گولی بنادین کثرت اسہال وقت شب کو مفید ہے و اگر عرق لیموں مین بنادین اسہال روزانہ کو مفید ہے **ص** سہاگہ بریان ایک جز افیون چار جز **ایضًا**

کہ سہال رنگ برنگ اطفال کو مفید ہے ص کلی خرد انار کی ایک عدد جاکسو رسوت
زرچوب زیرۂ سفید زرد چوب مقشر برگ نیب برگ بکائن و برگ مغیلان دو دو ماشہ افیون
ایک ماشہ **فصل بیسوین** حبوب مسہلہ مین **حب شب یار** تنقیۂ دماغ کرے اور امراض
دماغی کو مفید ہے ص ہلیلۂ کابلی سنائے مکی بلیلہ تین تین جز مقل ایک جز گل سرخ
حب النیل صبر چار چار جز عصارۂ ریوند مصطگی دو دو جز بدستور گولیان بنا رکھین وقت
شب قبل از خواب کے بقدر مناسب کھاوین **حب قوقایا** یونانی زبان مین قوق سر کو
کہتے ہین چونکہ اس گولی سے تنقیہ مواد سر کا ہوتا ہے و امراض دماغی و اعضائے سر کو مفید ہے
لہذا حکیم جالینوس مخترع اس گولی نے یہ نام رکھا ص صبر سقوطری عصارۂ افسنتین مصطگی
رومی ہر ایک ایک تولہ تخم حنظل ترید چھ چھ ماشہ کرفس کے پانی مین گولی بنا رکھین و اگر
عصارۂ افسنتین دستیاب نہ ہو دو چند اس کے افسنتین داخل کرین **حب لاجورد** کہ
دفع مواد سوداوی مین مجرب ہے جملہ امراض سوداوی کو مفید ہے و اگر ماء الجبن مین دیجاوے
زیادہ تر خوب ہے ص لاجورد مغسول نو ماشہ مقل سقمونیا تین تین ماشہ غاریقون افتیمون
بسفائج ایارج فیقرا ایک ایک تولہ انیسون کے پانی مین بناوین **حب** کہ قبض و درد شکم کو
دفع کرے ص مرچ سیاہ فلفل دراز ہلیلۂ زرد بلیلہ گل سرخ شیطرج بادیان چھ چھ ماشہ
برگ سنا نو ماشہ ترید تین ماشہ نمک سیاہ نمک سانبھر نمک سنگ چار چار ماشہ **حب مسہل**
ص برگ سنا ترید غاریقون جمالگوٹہ مدبر وزن مساوی بعرق لیمون **ایضاً** جمالگوٹہ مدبر
صبر ہلیلۂ زرد آملہ مساوی الوزن گولی بناوین **حب** کہ مادۂ خنازیر و سلعۂ غدود
کے ورمون کو تحلیل و باسہال خارج کرے ص ایارۂ فیقرا نو ماشہ غاریقون نوشادر
چھ چھ ماشہ تخم حنظل تین ماشہ انزروت بریان ایک تولہ ترید نیم تولہ سقمونیا چار ماشہ
آب گندنا گولی بناوین خوراک تین ماشہ **فصل اکیسوین** حبوب دافع ورم طحال
مین **حب** کہ ورم طحال کو تحلیل کرے ص سہاگہ خام نانخواہ کلونجی تخم سوداب نوشادر

سجی بوزن مساوی گھیکوار کے لعاب مین گولی بنادین **ایضاً** انگزہ سہاگا بریان
ایک ایک تولہ قند سیاہ کہنہ چار تولہ مین بقدر نخود گولی بنادین **ایضاً** ہلیلہ زرد شیطرج
زنجبیل سجی سہاگا بریان زیرہ سیاہ نمک سنگ مساوی الوزن قند سیاہ کہنہ ہم وزن جملہ
**ایضاً** ہر سونٹھ شیطرج سہاگا بریان سجی قلمی شورہ بائے برنگ نمک سیندھا بوزن
مساوی سرکے سے گولی بنادین **ایضاً** زنجبیل فلفلین دار فلفل جواکھار شیطرج ہندی
قنبیل مساوی الوزن

## فصل بائیسوین حبوب دافع تپ وکھانسی مین

**حب** کہ تپ ربع یعنی چوتھیا کو مفید ہے **ص** مغز تخم پلاس پاپڑہ پوست دور کردہ مغز تخم کرنجوہ
بوزن مساوی بقدر فلفل گرد گولی بنادین وہر صبح ایک گولی کھادین **حب** کہ انواع
تپ کو مفید ہے **ص** دار فلفل مغز تخم کرنجوہ ایک ایک تولہ زیرہ سفید برگ تازہ مغیل
چھ چھ ماشہ بقدر نخود کے گولی بنادین ایک صبح ایک دوپہر ایک شام کو تین روز تک
کھائین **حب** کہ تپہائے بلغمی و دردہائے بلغمی کو مفید ہے **ص** ہلیلہ زرد ہلیلہ سیاہ
صبر انزروت مقل شحم حنظل دس دس ماشہ خردل سعد کوفی زیرہ سیاہ نمک سنگ مصطگی
دو ماشہ چھوٹی چھوٹی گولیان بنادین دو تین ماشہ تک خوراک ہے **حب الشفا** امراض
اور تپ ہائے بلغمی و سوداوی کو مفید ہے تپ نائبہ مین چار گھڑی قبل نوبت کھانا چاہیئے **ص**
تخم جوز ماثل یعنے دھتورہ تین جز ریوند چینی دو جز زنجبیل کلان ایک جز سفوف کرکے
صمغ عربی مین بقدر نخود کے گولیان بنادین **حب** کہ انواع کھانسی و ضیق النفس کو دفع کرے
**ص** دار فلفل کاکڑا سینگی اصل السوس مقشر قرنفل پوست انار شیرین جواکھار چھ چھ ماشہ شہد
خالص مین گولی بنادین **ایضاً حب السعال** صمغ عربی بریان کتیرا نشاستہ گندم نو نو
ماشہ اصل السوس مقشر تخم خبازی مغز تخم کدوئے شیرین ایک ایک تولہ زعفران تین ماشہ بدستور
گولی بنادین **ایضاً** کہ اطفال کی کھانسی کو دفع کرے نشاستہ گندم صمغ عربی رب السوس
افیون جملہ مساوی لعاب بہدانہ مین گولی بنادین

## فصل تئیسوین حبوب دافع آتشک

حب آتشک

امراض اعضائے بول مین **حب آتشک** کہ آتشک کو دفع کرے بعد تنقیہ و قبل تنقیہ کے کھانا مفید ہے **ص** ہلیلۂ سیاہ ایک تولہ طباشیر چھ ماشہ نیلا تھوتھا تین ماشہ بادآثار آب لیمون مین کھرل کرکے بقدر کنار دشتی کے گولی بنادین اور ایک ایک صبح و شام کھائین اور شیرینی سے پرہیز کرین **ایضاً** سیماب اجوائن خراسانی کتھ سفید آٹھ آٹھ ماشہ لونگ آٹھ عدد پانی مین کھرل کرکے گولی بنادین بقدر کنار دشتی خرد کے و ایک ایک صبح وشام دہی کے پانی کے ساتھ نگلین و دال مونگ وکدو دہی و دودھ سے پرہیز کرین **ایضاً** کہ دفع آتشک مین مجرب ہو **ص** ہلیلۂ سیاہ خرفہ چھ تولہ نیلا توتھا مردار سنگ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ سفوف کرکے ظرف آہنی مین دستہ چوب نیب سے جسمین ایک پیسا تانبے کا جڑا ہو عرق لیمون کاغذی ڈال ڈال کے اسقدر رگڑین کہ سوا سیر عرق جذب ہوجائے زان بعد کشتہ قلعی چار ماشہ مخلوط کرکے رگڑین وبقدر نخود کلان کے گولیان بنادین سات روز ہیم صبح کو ایک ایک گولی قدرے لیمون کے ساتھ نگلین **ایضاً**

حب کرامات

**حب کرامات** کہ آبلہ و زخم و آتشک و ہر قسم کے بثورات جو کسی عضو مین یا تمام بدن پر ہو مین دفع کرتی ہو **ص** کیلا چونہ نیلا تھوتھا ہلیلۂ زرد کتھ بیڑ یا مساوی الوزن لی بنا رکھین بوقت حاجت روغن گاؤ مین گھسکر لگادین

حب بقراط

**حب بقراط** دافع قرحۂ مثانہ و قضیب و بستگی بول **ص** تخم خطمی مغز تخم خیارین دو دو تولہ لوبان سفید مغز تخم خربزہ تخم خرفہ تخم خشخاش کتھ سفید ایک ایک تولہ بلعاب اسبغول گولی بنادین **فصل** حبوبیون مقوی باہ و ممسک مین

حب جالینوس

**حب جالینوس** جو شخص کہ بسبب سستی اعصاب و حلق کے از کار رفتہ ہوئے ازالۂ بکارت نکر سکے **ص** شقاقل مصری تخم پیاز تخم گندنا ثعلب مصری تخم جرجیر ریگ ماہی ہر یکے بوزن مساوی مغز سر کنجشک خانگی جو بوقت ہیجان کے ذبح کیا گیا ہووے ایک عدد شہد سے بقدر نخود گولی بنادین و تین ماشہ گولی شراب انگوری کے ساتھ خواہ آب انگور کے ساتھ کھاوین

حب مبہی ممسک

**حب مبہی و ممسک ص** تو دری

کزانج سافج ہندی سعد کوفی زعفران قرنفل سورنجان شیرین جوزبوا بسباسہ مصطگی
افیون پوست خشخاش قاقلۂ خرد طباشیر گل سرخ صندل سفید سنبل الطیب عود غرقی
درونج عقربی زرنباد صمغ عربی بریان دارچینی تخم خشخاش بذرالبنج ایک ایک تولہ ثعلب
مصری شقاقل مصری دو دو تولہ سفوف کرکے روغن بادام مین چرب کرکے آدھ پاؤ
نبات سفید کو آدھ پاؤ عرق گلاب مین قوام بناکے مخلوط کرکے بناوین **حب** کہ بین
وامساک کرتی ہے **ص** جوزبوا خولنجان ثعلب مصری ایک ایک تولہ بسباسہ جدوار خطائی
چھ چھ ماشہ افیون تین ماشہ بقدر نخود گولی بناوین **حب ممسک و منشط ص**
اسارون زعفران تخم کرفس دارچینی سنبل الطیب چھ چھ ماشہ بذرالبنج زرنباد عقرقرحا
قرنفل بسباسہ صمغ عربی تین تین ماشہ افیون چار ماشہ گلاب مین گولی بناوین **حب اصفہانی**
کہ تفریح بسیار و قوت باہ و دفع سرعت انزال کرے **ص** چرس درونج عقربی ثعلب مصری
نو نو ماشہ جدوار خطائی تین ماشہ آب کوکنار مین گولی بناوین **حب ہندی** کہ
قوت باہ مع نشاط و امساک کرے قریب وقت مجامعت کے ایک غلولہ کھانا چاہیے
**ص** اسپند سوختنی بریان یک نیم تولہ پوست خشخاش کنجد سیاہ ایک ایک تولہ کوٹ کر
قند سیاہ کہنہ دس تولہ مجموع سات خوراک ہے **حب ہندی** کہ قوت باہ و امساک
کرے **ص** تحکلا شیر گاؤ مین تر کرکے مقشر کیا ہوا چار تولہ فلفل گرد فلفل دراز دو دو
تولہ بقدر کنار جنگلی گولیان بناکر قبل دو ساعت مباشرت کھانا چاہیے **ایضاً**
زعفران قرنفل جوزبوا افیون مساوی شہد کف گرفتہ مین گولی بقدر نخود کے بناکے
قبل جماع کے کھاوین **ایضاً** گنجشک نر خانگی وقت ہیجان کے شکار کرکے ذبح کرین
اور احشا دفع کرکے ایک خرما مین بقدر اس کے تخم کے افیون بھر کے شکم گنجشک مین
رکھکر آرد گندم سے گل حکمت کرکے پکاوین اور بعد دفع آرد کے سب کو پیسکر گولی
بقدر نخود کے بناکے قبل از وقت کھاوین

## فصل پچیسوین حلوا مین

**حلوائے مسمن و مقوی و مبہی** ص خرما تخم بر آوردہ آدھ سیر دو چند شیر بادہ
گاؤ مین پکاکے پیسین اور نشاستہ گندم و بسین نخود پاؤ پاؤ سیر خشک بریان کرکے مخلوط
کرین و آدھ سیر روغن گاؤ مین سب کو بریان کرکے تین پاؤ شکر سفید کا قوام ملاکے حلوا پکاوین
و مغز بادام و مغز فندق و مغز چلغوزہ و مغز پستہ و مغز اخروٹ ایک ایک چھٹانک ہموکوفتہ
کرکے ملادین **حلوائے مبہی** ص دال نخود کو شیر میش مین تین تین بار تنقیہ کرکے روغن
گاؤ مین بریان کرکے میدہ کرین اور باضافہ شیرینی و روغن زرد میوہ جات بوزن مناسب
کے حلوا بنادین **حلوائے گزر** کہ نہایت مقوی باہ و مفرح طبع و مقوی اعضائے رئیسہ
ہے ص آب افشردہ گزر مصفی تین سیر شکر سفید ایک سیر مین قوام کرین و مغز پستہ و مغز
چلغوزہ و مغز اخروٹ و مغز بادام شیرین و مغز فندق و چرونجی ہر ایک پانچ پانچ تولہ
پیسکر روغن گاؤ نیم آثار ملاکر حلوا پکاوین **ایضاً** گزر مصفی دو سیر ہموزن شیر گاؤ مین پکاکر
مع شیر مذکور پیسین و آدھ سیر روغن گاؤ مین خوب بریان کرین کہ رطوبت جاتی رہے
ت چرونجی آدھ پاؤ مغز بادام شیرین مغز نارجیل سیاہی دور کرکے ایک ایک چھٹانک
باریک تحلل کے ملادین و قوام شکر سفید ایک سیر داخل کرکے حلوا بنادین **ایضاً**
کہ نہایت مقوی باہ ہے گزر مصفی دو سیر شلجم مصفی ایک سیر خرما مویز تخم بر آوردہ و کشمش
پاؤ پاؤ سیر شیر گاؤ مین پکاکر خوب پیسین و تین پاؤ روغن زرد مین بریان کرکے قوام
قند سفید ایک سیر شامل کرین **حلوائے مرغ** کہ تقویت باہ و بدن کو فربہ و خوشرنگ
کرے **ایضاً** گوشت مرغ فربہ و جوان کا تین سیر الائچی سرخ و دارچینی و کشنیز خشک
ایک ایک تولہ پیاز آدھ پاؤ داخل کرکے دیگ سربستہ مین خوب پکاوین اور سیاہی
مروکرکے خوب ملکر دھیان نیوین کہ عرق خوب گاڑھا نکل آئے اور سیر بھر شکر سفید
ملاکر قوام کرین و مغز بادام شیرین و چرونجی نیم نیم پاؤ و مغز پستہ مغز چلغوزہ چار چار تولہ
باریک پیسکر ملادین **حلوائے تخم مرغ** کہ مفرح طبع و تقویت باہ کرے

ص بیس عدد انڈے کی سفیدی کا زردی کو بانس کی تیلی تیلیوں سے خوب مخلوط کریں ان میں
ڈیڑھ پاؤ روغن زرد ملاکر نہایت نرم آنچ پر رکھیں اور انہیں تیلیوں سے حرکت دیتے
رہیں کہ کہیں منعقد نہ ہونے پاوے جب پختہ ہو جاوے اڑھائی پاؤ شکر سفید کا قوام داخل
کرکے سفوف ان چیزوں کا ملادیں دارچینی جاوتری زعفران تین تین ماشہ دانہ الائچی سفید
دو ماشہ شقاقل مصری ثعلب مصری ایک ایک تولہ **حلوائے چوب چینی** خسرہ کی

**حلوائے چوب چینی**

بعد عارضۂ آتشک کے [illegible] باہ ہو گیا ہو تاکہ آثار مواد سوداوی کے باقی ہوں ازبس
مفید ہے ص آرد گندم آدھ سیر روغن گاؤ روغن کنجد سفید پاؤ پاؤ آثار میں بریان کرکے
چوب چینی بارہ تولہ اندرجو ثعلب مصری شقاقل مصری دارچینی خولنجان سعد کوفی بہمن سفید
ایک ایک تولہ سفوف کرکے مخلوط کریں و تین پاؤ شکر سفید کا قوام شامل کرکے مغز چلغوزہ
مغز پستہ مغز بادام چار چار تولہ چرونجی چھ تولہ خوب کچلکر ملادیں **حلوائے** مقوی باہ و
مولد و مغلظ منی ص شیر گاؤ چار سیر شکر سفید ایک سیر ملا کے مثل کھوئے کے پکاویں

**حلوائے مغلظ منی**

تلیجن و ستاور و شقاقل سگندہ ایک ایک تولہ خرما چھ تولہ کھیل مکھانا دو تولہ مغز بادام
مغز چلغوزہ مغز پستہ چرونجی تین تین تولہ باریک پیسکر ملادیں خوراک یک نیم تولہ **ایضاً**
مقوی باہ و گردہ و مثانہ و مغلظ منی و دافع سرعت انزال ص ترنجبین خراسانی نبات سفید

**ایضاً دافع سرعت انزال**

نونو تولہ شہد خالص اٹھارہ تولہ شیر گاؤ دو سیر میں مخلوط کرکے گرم کریں و چھانیں و مثل کھوا
کے بناکے بہمنین و مغز تخم کونچ ایک ایک تولہ شقاقل ستاور ہندی مغز بادام پستہ
مغز چلغوزہ تین تین تولہ زنجبیل جاوتری چھ چھ ماشہ زعفران سفوف کرکے ملادیں

## فصل چھبیسویں

حسو میں جسکو حریرہ و تلبینہ بھی کہتے ہیں حسو کہ درد سر کو جو ضعف

**حسو نافع درد سر**

دماغ سے ہو دسے دفع کرے ص سبوس گندم ایک چھٹانک [illegible] پانی میں تر کرکے ملکے چھان
لیویں مغز شیرہ تخم خشخاش و شیرہ مغز تخم کدو و شیرہ کشنیز ایک ایک تولہ شکر سفید چار تولہ
مخلوط کرکے پکادیں و روغن زرد سے خوشبو کرکے نیم گرم نوش کریں حسو کہ ریہ کو مواد سے

**حسو نافع ریہ**

صاف کرے ص آب سبوس گندم پانچ تولہ آرد کرسنہ ایک تولہ شیرۂ چلغوزہ نو ماشہ اصل السوس مقشر تین ماشہ شکر سفید تین تولہ داخل کرکے پکاوین جسو نفث الدم کو دفع کرے ص جو مقشر چار تولہ بارتنگ چھ ماشہ تخم خشخاش سفید ایک تولہ عناب تخم خرفہ برادردہ ۳ دس دانہ نبات سفید چار تولہ بدستور پکاوین

**فصل ستائیسوین حقنہا مین** حقنہ کہ سرسام بلغمی و صفراوی کو مفید ہے ص برگ گاؤزبان برگ بنفشہ تخم السی ایک ایک تولہ کمو بادیان چھ چھ ماشہ جوش کرکے آب صاف لیکر روغن گل ایک تولہ ملاکے حقنہ کرے واسطے قولنج کے مفید ہے ص انیسون رازیانہ تخم کاسنی گل نیلوفر برگ گاؤزبان برگ بنفشہ نو نو ماشہ پرسیاؤشان گل بابونہ تخم خطمی چھ چھ ماشہ برگ سنائے مکی ڈیڑھ تولہ روغن بید انجیر دو تولہ حقنہ کہ قروح امعا و زحیر کو مفید ہے ص عدس گل سرخ گلنار جو مقشر ایک ایک تولہ دم الاخوین اقاقیا گوند ببول چھ چھ ماشہ ایضاً صمغ عربی گل سرخ تخم کتان تخم خطمی اسبغول زرورد ایک ایک تولہ سپستان دس دانہ زعفران دو ماشہ بدستور استعمال کرین

## حرف الخاء

**فصل اٹھائیسوین خمیرہ ہائے ادویہ مین** **خمیرۂ صندلین** کہ خفقان و طپش دل و سوزش سوداوی کو مفید ہے ص صندل سفید نو تولہ صندل سرخ پانچ تولہ سفوف کرکے ایک شبانہ روز نیم آثار عرق گلاب مین تر کرکے جوش کرین ڈھائی پاؤ نبات سفوف کرکے ملاکے جوش دیکے گاڑھا کرلین **خمیرۂ گاؤزبان** مقوی دل اور دماغ نافع خفقان اور غشی ہے ص برگ گاؤزبان دس تولہ ابریشم پانچ تولہ سنبل الطیب گل سرخ برادۂ صندل سفید ایک ایک تولہ سہ چندان پانی اور دو چندان گلاب مین تر کرکے جوش کرین جب چہارم حصہ باقی رہے ملکر چھانین وتین پاؤ شکر سفید ملاکے قوام کرین اور چار ماشہ زعفران باریک گھس کر ملاوین **خمیرۂ ابریشم** مخترع

جوشاندہ نافع نفث الدم

حقنہ نافع برسام

حقنہ نافع قولنج

حقنہ نافع قروح امعا

خمیرۂ صندلین نافع خفقان

خمیرۂ گاؤزبان مقوی دل و دماغ

خمیرۂ ابریشم مقوی اعضاء رئیسہ

حکیم مبارک الدین جد راقم کے واسطے والی ملک یوان کے تیار کرایا تھا ازالۂ توحش و تقویت اعضائے رئیسہ و قوت ہاضمہ کرتا ہے **ص** سنگ یشب سبز مروارید تین تین ماشہ عرق کیوڑہ مین تین روز تک صلایہ کرین مصطگی فرنجمشک گل گاؤزبان چھ چھ ماشہ ابریشم خام دو تولہ سفوف کرکے قوام قند سفید آدھ سیر مین جوشاندہ برگ گاؤزبان و بادرنجبویہ ایک ایک تولہ مین کیا ہو ملادین **خمیرۂ بنفشہ** مخترع حکیم امان علی برادر خرد راقم کا امراض صدر و ذات الجنب و ذات الریہ کو مفید و خلط صفرا کو خارج کرتا ہے **ص** گل بنفشہ گل سرخ گل گاؤزبان تین تین تولہ قند سفید کوفتہ ڈیڑھ پاؤ عرق گلاب آدھ سیر داخل کرکے خوب دست مال کرکے پکا دین کہ گاڑھا ہو جاوے

## فصل اکتیسوین نسخجات

خمیرۂ تنباکو مین کتب قدیمہ مین ابتدائے وجود تنباکو کا اس طرح لکھا ہے کہ سکندر ذوالقرنین کے لشکر مین بایام سفر ہوائے وبائی شدت سے پیدا ہوئی کثرت سے لشکری تلف و ضائع ہونے لگے حکما درپے مدافع و مداوا ہوئے بقراط نے کوہستان صحرا تنباکو کا دیکھ کر اسکا دھوان دافع وبا تجویز کیا اور اسکا دھوان کرنے سے لشکر کی ہوائے وبائی دفع ہو گئی ولغرض اصلاح ہوا کے اسکا دھوان کرنا مروج و مرسوم ہوا ازان بعد ہر ملک میں اسکا دھوان کھینچنے کی تدبیرین بانواع مختلف مقرر ہوئین و تکلفات گوناگون قائم ہوئے الحاصل دافع قبض و محلل ریاح شکم و مخرج رطوبات دہن و گلو و مجفف رطوبات دماغی ہے لہٰذا چند نسخے لکھے جاتے ہین **خمیرہ پانڑی** قند سیاہ دو آثار کا قوام کرکے آدھ سیر تنباکو سفوف کرکے ملادین اور صندلین اگر تگر قرنفل قاقلین ناگرموتھا بالچھڑ چھیڑ چھیلہ زنجبیل چھ چھ ماشہ پانڑی چھ تولہ سفوف کرکے ملا رکھین بعد اکیس روز کے مخمور ہوگا یہ خمیرۂ تنباکو مین جو ہموزن قند سیاہ کے ساتھ کوٹی گئی ہووے ملادین **خمیرۂ مشک** مشک خالص دو ماشہ پانی مین گھول کر آدھ پاؤ سفوف تنباکو مین ملین اور جائفل جاوتری لونگ چار چار ماشہ سفوف کرکے پاؤ بھر قند سیاہ کے قوام مین مخلوط کرکے تنباکو پر کو رکھین

خمیرۂ بنفشہ نافع صدر

خمیرۂ پانڑی

خمیرۂ مشک

تھوڑا اس خمیرے سے تنباکو تیار مین ملا کر استعمال کرین **خمیرۂ اناناس** اناناس پختہ قند سیاہ پاؤ پاؤ سیر قوام کر کے آدھ پاؤ سفوف تنباکو ملا کر چھڑ ریلہ بالچھڑ ناگرموتھا کپور کچری لونگ ایک ایک تولہ سفوف کر کے ملا کر ظرف گلی مین بند کر کے چند روز زمین دو تین بار ہاتھ سے مل دیوین اُس کے بعد تنباکو تیار مین ملا کے استعمال کرین **خمیرۂ کیلا و خمیرہ کٹھل و خمیرۂ امرود** بھی اسی ترکیب سے بنایا جاتا ہی **خمیرۂ سیب** مربائے سیب ایک پاؤ قند سیاہ آدھ سیر تنباکو خشک پاؤ سیر باہم کوٹ کے ملا دین اور دانۂ الایچی سفید صندل سفید دو دو تولہ سفوف کر کے ملا وین ظرف گلی مین بند کر کے تین ہفتہ تک زمین مین مدفون کرین اُسکے بعد تنباکو تیار مین ملا کے استعمال کرین **خمیرۂ آملہ** رسیدہ خواہ مربائے آملہ تخم برآوردہ کا بھی اسی ترکیب سے بناتے ہین ساتھ تمی مینی دیگر اجزائے خوشبو کے **خمیرۂ گلقند** گلقند آفتابی ایک تنباکو خشک آدھ سیر باہم کوٹ کے ظرف گلی مین رکھ کے زمین مین مدفون کرین بعد چالیس روز کے تھوڑا تنباکو تیار مین ملا وین **خمیرۂ کنار** بیر پختہ دو سیر قند سیاہ دو سیر پانی مین پکا کے ملکے تخم بیر دفع کر کے سیر بھر تنباکو خشک کوٹ کے ملا دین دو تین ہفتے تک زمین مین مدفون کر کے تنباکو تیار مین ملا دین **ایضاً** بیر پختہ خشک کا تخم دفع کر کے قند سیاہ و تنباکو کے ساتھ کوٹین و چند روز رکھ کے استعمال کرین واضح ہو کہ جب کوئی خمیر خشک ہونے لگے تو کوئی عرق خوشبو ملانا چاہیئے

## فصل تیسوین خضاب مین

اگرچہ خضاب کے نسخے صدہا مشہور ہین حاجت نسخۂ کتابی کی نہین ہوتی و بہتر برگ نیل سا کوئی خضاب نہین ہوتا مگر چند نسخے آسان و صحیح لکھے جاتے ہین **خضاب** برگ حنائے خشک ایک جز برگ نیل جنگلی پانچ جز علیحدہ سفوف کر کے سرمہ سا کر کے باہم پانی مین گھول کے لگا وین و برگ ارنڈ سے باندھین **خضاب** پوست انار شیرین خواہ پوست ہلیلہ بلیلہ آملہ جوش کر کے اُسکے پانی مین وسمہ گھول کے لگا وین و باندھین

خمیرۂ اناناس

خمیرۂ سیب کیلا وغیرہ

خمیرۂ آملہ وغیرہ

خمیرۂ گلقند

خمیرۂ کنار

خضاب

خضاب

**خضاب** سنگجراحت و چونہ سنگ مرمر کا ایک ایک جز مرداسنگ ربع جز برابر ملا کر کے رکھیں بوقت حاجت پانی مین گھول کے لگا دین دو پان سے باندھیں **خضاب** لیجون ایک حصہ آرد گندم دو حصہ پانی مین گھول کر کے آفتاب مین رکھیں جب خمیر ہو جاوے لگا کے باندھیں **خضاب** مازوی بے سوراخ آدھ پاؤ روغن کنجد سیاہ مین بریان کرین جب سرخ ہو جاوے کپڑے مین مل کے روغن دفع کردین و ہلیلۂ سیاہ بوزن سات فلوس برادۂ تانبا بوزن چھ فلوس پھٹکری بوزن دو فلوس نوشادر معدنی بوزن ایک فلوس سب کو سفوف کر کے اور پانی جوشاندۂ ہلیلہ بلیلہ آملہ ہموزن ملا کے کڑھائی آہنی مین دستۂ آہنی سے کھرل کر کے گولی بنا رکھیں بوقت حاجت آب لمہ مین گھس کے لگا وین برگ ارنڈ سے باندھیں **ایضاً** برادۂ مس پانچ تولہ کسیس لونگ ایک ایک تولہ ہلیلۂ زنگی ایک چھٹانگ طباشیر کبود چھ ماشہ مازو کلان پاؤ آثار مازو کو بدستور بالا بریان کر کے بتدبیر مذکور گولی بنا دین اور اسی طرح استعمال کرین **ایضاً** مازو سبز آدھ پاؤ بدستور بریان کرین و برادۂ مس ہلیلۂ زنگی ایک ایک چھٹانگ توتیا و سنگجراحت و لونگ بوزن ایک ایک فلوس کسیس بوزن ربع فلوس بدستور مذکورۂ بالا گولی بنا دین و استعمال کرین -

## حرف الدال

**فصل اکتیسوین** دواہاے تراکیب معینہ و قدیمہ مین **دواء المسک** کہ مالیخولیا مراقی و احتراقی و صفراوی و وحشت طبع و خفقان کو دفع کرے **ص** مشک خالص تین ماشہ زعفران ایک ماشہ مروارید دو ماشہ کہربا پانچ مرجان سنگ یشب ابریشم طباشیر چھ چھ ماشہ عرق گلاب مین صلایہ کرین شیرۂ کشنیز خشک تخم خرفہ و تخم خیارین ایک ایک تولہ ملا کے شکر سفید نیم آثار کا قوام بنا کے ادویہ مذکور ملا دین **دواء الکرکم** مرض جگر و طحال و استسقاء طوبی و سدہاے احشا و ریاح کو دفع کرے و گردہ و مثانے کو طاقت دیوے **ص** زعفران ایک تولہ اسارون سنبل الطیب اذخر انیسون ریوند چینی ریوند خطائی چھ چھ ماشہ سفوف کر کے

خضاب
خضاب
خضاب
دواء المسک
دواء الکرکم

آدھ سیر شکر کے قوام مین ملاوین **دواء القسط** مخترع شیخ الرئیس کہ درد معدہ اور معا
ودرد کبد کو دفع کرے **ص** قسط شیرین ایک تولہ دارچینی تخم انیسون کرفس اسارون
سوا سوا ماشہ ریوند چینی چھ ماشہ شہد ڈیڑھ پاؤ **دواء الکبریت** مخترع حکیم مبارک ابن
محمد امجد راقم کہ تریاق المعدہ ہے تقویت معدہ و جگر و احشائی کرے و فالج و لقوہ و تشنج و
رعشہ و نسیان و ضیق النفس و ریاح و ضعف باہ کو دفع کرے و باہ کو قوت دیوے **ص**
کبریت مصفی ایک تولہ سنبل الطیب قسط سلیخہ مصطگی زنجبیل تج قرنفل کبابہ چھ چھ ماشہ
فلفل سیاہ کرفس انیسون نانخواہ زیرہ سیاہ پودینہ دشتی نو نو ماشہ شہد خالص چار چند
**دواء قوذہ** کہ اقسام کھانسی و تپ و نزلہ کو مفید ہے **ص** کوکنار مع دانہ دو تولہ اصل السوس
مقشر خراشیدہ تخم خطمی تخم خبازی جملہ نیم کوفتہ تین تین تولہ صمغ عربی بہدانہ اسبغول
ایک ایک تولہ سوا سیر پانی مین چار پہر تر کر کے جوش دیکے صاف کرین و اڑھائی پاؤ شکر
سرخ ملاکے قوام کرین **دحمر** تاکہ قولنج ریحی و دیگر امراض بادی کو مفید و مدر حیض
ہے **ص** تخم اسبند بائے برنگ دو دو تولہ مرچ سیاہ عاقرقرحا سوگندہ بالا زنجبیل
تج قسط شیرین ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ زعفران ایک تولہ شہد و چندان مجموع کے **دبید الورد**
مقوی معدہ و جگر و نافع استسقا **ص** سنبل الطیب مصطگی زعفران طباشیر دارچینی
تج اذخر سوگندہ بالا قسط شیرین تخم کشوث کرفس زراوند دانہ الائچی سفید عود غرقی
جملہ مساوی گل سرخ ہموزن مجموع سفوف کرکے شہد سہ چندان مین ملاوین **دوائے**
**منقذ راوجاع** کہ وقت شدت اوجاع اطراف کے استعمال کرنا چاہیئے نہ درد قولنج
وغیرہ مین جہان بالیقین طبیعت درکار ہے **ص** تخم کاہو بذرالبنج ایک ایک تولہ زعفران
افیون تین تین ماشہ مثل چلغوزے کے حب بناوین و ایک حب کھاوین **دواء حرمل**
خناق بلغمی و سوداوی کو مفید ہے غرغرہ کرنے و خارج حلق پر طلا کرنے سے **ص** اسبند تخم
حرمل حلتیت مرمکی بورہ ارمنی نوشادر معدنی مساوی الوزن سفوف کرکے ہمچندان

دواء القسط
دواء الکبریت
دواء قوذہ
دحمر
دبید الورد
دوائے منقذ اوجاع
دواء حرمل

شہد مین ملادین دوا ء الحلتیت کہ بحۃ الصوت کو دفع کرے ص مرچ سیاہ حلتیت خردل زعفران مساوی الوزن شہد بچندان دوا ء الخطاطیف کہ خناق بلغمی و سوادی کو غرغرہ کرنے وطلا کرنے مین مفید ہے ص لسباسہ سنبل الطیب چھ چھ ماشہ تخم کرفس انیسون نانخواہ اسبند دارچینی مرکی زراوند طویل نو نو ماشہ گل سرخ مازوی سبز ایک ایک تولہ خاکستر خطاطیف یعنی چمگادڑ خرد دیڑھ تولہ زعفران تین ماشہ شہد سہ چندان دوا ء الحلتیت کہ جانوران زہردار کے کاٹنے ونیش مارنے کا اثر کھانے اور لگانے سے دفع کرے ص حلتیت سداب مرکی مرچ سیاہ مساوی شہد بچندان دوا ء جالینوس جالینوس کا قول ہے کہ مین نے نہین دیکھا کہ جسکو سگ دیوانہ نے کاٹا ہووے اور اس دوا سے نفع نہ پایا ہووے ص سرطان محرق دو جز کندر ایک جز نبات سفید نصف مجموع سفوف کرکے تین ماشہ صبح چھ ماشہ شام کو کھاوین دوا ء اللہات کہ واسطے ٹنک جانے لہات یعنی ملاذہ جسکو کوا بھی کہتے ہین ازبس مفید ہے ص سماق مازوے بے سوراخ کلی انار شیرین اقاقیا مائین گلاب کا زیرہ لوزی مساوی سرمہ سا کرکے ملاذہ پر لیٹاوین ایضًا فلفل سفید مرکی تین تین ماشہ مازو چھ ماشہ سفوف کرکے لہات پر لگاوین ایضًا کہ ملاذۂ اطفال کو اٹھاوے ص مازو پانی مین گھسکر تارک پر لگاوین ایضًا گل حکیم داؤ کے سرکے مین پیسکر سر پر لگاوین دوا ء السعال کہ ہر قسم کی کھانسی کو دفع کرے ص کھار رو دستہ تین ماشہ صمغ عربی کتیرا اصل السوس نو نو ماشہ نبات سفید ہموزن سفوف کرکے بقدر مناسب کھائین دوا ء الربو کہ ضیق النفس وسعال بلغمی کو دفع کرے ص گھیکوار ایک سیر نمک کھاری تین چھٹانک جوائن دیسی آدھ پاؤ فلفل دراز ایک تولہ سب کو ایک ہانڈی آب نارسیدہ مین رکھکے منھ اسکا صفائی سے ساتھ آرد ماش کے بند کرکے جلاوین کہ سب خاکستر ہو جاوے دوا ء الفجل کہ واسطے دفع ضیق النفس کے ازبس مجرب ہے ص بیخ ترب کلان پارچہ کرکے ہموزن شہد کف گرفتہ کے . اتم

دواء الحلتیت
دواء الخطاطیف
دواء الحلتیت
دواء الجالینوس
دواء اللہات
دواء السعال
دواء الربو
دواء الفجل

...بگ مرتبہ مین پکا کے بعد سرد ہونے کے خوب مل کے لعوق بنا دین **دواء السلق** چقندر
...ند سرخ کو بہی طرح بنا دین نہایت مفید و مجرب ہے **دوائے پرسوت وسیت**
**ص** کندر نرکچور پانچ پانچ ماشہ جدوار چار ماشہ جوشاندہ بنا کے چار رتی مشک
...ل کرکے نوش کرین **دوائے پرسوت وجھولہ ص** تخم دھتورہ سیاہ تین ماشہ
...زنجبیل مرچ سیاہ چھ چھ ماشہ پانی کے ساتھ گولیہائے خرد بنا دین خوراک دو سرخ یا دیگر
...بقدر احتمال طبیعت کے **ایضاً** شنگرف دو ماشہ پانی مین حل کرکے مرچ سیاہ تخم سنبھالو
...فلفل دراز دو دو ماشہ سفوف کرکے باہم کھرل کرکے گولیان بنا دین خوراک دو سرخ
**دواء الزنجبیل** معروف بہ سوہاگا سونٹھ کہ امراض باردہ و عارضہ پرسوت عورات
...خصوص امراض بعد زائیدگی کو از بس مفید ہے **ص** زنجبیل سیدہ تین چھٹانک سفوف
...کے سوا سیر شیر گاؤ مین پکا دین جب گاڑھا ہو جاوے پاؤ سیر روغن گاؤ مین بریان
...کرکے تین پاؤ شکر سفید کا قوام ملا دین و ناگرموتھا زیرہ سیاہ زیرہ سفید کشنیز بادیان
...تخم شبت نرکچور سوگندہ بالا لونگ جاوتری صندل سفید لودھ سنگھاڑا نی ہو بیر اگر [illegible]
...پیپرامور مرچ سیاہ ایک ایک تولہ سفوف کرکے ملا دین و اگر تقویت مریض بھی مطلوب
...میوہ جات مناسب و ورق نقرہ و طلا بقدر ضرورت مخلوط کرین **دواء القنبیل**
...کرم شکم کو دفع کرے **ص** برگ نیب بائے برنگ کمیلہ ہموزن سفوف کرکے
...شہد بقدر کفایت ملا کے کھا دین **دواء الدراج** کہ حکیم علی گیلانی نے واسطے
...ہی کے مجرب لکھا ہے **ص** دراج یعنی تیتر کو ذبح کرکے آلائش صاف کرکے سماق
...انار دانہ مساوی سفوف کرکے اُس کے پیٹ مین بھر کے گل حکمت کرکے جلا دین
...کوئلا ہو جاوے ہموزن اُس کوئلے کے نان گندم سوختہ ملا کے سفوف کرین و بقدر
...مناسب کھلا دین **فصل بتیسوین** در بہرہ مین در بہرہ کھیکوار کہ امراض
سوداوی و بلغمی و باردہ و امراض جگر و استسقا کو دفع کرے و نشہ لا وے

دواء السلق
دوائے پرسوت
دوائے پرسوت وسیت
دوائے پرسوت وجھولہ
دواء الزنجبیل
دواء القنبیل
دواء الدراج
در بہرہ کھیکوار

ص قند سیاہ دس سیر پوست اندرونی درخت مغیلان ڈھائی سیر پوست اندرونی درخت ...
ایک سیر مغز گھیکوار تین پاؤ آملہ پاؤ سیر اسارون سلیخہ اسطوخودوس بادرنجبویہ دارچینی
بادیان سنبل الطیب چوب چینی ناگیسر کباب چینی بذر البنج پانچ پانچ تولہ برگ تازہ ترنج برگ
تازہ نارنج چھ چھ تولہ ایک من پانی ڈال کے بدستور مرقومہ بالا بنا دین **دربہرہ بلادر**
کہ مقوی باہ و منشی و دافع امراض باردہ و نقرس و وجع مفاصل کا ہے ص قند سیاہ پانچ
بلادر نیکوفتہ پاؤ آثار ہلیلہ سیاہ ہلیلہ کابلی دار فلفل فلفل سیاہ فلفل مویہ گل دھاوا تخم ...
دارچینی چھ چھ تولہ تیس سیر پانی ملا کے بدستور بنا دین **دربہرہ انجیر** کہ مقوی باہ و منشی و تحلیل
صلابت و ورم طحال و نفخ شکم کا ہے ص قند سیاہ پانچ سیر انجیر زرد آدھ سیر مویز پاؤ سیر
خبث الحدید نانخواہ کرفس دارچینی بذر البنج قرنفل چار چار تولہ تیس سیر پانی ملا کے بدستور بنا دین

## حرف الراء

**فصل تینتیسوین** روغنہا مین جنکا لگانا امراض دماغی و دردون کو مفید ہے
**روغن کوکب** کہ درد سر و بیخوابی کو جو حرارت و یبوست سے ہو دفع کرے ص آب گ کاہو
دو حصہ روغن کنجد سفید ایک حصہ باہم پکا دین جب پانی جل جاوے روغن کو سرد کر کے
پیشانی اور سر پر لگایا کرین **روغن کدو** کہ لگانا اسکا درد سر گرم و خشکی ناک و سوزش
آنکھ کو دفع کرے ص کدوی دراز کو مع پوست و مغز و تخم کچل کر پانی اسکا نچوڑلین ...
چہارم حصہ اسکا روغن کنجد سفید ملا کے پکا دین بعد جل جانے پانی کے روغن استعمال
کرین **ایضاً** روغن بادام شیرین و روغن مغز تخم کدوے دراز بھی یہی فائدہ رکھتا ہے
**روغن سیماب** کہ فالج و رعشہ و جمیع امراض باردہ کو دفع کرتا ہے ص سیماب
تخم دھتورہ ایک ایک تولہ روغن کنجد سیاہ اکیس تولہ پہلے روغن کو خوب گرم کرین کہ سرخ
ہو جاوے تب سرد کر کے تخم دھتورہ باریک کر کے و سیماب ملا کے خوب حل کر کے استعمال
کرین **روغن قسط** کہ فالج و لقوہ و دیگر امراض باردہ کو دفع کرے ص قسط تلخ کندر شیطرج

دربہرہ بلادر
دربہرہ انجیر
روغن کوکب
روغن کدو
روغن سیماب
روغن قسط

عاقرقرحا چھ چھ ماشہ فلفل دراز سنبل الطیب بیخ سوسن قرفہ اشنہ دار ہلد قرنفل نانخواہ کرفس
اسارون زنجبیل زرنباد کندر مصطگی تین تین ماشہ گل بابونہ ایک تولہ مغز بادام تلخ دو تولہ
مغز تخم ارنڈ تین تولہ سب کو جوکوب کرکے ایک رطل پانی مین آٹھ پہر تک تر کرکے جوش کرین
جب نصف پانی باقی رہے ملکے چھان لین اور روغن کنجد سیاہ روغن سرسون تین تین

روغن لبوب

چھٹانک ملاکے جوش کرین جب پانی جلجاوے روغن استعمال کرین **روغن لبوب** کہ تشنج
و مالیخولیا و بیخوابی کو دفع کرے لگانے اور کھانے اور سعوط کرنے سے **صں** مغز فندق مغز

روغن بلادر

پستہ مغز بادام شیرین کنجد مقشر مغز چلغوزہ مغز تخم کدوے شیرین مغز اخروٹ سب بوزن
مساوی بطور روغن بادام کے تیار کرین **روغن بلادر** کہ استرخائے اعصاب اور
فالج اور لقوہ اور دیگر امراض کو دفع اور تحلیل کرے **صں** جٹاماسنی جائفل مرچ سیاہ
بلیلہ شیطرج ہندی پیپلامور آنبہ ہلدی پیپرین پھل بھلاوان سونف کوٹ تلخ زنجبیل

روغن چوب چینی

ایک ایک تولہ نیم کوفتہ کرکے تین پاؤ پانی مین چار پہر تک تر رکھین پھر آدھ سیر دودھ گائے
کا اور اڑھائی پاؤ تیل سفید تل کا ملاکر پکادین جب پانی اور دودھ جلجاوے روغن
کو صاف کرلین **روغن چوب چینی** کہ فالج و استرخا و رعشہ و کزاز و درد مفاصل
اور دردہا جو آتشک سے ہون و جملہ امراض بلغمی کو دفع کرے **صں** چوب چینی بیس تولہ
سورنجان تلخ سداب پانچ پانچ تولہ چرائتہ چھڑیلہ جٹاماسنی تیج پات دونا مروا زراوند طویل
عاقرقرحا تین تین تولہ کوٹ تلخ دس تولہ سب کو جوکوب کرکے دو شبانہ روز پانچ سیر آب زلال
مین تر کرین اور روغن سرسون و روغن گل و روغن بابونہ چالیس چالیس تولہ و روغن
و روغن چنبیلی و روغن شبت تیس تیس تولہ ملاکر پکادین جب پانی جلجاوے روغن صاف

روغن حرمل

کرلین و اگر بوقت استعمال کے تھوڑی مومیائی خواہ جند بیدستر ملاکے استعمال کرین
تو زیادہ قوی ہووے **روغن حرمل** کہ نافع رعشہ و تشنج و گرانی دست و پا و دردہائے
ریحی و بلغمی کسی عضو یا تمام بدن مین ہو کرے **صں** اسپند سوختنی بارہ تولہ زنجبیل تین تولہ

روغن کچلہ

پاؤ سیر پانی مین چار پہر ترکر کے چالیس تولہ روغن کنجد سیاہ ملا کے پکاوین جب دوا
جلجاوے روغن صاف کرلین و پانچ عدد جائفل ٹرمرہ سا کرکے روغن مین محفوظ رکھ
رکھین اور وقت استعمال کے آب سرد سے بدن کو محفوظ رکھین روغن کچلہ کہ درد مفاصل
اور دوسرے درد دن کو دفع کرے ص افیون دو تولہ تین پاؤ شیر گاؤ مین گھولکر کچلہ دس
عدد ریزہ ریزہ کرکے ملا دین اور ڈیڑھ پاؤ روغن کنجد سیاہ ملا کے پکاوین جب دودھ

روغن نافع درد گوش

کچلہ جلجاوے روغن صاف کرلیوین **فصل چونتیسوین** روغنہائے نافع امراض
گوش روغن کہ درد گوش و بہراپن کو مفید و مجرب ہے ص اجوائن خراسانی اسپند سوختنی

روغن ترب

دو دو تولہ آدھ سیر پانی مین چار پہر ترکر کے جوش کرین جب سوم حصہ باقی رہے ملکر چھان
لین اور پانی مذکور مین دس تولہ روغن کنجد سفید ملا کے پکاوین جب پانی جلجاوے روغن
صاف کر رکھین و شیر گرم کان مین ٹپکاوین روغن ترب ص مولی کی جڑ کچلکر ڈیڑھ پاؤ

روغن دافع بہراپن

پانی اسکا چھان لین اور آدھ پاؤ روغن کنجد سفید ملا کے پکاوین جب پانی جل جاوے
روغن صاف کرلین و شیر گرم ٹپکاوین روغن کہ آواز گوش و ثقل سمع کو دفع کرے ص مغز
تخم آلوے زرد یعنی آلوے بخارا ایک تولہ چار تولہ زہرہ گاؤ مین پیسکر پانچ تولہ روغن گل مین
پکاوین جب پانی جلجاوے روغن صاف کرلین پہلے ایک تولہ گل بابونہ چھ تولہ سرکے مین جوش

روغن نافع قولنج

کرکے کان مین بھپارہ لیکے چند قطرہ روغن مذکور شیر گرم ٹپکاوین **فصل پینتیسوین** روغنہائے
دافع امراض شکم روغن مخترعہ حکیم شیر علی والد راقم کہ بارہا تجربہ ہوا اور درد شکم و قولنج و
نفخ شکم و قبض و ریاح کو دفع کرے ص جٹاماسی پیرامور گل بابونہ سداب تخم سوہ کلونجی
مصطگی ہر ایک ایک تولہ زیرہ سیاہ پودینہ ازخرد ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ سب کو آدھ سیر پانی
مین ترکر کے جوش دین جب چہارم حصہ پانی رہے چھان لین اور اسمین روغن بید انجیر روغن

روغن نافع قبض

سرشف روغن تلخ ایک ایک چھٹانک ملا کے پکاوین جب نصف پانی جلجاوے روغن صاف
کرلین اور وقت استعمال تھوڑا ایلوہ خواہ شحم حنظل حل کرکے شیر گرم پیٹ پر لگاوین روغن کہ قبض

شکم کو دفع کرے **ص** تخم حنظل ایک تولہ ایلوہ چھ ماشہ پانی مین پیس کے روغن بید انجیر چھ تولہ مین
پکا کے لگاوین **روغن** کہ درد شکم کو دفع کرے **ص** پوست درخت سہجن برگ تازہ سنبھالو
برگ آک چار چار تولہ کچل کے پانی نچوڑین اور اُس پانی مین چھ تولہ روغن سرشف ڈال کے
پکاوین جب پانی جل جاوے تب اُس کو استعمال مین لاوین جلد صحت ہووے **فصل**
**پھیتیسوین** روغنہائے دافع ضربہ وسقطہ وجراحات مین **روغن دیودار** کہ ترکیب
متقدمین ومنقول کتب معتبرین سے ہے ضربہ وسقطہ کے ورم و درد کو دفع کرنے وزخمہائے
چوٹ سے حرکت وگوشت ناقص کو دفع کرنے وگوشت بہتر جمانے وزخم معمور کرنے مین
بمنزلہ خرق عادت کے ہے طلا کرنا وخواہ ٹپکانا یا کپڑا خواہ روئی ترکرکے مقام حاجت پر
رکھنا چاہیے **ص** آنبہ ہلدی چوب دیودار اصل السوس چوب دار ہلد دو دو تولہ خوب
سفوف کرین دو دو تولہ کرمہوان یعنی دودہ مکان گلخن ملا کے تھوڑی دیر تک کھرل
کرکے تین پاؤ پانی مین ملا کے پکاوین جب نصف پانی جل جاوے تب ڈیڑھ پاؤ روغن
کنجد ملا کرکے بدستور آگ نرم پر پکاوین جب سب پانی جل جاوے د روغن سیاہ نہ
ہونے پاوے آگ سے علیحدہ کرلیوین وحکیم علی گیلانی نے اپنے تجربات مین لکھا ہے کہ
اس روغن مین اگر بہروزہ ملا کے لگاوین تو درد مفاصل و دوسرے درد ہائے کہنہ
کو دفع کرتا ہے اور اگر چیچک کے آبلے متعفن وقرحہ ہو گئے ہون تو تھوڑا کافور اُس مین
حل کرکے لگاوین **روغن شیخ صنعان** دافع اقسام زخم و ناسور و بواسیر محلل ورام
بارده ومقوی اعضا ہے اور کھانا اس کا سجح امعا جس کو انیتسار کہتے ہین دفع کرتا ہے
**ص** جدوار خطائی وکتھ سفید جائفل رال سفید دار ہلد چوب چھاؤ چوب دیودار
بیخ مہک بہروزہ ہلیلہ بلیلہ آملہ آبنوس پوست درخت مغیلان ہر ایک دو دو تولہ کنکول مرچ
سپیاری چوب چینی میتھی دو دو چھپر خانہ عنکبوت آنبہ ہلدی ایک ایک تولہ برگ حنائے
تازہ پان قسم کگری ایک نیم ایک نیم تولہ سب کو جوب کوب کرکے تین سیر پانی مین پکاوین

جب چہارم پانی باقی رہے صاف کرلین وموميائی معدنی اشق وشنگرف ہرتال سرخ
مردار سنگ رال سفید چھ چھ ماشہ سفوف کرکے مخلوط کرین واڑھائی پاؤ روغن کنجد سفید
ملاکے پکاوین جب پانی باقی نہ رہے اتار رکھین **ایضاً** کہ مجرب ہو دفع ضربہ وسقطہ و
ورم وزخم اُس کے مین **ص** بیخ مہاک دیودار پوست درخت مغیل آنبہ ہلدی دار ہلدی
دو دو تولہ جوکوب کرکے آدھ سیر پانی مین ایک رات کرین اور صبح کو ڈیڑھ پاؤ روغن السی
ملاکے پکاوین جب پانی جل جاوے روغن صاف کرکے استعمال کرین **فصل سینتیسوین**
روغنہائے نافع امراض اعضائے تناسل مین **روغن مورچگان** کہ قضیب کو سخت
وموٹا ودراز وقوت باہ ونعوظ کی زیادہ کرے اگرچہ مایوس ہوا ہووے **ص** روغن چنبیلی
آدھ پاؤ ایک شیشی مین رکھ کے اور ایک سو چیونٹے قبرستان کے بڑے بڑے اسمین ڈال کے
چالیس روز آفتاب مین رکھین اُس کے بعد قضیب پر لگایا کرین کھُجلا کے **روغن خشک**
کہ منی کو غلیظ اور باہ کو زیادہ وصلاح گردہ ومثانہ کی کرے **ص** گوکھرو بڑے کلان تازہ
کچل کر ڈیڑھ پاؤ پانی اُسکا نکالین اور ڈیڑھ پاؤ شیر گاؤ اور پاؤ بھر روغن کنجد سفید اور
ایک چھٹانک سفوف زنجبیل ملاکے نرم آگ پر پکاوین جب دودھ وپانی جل جاوے
تب روغن کو صاف کرلین وبقدر مناسب کھایا کرین **روغن مخترع** حکیم امان علی
برادر خرد راقم کہ طلا کرنا اسکا قضیب پر تقویت باہ ودفع سُستی عصاب ورفع یبوست و
برآمدگی عروق عضو مذکور کو از بس مجرب ہو **ص** ٹھنگچی سفید پوست بیخ کنیر جسکا پھُول
سفید ہووے دہگندہ ناگوری بج دارچینی عقرقرحا تال کھانا تخم اوٹنگن اندرجو اسپند
کلونجی تخم پیاز مغز پنبہ دانہ نال کنگنی تراشہ سُم اسپ زرد چھ چھ ماشہ جرو بجی چلغوزہ بیخ اوٹنگن
کنارہ دیودار عود غرقی وموصلی سیاہ ایک ایک تولہ جائفل لونگ رس کپور تخم دھتورہ
تین تین ماشہ افیون دو ماشہ سب کو کوٹ کے ڈیڑھ چھٹانک بھیڑی کے گھی مین خواہ
گائے کے گھی مین ملاکے دس عدد زردی بیضۂ مرغ مین ملاکے شیشے مین چار پہر رکھ کے

روغن مورچگان

روغن خشک

روغن تقویت باہ

اُس کے بعد موافق دستور اول روغن انڈا کے تیل نکالین اور کام مین لادین **فصل اٹھتیسوین** روغنہائے متعلق بالون مین **روغن** کہ بالون کو دراز و سیاہ و گرنے سے محفوظ کرے **صص** ہلیلہ بلیلہ آملہ دو دو تولہ پرسیاؤشان عود خام ایک ایک تولہ برگ کنار برگ انار شیرین برگ حنا و برگ مغیل ہر ایک تازہ تین تین تولہ سیر بھر پانی مین جوش کرین جب سوم حصہ رہے صاف کرلین پھر اُس پانی مین سپیاری نیمکوفتہ چار تولہ مصطگی رومی ایک تولہ طباشیر سفید چھ ماشہ روغن کنجد سفید پاؤ بھر ملا کے پکادین جب پانی جل جاوے شیشے مین بھر رکھین **روغن بجنبہ** کہ دو ہفتہ مین بال جاوے **صص** ایک عدد خربوزہ نیم پختہ کو سوراخ کرکے اُس کے تخم نکال ڈالین، و دس عدد زردہ تخم مرغ اور ایک تولہ برادہ آہن دو تولہ برگ تازہ کنار و چار تولہ روغن سرشف اس مین بھر کے منھ اُس کا مستحکم بند کرکے گل حکمت کرکے چار پہر بھاڑ گرم مین رکھکے صبح کو مٹی دفع کرکے رگڑ کے مثل مرہم کے بنادین و لگادین **روغن** بالون کو دراز و خوشرنگ کرے **صص** ہلیلہ بلیلہ آملہ ناگرموتھا جٹا مانسی چھڑیلہ ایک ایک تولہ گل سرخ نرکچور کپور کچری چھ چھ ماشے سب کو نیمکوفتہ کرکے روغن کنجد سفید ڈیڑھ پاؤ ملا کے شیشے مین رکھین و بعد چند روز کے استعمال کرین **روغن** کہ بال پھٹنے و گرنے و خارش بن موے کو دفع کرے **صص** آملہ برگ حنا ئے تازہ برگ مغیل تازہ دو دو تولہ پاؤ بھر پانی مین جوش کرین جب چہارم پانی رہے ملکے چھان کے پاؤ بھر تیل سفید تل کا ملا کے پکادین جب پانی جل جاوے روغن صاف کرلین اُسمین گل سیوتی چھڑیلہ گل سرخ ایک ایک تولہ ملا کے آفتاب مین رکھین اور استعمال کرین

## حرف الزاے

**فصل انتالیسوین** زردق یعنی پچکاری مین راہ بول مرد و عورت مین بہ تدبیر معمولی پہنچادے **زردق** کہ قرحہ قدیم و جدید سوزاک کو دفع کرے **صص** پھٹکری ایک تولہ نیلا تھوتھا تین ماشہ دونون کو بریان کرکے سیر بھر پانی مین گھول کے شیشے مین رکھین اور

روغن بزعم ک بالون کے
روغن بجنبہ
روغن درازی
روغن برون ریختن بن موے
زردق نافع سوزاک

ہر روز پانچ چار بار استعمال کرین اور اگر چاہین ہیریان نہ کرین پانی مین پکا کے استعمال کرین **ایضاً** واسطے قرحۂ مثانہ وراہ بول کے مجرب ہے **ص** صمغ عربی کتیرا نشاستہ گوند چاندی کی ایک ایک ماشہ مغز تخم خیارین کشتہ قلعی ہر ایک دو ماشہ شیر خشت چھ ماشہ شیاف بنا رکھین بر وقت حاجت شیر دختر خواہ شیر بز مین گھس کے سوراخ بول مین ٹپکاوین **ایضاً** دفع قرحۂ سوزاک مین بے نظیر ہے **ص** سفیدۂ کاشغری کندر پھٹکری بریان صمغ عربی نشاستہ دم الاخوین بوزن مساوی آب برگ تازۂ نیب گولی بنا رکھین بوقت حاجت شیر دختر یا شیر خر یا شیر بز مین گھس کے استعمال کرین **ایضاً** دافع قرحۂ سوزاک **ص** سفیدۂ کاشغری گل ارمنی ایک ایک تولہ افیون خالص نو ماشہ نیلا تھوتھا چھ ماشہ سرمہ سا کرکے شیر یا پانی مین حل کرکے پانچ چار بار ہر روز استعمال کرین **ایضاً** دفع سوزاک مین مجرب ہے **ص** پھٹکری سفید نشاستۂ گندم قلعی مساوی الوزن کھرل کرکے شیر بز مین ملا کے استعمال کرین **ایضاً** ہلیلہ سیاہ ہلیلہ آملہ مساوی نیکوفتہ سب کو پانی مین تر کرکے خیساندہ خواہ جوشاندہ صاف کرکے استعمال کرین

## حرف السین

## فصل چالیسوین سعوط مین

سعوط کہ برسام وصداع گرم کو نفع دیوے **ص** روغن بنفشہ روغن بادام روغن کدوی شیرین آب برگ تازۂ کاہو آب برگ تازۂ کاسنی شیر دختر سب بوزن مساوی ایک شیشے مین ڈال کے خوب جنبش دیوین کہ ترد واقعی مخلوط ہو جاوے پس ازان استعمال کرین **فائدہ** ان اجزاء سے اگر جز دو واحد خواہ دو ایک جز استعمال کرین تب بھی مفید ہے **سعوط** سدر ودوار بارد **ص** روغن قسط چھ ماشہ مین مشک چار سرخ حل کرکے استعمال کرین **سعوط نافع لقوہ فالج** **ص** صبر شونیز بورۂ ارمنی مساوی الوزن آب چقندر مین حل کرکے استعمال کرین **سعوط** کہ ترقی نزول الماء کو دفع کرے **ص** مشک دو سرخ زعفران ایک ماشہ بالچھڑ دو ماشہ کائپھل چار ماشہ گولی

سعوط نافع برسام

سعوط نافع دوار

سعوط نافع لقوہ

سعوط نافع نزول ماء

بنا کھین ہر روز پانی مین گھس کے دو ایک قطرے ناک مین ٹپکا دین **سعوط** کہ رعاف کو
بند کرے **ص** کاغذ سوختہ پوست تخم مرغ سوختہ مازوے سوختہ سرمہ سا کر کے آب برگ تازہ
ببول مین گھول کر استعمال کرین **ایضاً** برگ تازہ ببول و برگ تازہ کنار برگ تازہ انار
شیرین تخم کے نچوڑ کے ٹپکا دین اور سر پر لگانا بھی مفید ہے **فصل اکتالیسوین سنون**
یعنے منجن مین **سنون** کہ قرحہ اور خون جانا مسوڑھون سے دافع اور دانتون کو مستحکم کرے
**ص** سپیاری سوختہ گلنار شاخ گوزن سوختہ سماق جو سوختہ بیخ نے طباشیر سفید امین
زرورد یا غنچہ گل سرخ تخم ہلیلہ زرد دو دو ماشہ دم الاخوین لوبان سفید ناگرموتھا تین تین
ماشہ پھٹکری بریان پانچ ماشہ سب کو سفوف کر کے مسوڑھون و دانتون پر ملین **سنون**
کہ مسوڑھون اور دانت کو مضبوط کرے **ص** ناگرموتھا گلنار تنکار گرسوختہ پھٹکری
بوزن مساوی **ایضاً** توتیا کو کسی روغن مین ایسا بریان کرین کہ قریب جلنے کے ہو جاوے
اور زنجبیل اور کتھ سفید جملہ بوزن مساوی **ایضاً** کہ درد جنبش زیادہ کو دفع کرے
**ص** مصطگی مازو سپیاری سوختہ چھ چھ ماشہ چوب چینی و کتھ پیڑیا ایک ایک تولہ
جرک آہن دو تولہ توتیائے سبز بریان تین ماشہ منجن کرنے کے بعد تین بار روغن
کنجد سفید سے مضمضہ کر کے چند مرتبہ آب نیم گرم سے مضمضہ کرین اور بیڑہ پان
کھا کے لعاب دہن دفع کرین **ایضاً** درد ضعف و جنبش و نکلنے خون و قرحہ
مسوڑھون کو دفع کرے **ص** سنگ جراحت مازو گلنار پھٹکری بریان کتھ سفید
طباشیر سفید ہیراکسیس ناگرموتھا عقرقرحا ریوند چینی سوختہ کھریا بوزن مساوی
**ایضاً** کہ دانتون کو مستحکم اور ان کے رنگ کو صاف اور منھ کو خوشبو کرے **ص**
مازو زنجبیل کف دریا فلفل دراز دانہ الائچی سفید دو دو ماشہ نمک سانبھر بریان
دس ماشہ عود سوختہ پانچ ماشہ جو سوختہ پانچ ماشہ **ایضاً** کہ منھ کو خوشبو کرے
اور دانتون کو استحکام و جلا دیوے اور گوشت مسوڑھون کو جما دے اور

---

سعوط برائے دفع رعاف

سنون نافع قرحہ

سنون استحکام دندان

مضبوط کرے **ص** خرمہرہ زرد سوختہ پانچ عدد کف دریا نمک سنچی نمک لاہوری
تین ماشہ جو سوختہ عود سوختہ عاقر قرحا کباب چینی پانچ پانچ ماشہ لونگ دو دو ماشہ
**ایضاً** سنون استحکام دانت مین بے نظیر ہے **ص** ہلیلہ بلیلہ آملہ زنجبیل فلفلین مازو سبز
توتیائے بقم یعنی پتنگ نمک سنگ نمک سیاہ نمک سانبھر جملہ مساوی جیسا طبیب
ہندی نے لکھا ہے دوسرا ترپھلہ ترکوٹہ توتیا تینون نون پتنگ ؛ دانت بجر ہوجاتے
ہا جو پھل کے سنگ ؛ **ایضاً** کہ بارہا تجربہ ہوا دانتون کے درد و جنبش کو دفع کرتا ہے
**ص** کوئلہ کچیلہ کوئلہ تخم املتاس ایک ایک تولہ مرچ سیاہ نمک لاہوری چھ چھ ماشہ و بعد
استعمال مضمضہ نہ کرین بیڑہ پان کا چابین بہت جلد فائدہ ہووے **فصل بیالیسوین**
سنون قسم مسی مین **مسی** کہ دانت اور مسوڑھون کو مستحکم اور خوشرنگ کرے **ص**
برادہ آہن یعنے لیجون آٹھ تولہ مازوئے سبز چار تولہ نیلا تھوتھا بریان ایک تولہ کتھ سفید
دو تولہ دانہ الائچی سفید چھ ماشہ سفوف کرکے استعمال کرین **ایضاً** لیجون پاؤ سیر
مازوئے بے سوراخ آدھ پاؤ الائچی خرد مع پوست و نیلا تھوتھا و کتھ سرخ ایک
ایک تولہ مصطگی رومی ہیرا کسیس سونا ماکھی چار چار ماشہ **ایضاً** برادہ مس پوست انار
ایک ایک چھٹانک مازوئے سبز اڑھائی تولہ پھٹکری ایک تولہ **ایضاً** کہ دانتون کو
مستحکم کرے **ص** مصطگی مازو ہیرا کسیس مائین پوست ہلیلہ زرد پھٹکری بریان
توتیا بریان پوست درخت مولسری جملہ بوزن مساوی منجن کرکے لعاب دہن گراوین
اور آسیر بیڑہ پان کھا کے لعاب دفع کرین **فصل تینتالیسوین** سکنجبینون مین
**سکنجبین سادہ** کہ غلبہ صفرا و حرارت جگر و تشنگی و غثیان و تلخی دہن کو دفع کرے
و سدہ عروق کھولے و ادرار بول کرے **ص** سرکہ خالص پاؤ سیر شکر سفید اڑھائی پاؤ
آگ پر رکھ کے صاف کرلیوے قوام بناوین اور اگر چاہین کہ قوی زیادہ ہووے وزن سرکے
کا زیادہ کرین **فائدہ** جس نسخہ شربت مین سرکہ ملایا جاتا ہے نام اسکا ساتھ سکنجبین کے

مسی

سکنجبین سادہ

تبدیل ہو جاتا ہے مثلاً شربت بزوری باردین جب سرکہ ملایا جاتا ہے اُس کا نام سکنجبین بزوری بارد ہو جاتا ہے وفوائد سکنجبین سادہ کے اُس شربت مین زیادہ ہو جاتے ہین اسی طرح سکنجبین بزوری حار سکنجبین بزوری معتدل سکنجبین دیناری وغیرہ مین

سکنجبین عنصلی — سکنجبین عنصلی کہ سختی جگر و طحال و سدۂ عروق و سعال و ضیق النفس و اخلاط غلیظ کو دفع کرے **ص** پیاز عنصل نیم رطل بانس کی کھپاچ سے ٹکڑے ٹکڑے کرکے پانچ رطل سرکۂ خالص مین جوش کرین اور مل کے چھان کے ساڑھے سات رطل شکر سفید ملا کے قوام کرین و اگر چاہین کہ قوی تر ہو بحساب ہشتم حصہ عنصل کے پرسیاؤشان و زوفائے یابس عنصل کے ساتھ جوش کرین اور اگر سرکہ کمی کرے تو پانی بھی ملادین کہ دوا خوب پک جائے

سکنجبین رمانی — سکنجبین رمانی کہ تپہائے محرقہ و جگر و معدہ گرم کو نفع و تشنگی کو دفع کرے **ص** سرکہ آب انار ترش و شیرین پاؤ پاؤ سیر شیرگاؤ آدھ سیر ترشی سے پھاڑ کر جس قدر اُسکا پانی نکلے زرشک ایک چھٹانک سب ملاکے جوش کرین جب نصف باقی رہے صاف کرکے تین پاؤ شکر ملاکے قوام کرین

سکنجبین وردی — سکنجبین وردی کہ معدہ گرم کو نفع و قبض کو دفع کرے **ص** گلقند آفتابی پاؤ سیر عرق گلاب پاؤ سیر مین پیس کے سرکۂ خالص پاؤ بھر ملاکے صاف کرکے قوام کرین

سکنجبین افتیمونی — سکنجبین افتیمونی کہ مالیخولیا و توحش و صرع کو باخراج مواد نفع کرے **ص** افتیمون بسفائج فستقی تربد سفید برگ گاؤزبان پرسیاؤشان تخم کاسنی فرنجمشک بادرنجبویہ چھ چھ ماشہ گلقند آفتابی پانچ تولہ آدھ سیر سرکۂ خالص در پاؤ سیر پانی مین چار پہر تک ترکرکے جوش و صاف کرکے آدھ سیر شکر کے ساتھ قوام کرین

## فصل چہارم السفوف

سفوف [illegible] وغیرہ — سفوف دافع توحش و خفقان و تپہائے کہن و دردسر کہ ابخرۂ معدہ سے ہو **ص** کشنیز خشک دو تولہ برگ گاؤزبان و آملۂ منقی گل سرخ صندل سفید ایک ایک تولہ شکر سفید دس تولہ **ایضاً** گل گاؤزبان گل نیلوفر چھ چھ ماشہ صندلین تین تین ماشہ کشنیز خشک ایک تولہ شکر سفید تین تولہ **ایضاً** گل سرخ طباشیر سفید کافور تین تین ماشہ کشنیز خشک چھ ماشہ نشاستہ جو دو تولہ نبات سفید مساوی

**ایضاً** گل سیوتی گل سرخ ایک تولہ گل گاؤزبان گل بنفشہ چھ چھ ماشہ صندل سفید ابریشم
خام نو نو ماشہ نبات سفید ہموزن مجموع کے **فصل سینتالیسویں** سفوف مسہل
و مخرج مواد میں **سفوف** کہ مواد سوداوی کو دفع کرے **ص** سنائے مکی افتیمون تربد
سفید مصفی غاریقون بنجیہ نو نو ماشہ ہلیلہ سیاہ گل سرخ بسفائج فستقی چھ چھ ماشہ ریوند چینی
تین ماشہ شکر سفید ہموزن مجموع کے **سفوف** کہ مواد بلغمی اور سوداوی کو دفع کرے
**ص** برگ سنا ہلیلہ ہر سہ ہلیلہ آملہ تربد سفید ایک ایک تولہ زنجبیل چھ ماشہ نمک
سنگ دو تولہ **ایضاً** ہلیلہ سیاہ ہلیلہ زرد بادیان گل سرخ ایک ایک تولہ سنائے مکی
نو ماشہ تخم حنظل تین ماشہ شکر سرخ ہموزن جملہ ادویہ **سفوف سنا** کہ درد شکم
و درد قولنج کو نفع و اخلاط غلیظہ کو خارج و پیٹ کے کیڑوں کو قتل و دفع کرے
**ص** سنائے مکی زنجبیل ہلیلہ زرد نمک سیاہ مساوی سفوف کرکے ساتھ آب گرم کے
کھائیں **سفوف تربد** کہ اسہال لاوے اور معدے کو قوت دیوے **ص** سنائے
مکی انار دانہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ زنجبیل نمک سانبھر تربد سفید بادیان ایک ایک تولہ
**فصل چھیالیسویں** سفوف دافع تپ و کھانسی و نزلہ و نفث الدم کے
**سفوف** کہ تپ دق و تپ خلطی و کھانسی و نزلات گرم کو دفع کرے **ص** تخم خطمی
گلنار چار چار ماشہ کتیرا نشاستہ صمغ عربی مغز تخم کدوئے شیریں مغز تخم تربز رب السوس
طباشیر سفید مغز تخم خیار گل ارمنی سات سات ماشہ تخم باقلا پوست خشخاش سفید
تین تین ماشہ سرطان سوختہ ایک تولہ نبات سفید ہموزن سب کے **ایضاً** کہ مواد کھانسی
کو پختہ و دفع کرے **ص** تخم خطمی صمغ عربی کتیرا طباشیر سفید دو دو ماشہ رب السوس
بہدانہ تخم خبازی نشاستہ مغز بادام تین تین ماشہ تخم خشخاش آرد باقلا چار چار
ماشہ شکر سرخ نصف مجموع کی **ایضاً** کہ نفث الدم یعنے خون تھوکنے کو دفع کرے
**ص** بیخ انجبار دم الاخوین نشاستہ چھ چھ ماشہ تخم خرفہ بریان صمغ عربی کہربا

**سفوف مواد سوداوی**

**سفوف مواد بلغمی**

**سفوف درد شکم**

**سفوف مسہل**

**سفوف تپ دق**

تخم کاہو افاقیا تخم خشخاش کتیرا رب السوس گل ارمنی صندل سفید چار چار ماشہ کافور تین ماشہ سرطان سوختہ نو ماشہ نبات سفید نصف وزن جملہ کے **ایضاً** دافع نفث الدم **ص** سنگ جراحت تین ماشہ پوست خشخاش لبوداوہ دم الاخوین کہربا بسخ الجبار پانچ پانچ ماشہ نشاستہ نو ماشہ نبات سفید ہموزن مجموع کے **ایضاً** کھانسی بلغمی وضیق النفس کو دفع کرے **ص** اصل السوس فلفل دراز عاقرقرحا طباشیر چینی مساوی شکر سرخ برابر سب کے وقت سونے کے بقدر مناسب کھا کے تھوڑا گرم پانی پئیں **ایضاً** اجوائن دیسی نمک کھاری دو دو تولہ پانی مین پیس کے پچیس عدد برگ مدار پر کہ زرد ہو گئے ہون لگا کے تو تو رکھ کے خشک کرین اور ایک ٹھلیا مین رکھ کے گل حکمت کرکے جلا کے اسکی خاک تھوڑی تھوڑی منھ مین رکھین بہت جلد صحت ہو **فصل**

**سینتالیسوین** سفوف مقویات معدہ و ہاضم طعام و دافع ریاح و باؤگولا وسول

**سفوف** مقوی معدہ **ص** کباب چینی چھ ماشہ تخم کشنیز مصطگی رومی دانہ انار شیرین پوست ترنج پانچ پانچ ماشہ لونگ جاوتری تین تین ماشہ عود خام ایک تولہ شکر سفید ہموزن جملہ **ایضاً** کہ تباہی معدہ و سوزش و غثیان کو دفع و غذا کو ہضم و بوی دہن کو خوش کرے دل و دماغ کو قوت دیوے **ص** تخم پترج اگر تگر مصطگی ہلیلہ کابلی تخم خشک زیرہ سیاہ دارچینی چھڑیلہ قاقلتین فلفلین زنجبیل لونگ جائفل دانہ انار شیرین جملہ مساوی نبات سفید ہموزن مجموع **سفوف بزور** کہ معدے کو قوت دیوے و ریاح کو دفع کرے **ص** زیرہ سیاہ سلیخہ نانخواہ کرفس دانہ الائچی سرخ چھ چھ ماشہ لونگ دو ماشہ زنجبیل فلفل دراز پانچ پانچ ماشہ شکر سفید یک نیم وزن جملہ کے **سفوف** کہ اشتہا لانے مین سب بے نظیر ہے **ص** نمک سانبھر نیم پاؤ ریزہ ریزہ کرکے کسی برتن مین آگ پر رکھین اور سرکہ خالص آدھ سیر چھڑکین اور ایک لکڑی سے جنبش دیوین کہ سرکہ آدھ پاؤ جذب ہو جاوے تب اُتار لین و کشنیز بریان زرشک انار دانہ بریان سماق ایک ایک تولہ ملا کے سفوف کرین

سفوف مقوی معدہ

سفوف بزور

سفوف اشتہا

**ایضاً** پودینہ خشک ایک تولہ مرچ سیاہ چھ ماشہ نانخواہ زنجبیل بادیان برنگ لونگ تین تین ماشہ نمک لاہوری نو ماشہ **سفوف ہندی** مخترعہ اطبائے ہند کہ اشتہا لانے میں لاثانی و مجرب ہے **صـ** نکھکنی و موتی دپودینہ دکھائی و مدار کا کھار علیحدہ علیحدہ نکال کے ہموزن ملا کے عطر نانخواہ یا عطر دارچینی سے چرب کرکے سفوف کریں **سفوف نمک سلیمانی** کہ تحلیل غذا میں بے نظیر ہے و اگر زردہ تخم مرغ میں ملا کے کھائیں مقوی باہ ہے **صـ** نمک سنگ نمک سانبھر نمک اندرانی نوشادر صدفی سات سات تولہ اجمودہ نانخواہ مرچ سیاہ زنجبیل لونگ زیرہ سیاہ جائفل جاوتری ایک ایک تولہ کوب کرکے آدھ سیر سرکہ خالص ڈال کے جوش دیں کہ سب یکذات و خشک ہو جائے تب سب کو سفوف کریں **سفوف** دافع رطوبت معدہ و ہاضم طعام **صـ** دارچینی ناگرموتھا عود غرقی نانخواہ بادیان خطائی فلفل سیاہ دارفلفل دانہ الائچی سفید پودینہ انیسون کشنیز مقشر بریان زیرہ سیاہ بریان زنجبیل مصطگی بوزن مساوی شکر سفید ہموزن جملہ **سفوف** کہ بادگولہ و کثرت آروغ کو دفع کرے **صـ** زیرہ سفید زیرہ سیاہ اجمودہ ہینگ نمک سنگ جملہ بوزن مساوی سفوف کر رکھیں بقدر مناسب قبل و بعد غذا کے کھائیں **ایضاً** مرچ سیاہ نانخواہ نمک ترب مساوی سفوف کرکے مناسب کھایا کریں **ایضاً** نمک سچی نمک جواکھار نمک سیاہ زنجبیل زیرہ سیاہ گل بابونہ بوزن مساوی **فصل اڑتالیسویں سفوف قابضہ میں** **سفوف** کہ تلیین شکم دفع کرے **صـ** سماق نانخواہ زنجبیل انار دانہ بریان زرشک مغز تخم کنار مساوی شکر برابر مجموع کے **سفوف** کہ اسہال کو دفع کرے **صـ** گلنار صمغ عربی بریان حب الآس سماق زرد ورد پانچ پانچ ماشہ انار دانہ بریان نو ماشہ شکر سفید ہموزن مجموع کے **سفوف** دافع سنگرہنی **صـ** ہلیلہ سیاہ بریان تخم مغز بیل بادیان بریان پوست کوکنار بریان رال سفید مرڈو پھلی کشنیز ناگرموتھا مغز تخم انبہ مساوی شکر سفید ہموزن مجموع کے **ایضاً** سوجرس مائیں گل دھاوا پانچ ماشہ مصطگی رومی مغز بیل

سفوف ہندی
سفوف نمک سلیمانی
سفوف نمک سلیمانی
سفوف رطوبت معدہ
سفوف بادگولہ
سفوف تلیین شکم
سفوف نافع اسہال
سفوف سنگرہنی

پوست کتیرا رال سفید چار چار ماشہ شکر ہموزن **سفوف** کہ دفع زحیر و اسہال کہنہ مین مجرب
ہے **ص** تخم ترہ تیزک بریان اسپغول بریان تنتریک سات سات ماشہ زیرہ تخم گندنا تخم بنجنکشت
تخم خشخاش انیسون تخم کرفس بذرالبنج نو نو ماشہ افیون تین تین ماشہ نبات سفید نصف وزن
مجموعے کے **سفوف** کہ اسہال بند کرے خصوص افیونی کے جسکی دوا مشکل ہے **ص** گل
دھاوا رال سفید دونون مساوی سفوف کرکے کھاوین اور اسپر مہی آہن داغ پیوین
**سفوف** دافع اسہال دموی وصفراوی **ص** صمغ عربی کتیرا طباشیر سفید سنگجراحت
گل ارمنی دم الاخوین ایک ایک ماشہ سفوف کرکے ایک تولہ رب بہ یا رب انار شیرین کے
ساتھ کھاوین **سفوف** کہ زحیر و سحج و دردروده کو دفع کرے **ص** تخم خبازی تخم خطمی
ایک تولہ نشاستہ بریان نو ماشہ صمغ عربی گل ارمنی طباشیر چھ چھ ماشہ خوراک صبح و شام
تین تین ماشہ ساتھ پانی کے جسمین گوند ببول تین ماشہ گھلا ہووے **سفوف** کہ دفع کرنے
اسہال مین مجرب ہے **ص** بلوط مازو پوست انار شیرین ایک ایک تولہ سماق حب الآس
ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ سفوف کرکے چھ ماشہ آب سرد کے ساتھ کھاوین **سفوف** دافع
اسہال جس کے ساتھ کھانسی بھی ہووے **ص** حب الآس بلوط پوست خشخاش بریان
نو نو ماشہ صمغ عربی بریان چھ ماشہ **ایضاً** صمغ عربی طباشیر گل ارمنی حب الآس ایک ایک
تولہ پرسیاؤشان کندر تین تین ماشہ بقدر مناسب ساتھ شربت خشخاش کے کھاوین
**سفوف** کہ دفع اسہال دموی وغیر دموی کو مجرب ہے **ص** صمغ عربی بریان طباشیر
گل ارمنی حب الآس پوست بیرون پستہ پوست تخم پستہ سوختہ تخم خرما سوختہ دانہ مویز
مانوئے سبز پوست انار شیرین و ترش جفت بلوط کہربا گلنار پوست تخم اخروٹ سوختہ
امین مغز تخم کتارا اقاقیا برادۂ صندل سفید پوست خشخاش زیرۂ سیاہ تخم خرفہ بریان
مغز تخم جامن مغز تخم انبہ چھ چھ ماشہ سفوف کرکے بارتنگ کنوچہ تخم ریحان اسپغول حب الرشاد
تخم چوکا چھ چھ ماشہ بریان کرکے مخلوط کرین و نصف وزن سب کے شکر سفید ملاوین

سفوف دافع زحیر

سفوف دافع اسہال افیونی

سفوف دافع اسہال دموی وصفراوی

سفوف زحیر

سفوف دافع اسہال

سفوف دافع اسہال

سفوف دافع اسہال دموی

[illegible]

وغیثان دافع قے سفوف **فصل ونجاشوین** کھائین ساتھ کے سرد آب وشام وصبح
سفید طباشیر ماشہ دو کافور **ص** کرنے دفع کو وغثیان صفراوی قے کہ **سفوف** مین
ساتھ کے ترش انار مناسب بقدر کرکے سفوف ماشہ پانچ پانچ سماق سرخ گل ماشہ دو
دانہ سماق زرشک ماشہ چھ چھ دینہ پو پستہ بیرون پوست خام عود **ایضاً** کھائین
گشتہ کنول مغز سفید الائچی دانہ **ایضاً** کے مجموع برابر سفید شکر ماشہ نو نو ترش انار
کرے دفع کو بلغمی قے کہ **سفوف** تولہ ایک سفید شکر ماشہ تین تین دہ بوداد خشک کشنیز
سنگ نمک ماشہ تین تین فلفلین زرشک تولہ ایک ایک زنجبیل دارچینی پودینہ **ص**
ترش انار پوست دارچینی ماشہ تین تین خرد الائچی دانہ بوا جوز قرنفل **ایضاً** ماشہ نو
**فصل بجاسوین** کھائین مناسب بقدر کرکے سفوف تولہ دو سفید شکر ماشہ چھ چھ
کہ **سفوف** مین اسیر وبوا جگر امراض دا یرقان و طحال ورم استسقاء دافع سفوف
طیلہ تولہ ڈیڑھ ڈیڑھ نانخواہ زنجبیل بیر ماشہ نو حلتیت **ص** ہی مجرب کے استسقا واسطے
مجموع حصہ ششم لاہوری نمک تولہ دو دو مکی سنائے سفید بہمن شیرین قسط شیطرج زرد
کبر بیخ پوست نشان سیاو زوفا **ص** کرے تحلیل کو طحال ورم کہ **سفوف** کے
کھادین ساتھ کے سادہ **سکنجبین** کرکے سفوف مساوی سداب تخم سنبھالو تخم الثعلب عنب
دفع کو طحال وکثیر کہنہ ورم کہ **ایضاً** تولہ تین خردل تولہ ایک ایک بریان سہاگا **ایضاً**
صباح ہر کھین کر سفوف مساوی بوزن سیاہ مرچ قلمی شورہ بریان سہاگا نوشادر **ص** کرے
کے لپیٹ لپٹے سفوف قدر جس اسمین لیکے ماشہ دو بوزن کا گھیکوار مغز ٹکڑا ایک
دکنہ اجمود افتیمون ماشہ دو زرد کبریت **ص** ہے یرقان دافع کہ **سفوف** کرین جایا نگل
بقدر کرکے سفوف تولہ ایک خشک منقے مویز ماشہ نو چلغوزہ مغز ماشہ چار چار سفید
**ص** ہے جگر مقوی و مفید کو جگر ورم کہ **سفوف** یوین بادیان آب کھاکے مناسب
شاستہ سفید صندل سفید طباشیر ماشہ سات سات مغسول لک زرشک ماشہ نو سرخ گل

سفوف رفع صفراوی

سفوف رفع بلغمی

سفوف دافع استسقاء

سفوف طحال

سفوف دافع یرقان

صمغ عربی تین تین ماشہ ریوند چینی دو ماشہ زعفران سنبل الطیب ایک ماشہ نبات سفید دو تولہ

**سفوف بزور ورم جگر**

سفوف بزور کہ ورم جگر کو دفع کرے و مدر بول ہے ص مغز تخم خربزہ مغز تخم خیارین
ایک ایک تولہ تخم کاسنی تخم کشوث نو نو ماشہ انیسون بادیان تخم کرفس رب السوس زرشک ریوند چینی
مغسول سنبل الطیب مصطگی چھ چھ ماشہ زعفران تین ماشہ کافور دو ماشہ نبات سفید نصف
مجموع کے

**سفوف بواسیر خونی و بادی**

سفوف کہ بواسیر خونی و بادی کو دفع کرے ص مغز تخم بکائن مغز تخم نیب
رسوت ہلیلہ سیاہ بوزن مساوی سفوف کرکے تین ماشہ آب سرد کے ساتھ کھائین اوپر
تھوڑے نخود بریان چابین ایضاً کہ دفع بواسیر خونی مین مجرب ہے ص مغز نیبہ دانہ دو ماشہ
رسوت ایک ماشہ نبات سفید تین ماشہ سفوف کرکے کھائین اور اوپر آب سرد پیئن

## حرف الشین

**شربت گاؤزبان**

فصل اکاونوین شربتہائے مفرح و مقوی و دافع امراض قلبی و دماغ مین شربت
گاؤزبان کہ خفقان و توحش و سوء خلق کو مفید ہے ص برگ گاؤزبان دو تولہ
گل بنفشہ گل سرخ اسطوخودوس فرنجمشک نو نو ماشہ بادرنجبویہ گل نیلوفر ایک ایک تولہ
آدھ سیر پانی مین چار پہر تر کرکے جوش دیکے خفیف مل کے چھان کے باضافہ عرق گلاب
آدھ پاؤ شکر سفید ڈیڑھ پاؤ کے قوام شربت کرین

**شربت ابریشم**

شربت ابریشم کہ حکیم مسیح الزمان نے
واسطے جہانگیر شاہ کے تیار کیا دفع خفقان کو نہایت مفید ہوا ص ابریشم خام دس تولہ
بادرنجبویہ ایک تولہ تین پاؤ پانی مین خیسانده و جوشاندہ کرکے پاؤ بھر عرق گلاب اور
اڑھائی پاؤ مصری ملا کے قوام کرین و سنگ یشب چھ ماشہ و مروارید ناسفتہ دو ماشہ
عرق کیوڑہ مین صلایہ کرکے و صندل سفید و عود خام و مصطگی رومی سات سات ماشہ
سفوف کرکے ملادین

**شربت سیب**

شربت سیب مفرح و مقوی دل و معدہ و مسکن قے و سہال
صفراوی ص سیب کا پوست و تخم دفع کرکے پھل کے ٹکڑے نچوڑین سوا سیر پانی اُسکا پکا دین
جب نصف پانی رہے اڑھائی پاؤ قند سفید ملا کے قوام کرین

**شربت صندل**

شربت صندل

مقوی دل دافع خفقان نافع جگر و معدہ گرم مسکن تشنگی ص برادہ صندل سفید آدھ پاؤ
عرق گلاب آدھ سیر مین چار پہر تر کرکے خفیف جوش دیکر مل کے چھان لین اور آدھ سیر قند سفید

**شربت نارنج**

ملا کے قوام کرین شربت نارنج مقوی دل و معدہ و مفرح ہے ص شکر سفید یک سیر
عرق گاؤزبان تین پاؤ ملاکر قوام کرین جب خوب گاڑھا ہو جاوے تب آب افشردہ لیمون
نارنگی بموزن شیرینی کے ملا کے چار پانچ جوش دلوین و تین ماشہ زعفران چار تولہ عرق

**شربت برگ ترنج**

گلاب مین گھس کے ملا دین شربت برگ ترنج کہ ضعف دل و معدہ و خفقان کو
مفید ہے ص برگ ترنج دو سو پچاس عدد سیر بھر پانی مین جوش کرین جب سوم
حصہ پانی باقی رہے بدون ملنے کے صاف کرلیوین اور تین پاؤ شکر سفید ملا کے

**شربت پوست ترنج**

قوام کرین شربت پوست ترنج کہ نہایت مقوی معدہ و مفرح ہے ص پوست ترنج
اگر تازہ ہووے تو سیر بھر خشک ہووے تو آدھ سیر جوش کرکے اسکے زلال مین شکر سفید

**شربت گذر**

آدھ سیر ملا کے قوام کرین شربت گذر کہ مقوی دل و باہ و مفرح و مولد خون صالح ہے
ص آب گذر مصفی یک نیم رطل ساتھ دو رطل سفید قند کے قوام کرین فصل
باونوین شربتہائے دافع انواع کھانسی نزلہ و دردسر و ذات الجنب و ذات الریہ

**شربت اسطوخودوس**

شربت اسطوخودوس کہ تپ کھانسی بلغمی کو و فضلات کو سینے سے دفع کرے
ص اسطوخودوس دو تولہ اصل السوس تخم خطمی یک نیم یک نیم تولہ برگ بنفشہ ایک تولہ
مویز منقے ساٹھ دانہ سپستان چالیس دانہ عناب تیس دانہ شکر سرخ آدھ سیر شہد

**شربت زوفا**

آدھ پاؤ بدستور شربت بنا دین شربت زوفا تپ و کھانسی بلغمی و ضیق النفس کو دفع
کرے ص زوفائے یابس اصل السوس ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ بادیان پرسیاؤشان کرفس چھ
چھ ماشہ انجیر زرد دس دانہ مویز منقے چالیس دانہ حلیلہ نو ماشہ گلقند آفتابی چھ تولہ شکر سرخ

**شربت بنفشہ**

آدھ سیر بدستور شربت بنا دین شربت بنفشہ کہ ذات الجنب و ذات الریہ و دردسر کو دفع
کرے ص برگ بنفشہ آدھ پاؤ ایک رطل پانی مین چار پہر تر کرکے جوش دین جب سوم حصہ

**شربت نیلوفر**

پانی باقی رہے آدھ سیر شکر سفید ملا کے قوام کرین شربت نیلوفر کہ درد سر تپ
صفراوی و ذات الجنب و ذات الریہ کو نافع ہے ص گل نیلوفر کی صرف پتی لیکے
اگر تازہ ہو تو چہارم رطل اگر خشک ہو ایک رطل دو رطل پانی مین جوش کرین جب
سوم حصہ پانی باقی رہے دو رطل شکر سفید ملا کے قوام کرین

**شربت اعجاز**

شربت اعجاز کہ واسطے
اقسام کھانسی خشک تپ دق کے مفید ہے ص عناب تیس دانہ سپستان ساٹھ دانہ
اصل السوس مقشر تخم خبازی تخم خطمی گل نیلوفر گل بنفشہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ بہدانہ چھ ماشہ
صمغ عربی نو ماشہ سیر بھر پانی مین خیساندہ و جوشاندہ بنا کے تین پاؤ شکر سفید ملا کے
قوام کرین دنو ماشہ کتیرا سفوف کر کے ملا دین

**شربت عنصل**

شربت عنصل اسکو شربت ترجبین بھی کہتے
ہین ضیق النفس قدیم و جدید کو دفع کرے ص پیاز عنصل جو توبرتو مثل پیاز خوردنی
کے ہوتی ہے صاف کر کے بانس کی چھری سے تراش کے چار چند پانی مین جوشاندہ بنا کے
دو چند عنصل کے شکر سفید ملا کے قوام کرین

فصل ترہوین شربتہائے دافع
اقسام تپ مین

**شربت کاسنی**

شربت کاسنی تپہائے صفراوی کو دفع و تقویت جگر و دل و معدہ
و تفتیح سدہا و ادرار بول کرے ص آب مروق برگ کاسنی ایک رطل مین شکر سفید ڈیڑھ
رطل ملا کے قوام کرین و قریب قوام کے چار تولہ آب لیموے کاغذی ملا دین

**شربت آلو**

شربت آلو کہ
تپہائے دموی و صفراوی و عفنی کو دفع کرے و نافع درد سر و سوزش اطراف و غثیان ہے
ص تخم خرفہ تخم خیارین تخم کاہو پوست ترنج ایک ایک تولہ آلوی بخارا پچاس دانہ تمر ہندی
چار تولہ تین پاؤ پانی مین جوش و صاف کر کے اڑھائی پاؤ قند سفید ملا کے قوام کرین

**شربت گلو**

شربت گلو کہ تپہائے کہنہ کو مفید ہے صرف تپ ہو خواہ کھانسی کے ساتھ ہو ص گلوی
تازہ شگوفتہ چھ تولہ گل نیلوفر مصفی چار تولہ گل سرخ دو تولہ قند سفید ایک رطل بدستور بنا دین

**شربت فریادرس**

شربت فریادرس کہ تپ و کھانسی نزلی کو دفع کرے ص برگ گاؤزبان صندل سفید
اسیاوشان دو دو تولہ اصل السوس بادیان تخم خطمی گل سرخ گل سیوتی پوست خشخاش

شربت نافع چشم مزمنہ

دانہ خشخاش ایک ایک تولہ مویز منقے پچیس عدد تین پاؤ شکر سفید کے ساتھ قوام بناوین

شربت تپ خفیف مزمنہ

شربت تالیف حکیم شیر علی والد ماجد مؤلف کہ تپہائے مرکبہ مزمنہ کو مفید ہے ص تخم خیارین تخم خرفہ گل نیلوفر ایک ایک تولہ برگ گاؤزبان گلوی تازہ دو دو تولہ جوش کرکے صاف کرین اور آب بیٹھا اور آب کدوی در از نیم رطل قند سفید ایک رطل ملا کے قوام کرین شربت دافع تپ خفیف مزمنہ مؤلفہ حکیم مردان علی برادر کلان مؤلف ص گل نیلوفر برگ گاؤزبان دو دو تولہ برگ بنفشہ برادہ صندل سفید گلوی تازہ ایک ایک تولہ آب خیارزہ آب کدوی در از نیم نیم پاؤ آب انار ترش ایک چھٹانک قند سفید دو رطل کے ساتھ قوام کرین

شربت بزوری معتدل

شربت بزوری معتدل کہ حمیات و امراض جگر و گردہ کو مفید ہے و مواد کو سام اور ادرار بول کے دفع کرتا ہے ص تخم کاسنی بادیان تخم خربزہ ایک ایک تولہ بیخ کاسنی و بیخ بادیان ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ شکر سفید پاؤ آثار برسم معروف تیار کرین

شربت بزوری حار

شربت بزوری کہ امراض باردہ جگر و گردہ و معدہ و تپہائے باردہ کو مفید ہے ص پوست بیخ کاسنی تین تولہ پوست بیخ بادیان تخم کاسنی دو دو تولہ بادیان تخم کرفس بیخ کرفس ایک ایک تولہ تخم گشنیز چہار ماشہ شکر سفید آدھ سیر بدستور شربت بناوین

شربت بزوری بارد

شربت بزوری بارد کہ امراض گرم جگر کو و تپہائے گرم و امراض گردہ و مثانہ کو مفید ہے ص پوست بیخ کاسنی دو تولہ تخم خربزہ تخم خیارین ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ اڑھائی پاؤ شکر کے ساتھ بدستور معروف بناوین

شربت بزوری

واثنائے قوام کے مغز تخم تربز تخم بیٹھا ایک ایک تولہ کو شیرہ کرکے داخل کرین شربت بزوری کہ تپہائے کہنہ و یرقان کو زائل و ادرار بول و ادرار حیض کرے و سنگ گردہ و سنگ مثانہ کو گرا دے و سدہ ہائے جگر و طحال کو کھولے ص تخم کاسنی بادیان تخم خربزہ تخم کدو تخم کرفس دو دو تولہ پوست بیخ کاسنی تخم خطمی اصل السوس سنبل الطیب گل بنفشہ برگ گاؤزبان ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ شکر سفید تین پاؤ بدستور بناوین فصل چوتوین شربتہائے دافع

شربت اذخر

امراض جگر و طحال شربت اذخر کہ سدہ جگر و یرقان و ریاح معدہ و مغص کو مفید ہے

ص سنبل الطیب سلیخہ وج ترکی ریوند چینی مصطگی نو نو ماشہ بیخ اذخر فقاہ اذخر دو دو تولہ بادیان انیسون تخم کرفس گل سرخ ایک ایک تولہ شکر سفید اڑھائی تولہ بدستور بناوین

شربت اصول

شربت اصول سوء القنیہ واستسقا کو نہایت مفید و مفتح سدد کاسر الریاح و مدر فضلات ہے ص پوست بیخ بادیان پوست بیخ کرفس پوست بیخ کاسنی ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ بادیان کرفس کاسنی ایک ایک تولہ مویز منقی دو تولہ انجیر زرد بیس عدد پوست بیخ کبر نو ماشہ فقاہ اذخر سنبل الطیب سارون سلیخہ سات سات ماشہ شکر سفید تین پاؤ بدستور بناوین

شربت کشوث

شربت کشوث مقوی جگر و معدہ مفتح سدد و ملین طبع واسطے سوء القنیہ و تپہائے مرکبہ کے مفید ہے ص پوست بیخ بادیان گل سرخ انیسون نو نو ماشہ تخم خیارین تخم کاسنی تخم خربزہ ایک ایک تولہ تخم کشوث چھ ماشہ قند سفید آدھ سیر و شیر خشت چار تولہ بدستور بناوین

شربت ریوند

شربت ریوند کہ واسطے امراض جگر و طحال کے مفید و مفتح سدد و ملین طبع ہے ص ریوند چینی ڈیڑھ تولہ ترید سفید غاریقون بسفائج چھ چھ ماشہ تخم کاسنی دو تولہ زنجبیل تین ماشہ قند سفید ایک رطل بدستور بناوین

شربت دینار

شربت دینار مخترع اسکا حکیم بختیشوع ہے اسکی وجہ تسمیہ مین روایات مختلف ہین ایک یہ کہ مخترع اسکا برابر دینار کے بیچتا تھا دوسرے دینار نام تخم کشوث کا ہے اس مشابہت سے کہ دینار تھیلی مین رہتا ہے و تخم کشوث بھی تھیلی مین رکھ کے جوش ہوتا ہے تیسرے مخترع اسکا زر محلول داخل ترکیب کرتا تھا چوتھے یہ کہ رنگ زرد ہوتا ہے دافع حمیات و عفونت اخلاط و ملین طبع و مفتح سدد و نافع سوء القنیہ واستسقا و ذات الجنب و درد جگر و شکم و ورم مثانہ و مدر بول ہے ص تخم کاسنی گل سرخ دو دو تولہ پوست بیخ کاسنی چار تولہ گل نیلوفر برگ گاؤزبان ایک ایک تولہ تخم کشوث ڈیڑھ تولہ قند سیاہ تین تولہ بدستور تیار کرین

شربت دینار

ایضاً شربت دینار مخترع حکیم سدید قریب اعتدال و کثیر المنافع و مفتح سدہ جگر و ماساریقا و احشا و دافع ان کے ورموں کا ہے ص ریوند خطائی تخم کشوث چھ چھ ماشہ

گل سرخ دو تولہ تخم کاسنی تین تولہ پوست بیخ کاسنی چار تولہ قند سفید ڈیڑھ رطل بدستور بنادین

**فصل ہجینوین** شربتہائے دافع امراض گردہ و مثانہ و احلیل

شربت قلت

**شربت قلت** کہ سنگ گردہ و مثانہ کو توڑے و بادرار دفع کرے **ص** بیخ کاسنی بیخ بادیان تخم قلت دو دو تولہ تخم کاسنی بادیان تخم خیارین تخم خربزہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ تخم کرفس پرسیاوشان چھ چھ ماشہ شکر سفید سوا رطل بدستور معین بنادین

شربت ہلیون

**شربت ہلیون** کہ گردہ و مثانہ کو ریگ و مواد سے بادرار صاف کرے **ص** تخم ہلیون چار تولہ کباب چینی تخم خربزہ ایک ایک تولہ قند سفید آدھ سیر بدستور معین بنادین

شربت آلو بالو

**شربت آلو بالو** کہ اخراج ریگ و سنگ گردہ و مثانہ بادرار بول کرے **ص** آلو بالو ایک رطل جوش و صاف کرکے دو رطل قند سفید کے ساتھ قوام کرین

شربت خسک

**شربت خسک** کہ منافع مذکورہ و قوت باہ زیادہ کرے **ص** آب گوکھرو ے کلان و خرد تازہ نیم نیم رطل ساتھ ڈیڑھ رطل قند سفید کے قوام کرین و اگر گوکھرو خشک ہون تو بوزن پاؤ پاؤ رطل کے نیکوب کرکے خیسانده و جوشانده کرکے بدستور بنادین

شربت کاکنج

**شربت کاکنج** کہ قرحۂ مثانہ و سوزاک کہنہ کو دفع کرے **ص** انیسون تخم کرفس برگ گاؤزبان خارخسک نو نو ماشہ پرسیاؤشان گل بنفشہ چھ چھ ماشہ کاکنج ڈیڑھ تولہ جوش و صاف کرکے ڈیڑھ پاؤ شکر سفید کے ساتھ قوام کرین

**فصل چھبیسوین** شربتہائے دافع امراض معدہ

شربت عود

**شربت عود** کہ معدہ کی اشتہا و ہاضمہ کو قوت دیوے اور منھ کو خوشبو کرے **ص** عود ہندی آملہ مقشر دو دو تولہ سنبل الطیب قرنفل مصطگی جوزبوا لونگ نو نو ماشہ نیکوب کرکے جوش دیوین و صاف کرکے اسکے پانی مین عرق گلاب پاؤ سیر شکر سفید آدھ سیر ملاکے قوام کرین

شربت تمر ہندی

**شربت تمر ہندی** کہ معدے کو قوت دیوے و قے و غثیان کو دفع کرے و ملین طبع و مسکن صفرا ہے **ص** تمر ہندی پاؤ سیر زرشک چار تولہ تر کرکے صاف کرلین اور آدھ سیر شکر سفید کے ساتھ قوام کرین

شربت خبث الحدید

**شربت خبث الحدید** کہ معدہ و ہاضمہ کو قوت دیوے و ریاح بواسیر کو دفع کرے **ص** تخم کرفس زنجبیل کندر بیخ بادیان چھ چھ ماشہ زیرۂ سیاہ پودینہ کشنیز خشک دار چینی

خبث الحدید پانچ تولہ دو سیر پانی میں جوش کرکے اُسکے
زلال میں نبات سفید اڑھائی پاؤ ملا کے قوام کریں شربت ستق کہ غثیان وقے
کو دفع کرے اور معدے کو قوت دیوے ص پوست بیرون پستہ دو تولہ پودینہ گل سرخ
درشک عود ہندی ایک ایک تولہ مصطگی رومی نو ماشہ سیب تراشیدہ چھ تولہ برسم معروف
جوش و صاف کرکے نبات سفید اڑھائی پاؤ کے ساتھ قوام کریں شربت کہ ورم معدہ
کو پختہ و منفجر کرے ص تخم حلبہ تخم السی چار چار تولہ انجیر ولایتی بیس عدد عنب الثعلب
دو تولہ جوش و صاف کرکے آدھ سیر شکر سرخ کے ساتھ قوام کریں و چھ ماشہ زعفران تھوڑے
عرق گلاب میں پیس کے ملاویں شربت ملین ص آلوے بخارا ایک سو عدد تمر ہندی
نصف رطل تربد سفید ایک تولہ کو سفوف کرکے پوٹلی میں رکھ کے سب کو جوش و صاف
کرکے ساتھ چھ تولہ ترنجبین اور ڈیڑھ پاؤ شکر سفید کے قوام کریں فصل ستاونویں
شربتہائے متفرقہ میں شربت عسل کہ رعشہ و فالج و جملہ امراض بلغمی و باردہ کو نہایت
مفید ہے ص عسل خالص دو رطل آٹھ رطل آب دریا میں ملا کے آنچ پر رکھیں کف دفع
کرکے مرچ سیاہ زنجبیل خولنجان قرنفل مصطگی پودینہ عقرقرحا ایک ایک تولہ کوٹ کے
پوٹلی میں باندھ کے داخل کریں اور پوٹلی کو جنبش دیتے رہیں جب شربت گاڑھا ہونے کے
قریب ہو پوٹلی کو نچوڑ کے مرتفع کریں و شربت کا قوام کرلیں اور اگر ایک یا سہ ماشہ مشک و عنبر
بعد تیاری کے ملاویں تو قوی التاثیر ہو جائے شربت افسنتین کہ مالیخولیائے مراقی و ضعف
معدہ کو کہ برودت سے ہو و سوء القنیہ کو نہایت مفید ہے تلیین طبیعت کی کرے ص سنبل الطیب
دو تولہ تربد سفید غاریقون سفید تین تین تولہ افسنتین رومی چار تولہ گل سرخ چھ تولہ شکر سفید آدھ سیر
ایضاً کہ ضعف جگر و معدہ و ورم طحال و ریاح رودہ کو دفع و تلیین طبیعت کی کرے ص
افسنتین چھ تولہ سنبل الطیب بیخ اجمود چار چار تولہ شکر سفید تین پاؤ بدستور بنائیں
شربت توت کہ دافع خناق ہے ص آب افشردہ توت دو رطل شہد خالص ایک رطل کے

شربت ستق

شربت ورم معدہ

شربت ملین

شربت عسل

شربت افسنتین

شربت توت

ساتھ قوام کرین اور ایک ماشہ زعفران گھس کے ملادین **شربت انجبار** کہ خون تھوکنے اور خون
کی قے کرنے کو اور زیادتی خون حیض و بواسیر کو دفع کرے **ص** بیخ انجبار دو تولہ پوست انار شیرین
حب الآس ایک ایک تولہ برادہ صندل سفید نو ماشہ جوش و صاف کرکے آب مروق برگ
مغیل تازہ چار تولہ شکر سفید آدھ سیر کے ساتھ قوام بنا دین **شربت تنبول** کہ تفریح طبع
و تقویت باہ و فنائے رطوبت غریبی کو دفع کرے **ص** برگ تنبول پختہ قسم بنگلہ دو سو عدد
باریک کتر کے خواہ نیکوب کر کے دو رطل پانی مین جوش و صاف کرین و یکسانیم رطل قند سفید
کے ساتھ قوام کرین اور اثنائے قوام مین زعفران جاوتری چا فلفل دانہ الائچی سفید چھ چھ ماشہ
قرنفل تین ماشہ عرق گلاب مین صلایہ کرکے ملادین **شربت انگور** کہ تقویت باہ و تفریح طبع و
بدن کو خوش رنگ کرے **ص** آب انگور دو رطل قند سفید یک نیم رطل ملا کے قوام کرین و
اثنائے قوام کے ثعلب مصری دو تولہ تخم شلجم بہمن لسان العصافیر تخم گزر چھ چھ ماشہ عرق
کیوڑہ مین صلایہ کرکے ملادین **شربت وردکہ** مسہل صفرا و بمقدار قلیل معدل صفرا
و دافع حرقت و ملین طبع ہے **ص** گل سرخ تازہ مصفی ایک رطل چار رطل آب دریا مین جوش
کرین جب ایک رطل پانی جلجائے تب ملکے پانی صاف کرلین اور اسی پانی مین ایک رطل
اور پھول ملاکے جوش دین اسی طرح تین مرتبہ ایک ایک رطل پھول ملاکے پکا دین اور مل کے
صاف کرین مرتبہ آخرین ایک رطل شکر سفید ملا کے قوام کرین واضح ہو کہ جس قدر پھول
زیادہ اسی تدبیر سے شامل کیے جا دین زیادتی تاثیر کی ہو گی **شربت وردکہ** معدل صفرا
مسکن حرارت و دافع تشنگی ہے **ص** ایک رطل پھول تازہ دو رطل پانی مین جوش کرکے ملکے
صاف کرین اور ایک رطل شکر سفید ملا کے قوام کرین **شربت گڑھل** کہ دافع و نافع صعود بخار
و مزیل توحش و جنون ہے و رنگ بشرہ بہتر و معقول و تقویت معدہ و جملہ قوتون کی کرتا ہے **ص**
گل گڑھل سو عدد سبزی و زیرہ دور کرکے نیم رطل آب لیمون کاغذی مین چار پہر تر کرکے قوام دو
رطل نبات سفید مین کہ آب باران خواہ آب دریا سے بنایا ہو دے ملا کے شیشے مین بھرین کہ

شربت انجبار
شربت تنبول
شربت انگور
شربت وردکہ مسہل معدل صفرا و دافع حرقت خون
شربت وردکہ مسکن
حرارت و دافع تشنگی
شربت گڑھل
دافع صعود بخار و مقوی معدہ
مزیل توحش و جنون

نصف شیشہ خالی رہے اور شیشہ کا منھ موم سے بند کر کے تا بگلو پانی میں چار پانچ روز تک ڈبا
رکھیں جب جوش کرے صاف کر کے شربت شیشون میں رکھیں اور یہ شربت خفیف سی مسکر بھی
کرتا ہے فصل اٹھاونوین شرابہا کے منشی مین شراب فنجنیوش کر خوش کیف و دافع
سرعت انزال ہے ص سماق مازو گلنار سرخ کشنیز خشک کندر صعتر سعد دو دو تولہ خبث الحدید
ایک تولہ دو سیر پانی میں خیساندہ کر کے لین مین جو سات سیر قند سیاہ و آدھ سیر کشمش سے
بنایا ہووے ملا کے عرق کھینچین شراب بیجانی نشہ عمدہ ہے و امراض بلغمی کو دفع کرے
ص قند سیاہ دس سیر انگور مالیدہ پانچ سیر اگر دستیاب نہ ہو کشمش نیکوفتہ دو سیر ملا کے لین
اٹھاوین جب لین تیار ہووے دارچینی قرنفل بسباسہ جوزبوا عود ہندی تین تین تولہ برگ
گاؤزبان بادرنجبویہ ایک ایک چھٹانک ملا کے دوسرے روز عرق کھینچین شراب کہ تقویت
دل و دماغ و قوت باہ و بدن کی اور چہرے کو خوش رنگ کرے ص کشمش نیکوفتہ سات سات سیر
قند سیاہ کچین سیر آب بقدر ایک من آب مد دو سیر آب دریا ملا کے خم میں رکھیں جب جوش کرے
دارچینی پاؤ سیر تخم شلجم آدھ پاؤ ڈھائی سیر شکر گاؤ مین چار پہر تر کر کے ملاوین اور عرق کھینچین
شراب کہ تقویت باہ و معدہ و نشہ معقول و فوائد عظیم کرتی ہے ص پوست درخت کنار پوست
درخت ببول پانچ پانچ سیر قند سیاہ ایک من کا لین اٹھا کر تخم خربزہ نیکوفتہ بادرنجبویہ
گاؤزبان برادہ صندل سفید برادہ صندل سرخ برادہ آبنوس برادہ شیشم پانچ پانچ
تولہ تخم شلجم اذخر بہمنین شقاقل مصری شیطرج ہندی زرنب ہندی دارچینی ابریشم خام خولنجان
دانہ الائچی سرخ گل سرخ چار چار تولہ سعدی سو دو سیر خیساندہ کر کے ملا دین و ایک شیشہ عرق
گلاب ڈال کے کھینچین شراب دوم و آتشہ کہ نہایت بہتر و کثیر النفع و خوش کیف ہے اور خمار نہین
لاتی ص قند سیاہ ایک من پوست درخت ببول دس سیر پوست درخت کنار پوست درخت انبہ
پانچ پانچ سیر خم کرین و شراب کھینچین اور اس شراب میں قرنفل تین تولہ جوزبوا بسباسہ دو دو تولہ
سعد کوفی سنبل الطیب دارچینی گاؤزبان عود ہندی تودری وصل سیبحل چار چار تولہ

شراب فنجنیوش دافع سرعت انزال

شراب بیجانی تقویت معدہ و دافع امراض بلغمی

شراب مقوی دل و دماغ و باہ

شراب مقوی معدہ

شراب دو آتشہ نہایت بہتر و کثیر النفع و خوش کیف

کشمش و قند سفید ایک ایک سیر تین روز تک تر رکھ کے دو آتشہ کھینچین شراب دو آتشہ کہ
جسمین منافع بہت ہین دخار بو نہین ہے ص قند سیاہ ایک من پوست درخت ببول
تین سیر کا لمن اٹھا دین دخیساندہ دار چینی سنبل الطیب اشنہ برادہ صندل سفید ایلچی
سرخ سعد آدھ آدھ پاؤ گل منڈی ایک سیر ڈال کے عرق کھینچین پھر اسی عرق کو دوبارہ
کھینچین شراب کہ شخص ضعیف کو قوت جوان کی دیتی ہے و قوت باہ و امساک منی میں بے نظیر
ہے ص قند سیاہ دو من مویز سیاہ دس سیر پوست درخت ببول نیم من آملہ دو سیر کا لمن
اٹھا دین دخیساندہ سنبل الطیب اشنہ بھنگرہ خس پاؤ پاؤ سیر سلیخہ ساذج ہندی بیخ لبلاب
بیخ پان بادرنجبویہ الائچی کلان تال مکھانا بیخ بندہو بیر گل دھاوا اسگند بالا اندرجو زنجبیل
ناگرموتھ کھیلی کھیلا صندلین صلیبین تخم اوٹنگن ہگندہ ستاور آدھ آدھ پاؤ ملا کے عرق
کھینچ کے ثعلب مصری عود ہندی قرنفل جوزبوا بسباسہ تخم گزر تخم شلجم تخم پیاز مغز تخم
کنواچ بہمنین تودرین شقاقل مصری ناگیسر دو دو تولہ چوب چینی پوست ترنج پاؤ پاؤ سیر
اسمین ملادین و بعد تین روز کے دو سیر قند سفید و دس سیر شیر گاؤ ملا کے دو آتشہ کھینچین

**فصل انسٹھوین** شمومہا مین یعنے ادویہ بودار جس کے سونگھنے سے مرض دفع ہو
**شموم** کہ درد سر کو مفید ہے **ص** جوزبوا قرنفل مساوی سفوف کرکے **شموم** کہ درد سر
گرم کو مفید ہے **ص** کافور دانہ الائچی سفید گھس کر **ایضاً** گلہائے تازہ مثل گل سرخ و
گل نیلوفر کے **ایضاً** خیار دراز تراش کے **شموم** کہ نسیان و صداع کو مفید ہے **ص** جوزبوا
بسباسہ قرنفل مرچ سیاہ سفوف کرکے آب مرزنجوش یا آب سداب ملا کے **شموم** کہ دوار کو
مفید ہے **ص** کشنیز تر یا سیب تازہ یا امرود پختہ **شموم** کہ سبات کو مفید ہے **ص** مرچ سیاہ
نیم کوفتہ سرکے مین ڈال کے **ایضاً** مشک **ایضاً** خربق سیاہ دوج و قسط تلخ **فصل
ساٹھوین** شیافہائے امراض آنکھ مین **شیاف** کہ آنکھ کے درد کو فوراً دفع کرے **ص**
گل سرخ سوا تولہ زعفران چھ ماشہ افیون دس ماشہ سنبل الطیب صمغ عربی تین تین ماشہ ساتھ

دوآتشہ شراب کہ جسمین بہت منافع ہین

شراب کہ ضعیف کو قوت جوان کی دیتی ہے و مقوی باہ و ممسک منی

شموم نافع درد سر بارد

شموم نافع درد سر حار

شموم نافع نسیان و صداع

شموم نافع دوار

شموم نافع سبات

شیاف کہ درد آنکھ کو فوراً دفع کرے

پانی دریا کے شیاف بنادین شیاف کہ واسطے ناسور گوشہ آنکھ کے مفید ہے ص صبر
کندر گلنار انزروت دم الاخوین سرمہ شب یمانی تین تین ماشہ عرق گلاب مین شیاف
بنادین منھ ناسور کا صاف کرکے ٹپکادین شیاف کہ خارش و ڈھلکہ و باہنی و
ناخنہ و سختی پلکون کو مفید ہے ص توتیائے مغسول مامیران چینی زبد البحر حضض کی چار چار
ماشے پوست ہلیلۂ زرد سافج ہندی تین تین ماشے زعفران کتیرا صمغ عربی دو دو ماشہ
بدستور بنادین شیاف کہ نزول پانی آنکھون کو مجرب و مفید ہے ص گھریا چاندی کی
گھریا سونے کی دار فلفل کہ ہوان اُس مکان کا جہان تانبا گلاتے ہون سب بوزن
مساوی آب بادیان کے ساتھ شیاف بنادین شیاف اسود کہ واسطے ڈھلکہ و باہنی
و خارش پلکون کے مفید ہے ص زنگار چھ ماشہ اشق صمغ عربی چار چار ماشے گھریا سونے
کی افیون دو دو ماشہ انزروت ایک ماشہ ساتھ پانی سداب کے شیاف بنادین شیاف
کہ نزول پانی آنکھون و خارش و ڈھلکہ و آشوب چشم و دیگر امراض پلکون کو مفید مجرب
ہے ص توتیائے پروردہ آب پوست ترنج کا نو ماشے کتیرا نشاستہ گندم انزروت
گل سرخ صبر حضض کی دو دو ماشہ کشتہ قلعی تین ماشے ہلیلۂ زرد مع تخم ایک عدد افیون
ایک ماشہ بدستور شیاف بنادین شیاف ابیض کہ امراض گرم آنکھ کو دفع اور ورمون کو
تحلیل کرے و مواد ورمون کو باز گشت کرے ص نشاستہ تین ماشے قلعی کشتہ گوندبول
کتیرا انزروت نو ماشہ لعاب اسبغول خواہ سپیدہ تخم مرغ کے ساتھ شیاف بنادین شیاف ابیض
انزروتی کہ ابتدائے آمد کو مفید ہے ص کشتہ قلعی چھ ماشہ انزروت بریان شیر خر مین
تنقیہ کرکے ایک تولہ پوست ہلیلۂ زرد تین ماشے سپیدہ تخم مرغ مین شیاف بنادین
شیاف یاسمین کہ ڈھلکہ و ناخنہ و باہنی و خیرگی نظر کو دفع کرے ص غنچہ تازہ
یاسمین تیس عدد سنگ سرمہ سنگ بصری توتیائے زردی شورہ قلمی مغز تخم
کرس تین ماشہ زعفران دو ماشہ ساتھ آب لیموے کاغذی کے تین روز تک

شیاف نافع ناسور چشم
شیاف نافع ڈھلکہ و ناخنہ و باہنی
شیاف نافع نزول آب
شیاف مجرب
شیاف اسود نافع ڈھلکہ و باہنی
شیاف نافع آشوب چشم و دیگر امراض
شیاف ابیض
شیاف ابیض انزروتی
شیاف یاسمین
نافع ناخنہ
خیرگی نظر

کھرل کرکے شیاف بنادین شیاف احمر کہ ڈھلکہ و ناخنہ و کھجی و ڈھیلی و بانھنی و رتوب
مزمن چشم کو دفع کرے ص پھٹکری نصف بریان نصف خام گھریا طلائی سنگ
بصری سنگ سرمہ تین تین ماشہ دم الاخوین چھ ماشہ ساتھ سپیدہ تخم مرغ کے شیاف
بنادین شیاف اخضر کہ خارش و ڈھلکہ و بانھنی و ناخنہ ڈھیلی کو مجرب سفیدہ ص
زنگار مصفی تین ماشہ گھریا چاندی کی گوند ببول قلعی کشتہ کھنہ دریا دو دو ماشہ ساتھ
پانی سداب تازہ کے شیاف بنادین **فصل اٹھوین** شیافہائے دافع امراض
کان و ناک مین شیاف کہ بہرے پن کو دفع کرے ص مرزنجوش خردل سداب تخم حنظل
بوزن مساوی ساتھ زہرۂ گوسفند کے شیاف بنا رکھین وقت حاجت روغن بادام تلخ مین گھس کے
کان مین ٹپکا وین شیاف کہ بہرے پن و آواز کان کو دفع کرے ص بورۂ ارمنی حب النیل
جند بیدستر تین تین ماشہ خردل چار ماشہ انجبار ایک عدد شراب کہنہ خواہ زہرۂ گاو مین
شیاف بنادین شیاف کہ ضعف و ثقل سماعت کو دفع کرے ص شحم حنظل افسنتین
جند بیدستر زراوند مدحرج تین تین ماشہ نمک تجی چھ ماشہ ساتھ پانی سداب خواہ شبت
تازہ کے شیاف بنادین شیاف کہ نکسیر کو توڑتی ہے ص کندش سوختہ نمک سنجی زنگار
بوزن مساوی ساتھ زہرۂ گوسفند کے شیاف باریک بنادین وقت ضرورت کے ناک
مین رکھین شیاف کہ بواسیر ناک کو دفع کرے ص انار خام کو کچل کر اُسکا پانی شیشے
کے برتن مین دھوپ مین رکھین جب گاڑھا ہو جاوے تب شیشے کے دستے سے کھرل کر
شیاف بنادین بوقت حاجت ناک مین رکھین ایضاً گلنار مازو پوست انار رسوت لوند
برابر زہرۂ گوسفند مین شیاف بنادین **فصل باسٹھوین** شیافہائے امراض احلیل مین شیاف
کہ قرحۂ سوزاک کو صاف و مندمل کرے ص توتیائے مغسول دو ماشے مردار سنگ ایک
ماشہ سنگ بصری لوبان پھٹکری بریان مازو گلنار اقاقیا دم الاخوین غنچۂ انار ترش
کاغذ سوختہ گوند ببول تین تین ماشہ بدستور شیاف بنادین ایضاً کہ قرحۂ سوزاک کو دفع کرے

شیاف احمر نافع ڈھیلی و رتوب چشم ہے
شیاف اخضر کہ نافع ناخنہ و ڈھیلی
شیاف کہ دافع بہرا پن ہے
شیاف بہرا پن و آواز گوش
شیاف نافع ضعف و ثقل سماعت
شیاف کہ نکسیر کو توڑتی ہے
شیاف نافع بواسیر بینی
شیاف مندمل و مصفی قرحۂ سوزاک

دانہ الایچی سفید تین ماشے توتیائے مغسول مردار سنگ ہر ایک ماشہ گرد سے گوالری دو ماشہ بدستور شیاف بنا دین ایضاً سنگ جراحت گرو لوبان تین تین ماشے برگ حنا برگ سنبل دو دو ماشہ آب برگ نیب میں شیاف بنا دین **فصل تریسٹھوین** شیافہائین

شیافہ کہ قولنج کو دفع کرے **ص** حنظل تخم کرفس بادیان نمک ہندی سداب بوزن مساوی شیاف بنا رکھین وقت حاجت کے روغن بید انجیر سے چکنا کرکے استعمال کرین **ایضاً** **ص** برگ بنفشہ سنائے مکی تخم خطمی ایک ایک تولہ کوٹ کے پانی مین جوش کرکے مل کے چھان لین اور اسمین چار چار تولہ مغز خیار شنبر مل کے صاف کرین و شہد خالص ایک تولہ نمک ہندی چھ ماشہ ملاکے آگ پر گاڑھا کرکے شیاف بنا رکھین بوقت حاجت کسی روغن سے چکنا کرکے استعمال کرین **ایضاً** گل بنفشہ نو ماشہ سقمونیا تربد سفید چھ چھ ماشہ نمک ہندی دو ماشہ صابون ایک تولہ بدستور شیاف بنا دین و روغن گل سے چکنا کرکے استعمال کرین **شیاف** واسطے دفع قبض و سدہ لڑکون کے مفید ہے **ص** پودینہ تربد سفید سقمونیا جو ہے کی چھ چھ ماشے آب خیار شنبر دو تولہ بدستور شیاف بنا رکھین وقت حاجت کے روغن گل سے چرب کرکے استعمال کرین **ایضاً** پشک موش شکر سرخ ایک تولہ نمک ہندی تین ماشے آگ پر پکا کے شیاف بنا رکھین روغن گل سے چرب کرکے استعمال کرین

شیاف دافع قولنج

شیاف دافع قبض و سدۂ اطفال

## حرف الصاد المہملۃ

**فصل چونسٹھوین** صبغہائے امراض جلدی مین **صبغ** آنکھ کو سیاہ و خوشرنگ کرین خوشرنگ کرے **ص** سرمہ تین ماشے دو دو چراغ دو ماشے مازو ایک ماشہ سرمہ کرکے لگا دین اخ **صبغ** کہ داغ برص کو رنگین کرے **ص** مازو برگ حنائے تازہ پوست بیخ انجیر پر گھس کے لگا دین **ایضاً** پوست درخت انجیر کو سرکہ مین گھس کے لگا دین **صبغ** دافع داغ بہق **ص** کندش قسط تلخ تین تین ماشے تخم ترب نو ماشہ سرکہ کہنہ مین پیس کے لگا دین **صبغ** کہ نشان آبلہ و زخمون کو ہم رنگ بدن کے کرے **ص** مردار سنگ تین ماشے

| بیخ نے چھ ماشہ آرد نخود آرد بیخ استخوان کہنہ تخم خربزہ قسط تلخ تخم السی ایک ایک تولہ پانی مین پیس کے لگاوین آب گرم سے دھووین |
|---|

## حرف الضاد المعجمۃ

**فصل بیسٹھوین** ضمادہای دافع امراض سرود ماغ **ضماد** کہ درد سر شدید الحرارت کو دفع کرے **ص** گل نیلوفر کشنیز برگ بنفشہ پوست خشخاش گلاب مین پیس کے چار رتی افیون اور ایک ماشہ کافور ملاکے لگاوین **ضماد** درد سر سوداوی مزمن **ص** سداب مرزنجوش تین تین ماشہ آردجو ایک تولہ پانی مین پیس کے سرکہ روغن گل ملاکے لگاوین **ضماد** کہ درد سر گرم کو دفع کرے **ص** برگ خرفہ تراشہ کدو گل خطمی صندل سفید ہر ایک مساوی عرق گلاب مین پیس کے تھوڑا سرکہ ملاکے لگاوین **ضماد** دافع درد سر کہ ضرب سقطے سے ہووے **ص** گل ارمنی صبر دس دس ماشہ مونگ دھوا اس گل سرخ تولہ تولہ بھر گل بابونہ جرجیر ستہ دو دو ماشہ بدستور ضماد کرین اور اگر ورم ہوگیا ہو تو غلہ مسور دگلنار دو دو ماشہ اضافہ کرین **ضماد** واسطے سدر و دوار کے مفید ہے **ص** سنبل الطیب تین تین ماشہ صبر مرکی گل سرخ چھ چھ ماشے سفوف کرکے موم زرد ایک تولہ روغن زرد تین تولہ مین گرم کرکے ملاوین اور پیشانی اور سر پر ضماد کرین **ضماد** کہ واسطے سرسام اطفال کے مفید ہے **ص** گل بنفشہ چار ماشے عود ہندی صلیب اسطوخودوس تین تین ماشہ دال مونگ مقشر دو تولہ زردہ تخم مرغ ایک عدد تھوڑا شیر دختران ملاکے ضماد کرین خواہ کپڑے پر لگاکے سر پر رکھین ضماد کہ سرسام بلغمی کو مفید ہے **ص** اسطوخودوس عود ہندی عود صلیب چھ چھ ماشہ آرد مونگ چار تولہ زردہ تخم مرغ ایک عدد باہم ملاکے ساتھ پانی و روغن گل کے ضماد کرین **ضماد** واسطے سکتہ و سبات کے مفید ہے **ص** خردل شیطرج ہندی مرزنجوش نو نو ماشے شیر گاؤ مین پیس کے شیر گرم ضماد کرین **ضماد** واسطے سکتہ کے مفید ہے **ص** گل سوسن شونیز خردل چھ چھ ماشہ جوز بوا قرنفل عاقرقرحا دو دو ماشہ

ضماد دافع درد سر شدید الحرارت
ضماد دافع درد سر سوداوی مزمن
ضماد دافع درد سر گرم
ضماد دافع درد سر ضربہ وسقطہ
ضماد نافع صدر و دوار
ضماد نافع سرسام اطفال
ضماد کہ سرسام بلغمی کو مفید ہے
ضماد نافع سکتہ و سبات
ضماد دافع سکتہ

شیر گاؤ میں پیس کے ضماد کریں **فصل چھیاسٹھویں** ضمادہ دافع امراض گوش و بینی
ضماد کہ ورم سخت کان کو مفید ہے ص آرد باقلا آرد جو ایک ایک تولہ گل بابونہ گل بنفشہ گل خطمی
چھ چھ ماشہ اکلیل الملک تین ماشہ روغن بنفشہ ملا کر ضماد کریں ضماد کہ کان کے اکھڑنے اور
نکل جانے کو مفید ہے ص مغاث اقاقیا انزروت چھ چھ ماشے برگ حنائے تازہ بدستور ضماد
کریں ایضاً خشک روئی جو کی پانی میں تر کر کے شیر گاؤ اور روغن گل ملا کے ضماد کہ پیشانی پر
لگانے سے نکسیر کو بند کرے ص گلنار ارمنی برگ مغیل تازہ ایک ایک تولہ کافور تین ماشے
افیون ایک ماشہ بدستور ضماد کریں ایضاً مازو سبز پوست انار گل سرخ چھ ماشہ آرد عدس
ایک تولہ رسوت تین ماشہ گلاب میں پیس کے سر اور پیشانی پر لگاویں **فصل سڑسٹھویں**
ضمادہائے دافع امراض دہان و حلق ضماد کہ درد دانت کو دفع کرے ص بیخ بھٹکٹائی
کالی زیری پیس کے رخسارے پر لگاویں ایضاً بھٹکٹائی کا پھل و اجوائن دیسی عاقرقرحا پیس کے
لگاویں ضماد دافع خناق ص تخم میتھی تخم السی تخم سودا گل بابونہ مرزنجوش ظاہر حلق پر لگاویں
ایضاً آرد جو برگ مکو ایک ایک تولہ بارتنگ تخم السی چھ چھ ماشہ عرق گلاب میں پیس کے تھوڑا
گرم کر کے لگاویں ضماد کہ خنازیر کو مفید ہے ص مر صبر نانخواہ دو دو ماشہ زراوند مدحرج
فلفل سیاہ تخم میتھی ایک ایک ماشہ تخم السی تین ماشے ضماد کریں ایضاً خردل زبد البحر ریوند
مقل بوزن مساوی لگاویں ایضاً کہ تحلیل خنازیر کرے ص زراوند کندش چھ چھ ماشہ
اشق تین ماشہ شہد ایک تولہ ایضاً دافع خناق کہ گردن کی ہڈیاں اکھڑنے و بکھرنے سے ہوا
ہووے ص مازو پوست انار بھٹوانس اقاقیا ساتھ لعاب اسبغول کے حلق و گردن پر
لگاویں **فصل اڑسٹھویں** ضمادات دافع ذات الجنب و شوصہ و ذات الریہ و سوء تنفس میں
ضماد کہ تسکین درد ذات الجنب کو کرے ص آرد جو دو تولہ اکلیل الملک پوست خشخاش
ایک ایک تولہ پانی میں پیس کے ضماد کریں ضماد کہ ذات الجنب ذات الریہ کے درد کو ساکن
کرے و مواد کو تحلیل یا پختہ کر کے دفع کرے ص برگ بنفشہ تخم خطمی گل بابونہ چھ چھ ماشے

آرد باقلا تخم السی ایکا ایک تولہ اصل السوس ڈیڑھ تولہ روغن گل ملا کے ضماد کر رگ
سینہ کے پھٹنے کو مفید ہی جسکے سبب سے تھوک مین خون نکلتا ہووے **ص** پوست انا
مازو گلنار گل ارمنی چھ چھ ماشے آرد جو ڈیڑھ تولہ **ایضاً** مسکن درد ذات الجنب **ص**
آرد باقلا آرد جو آرد گندم ایکا ایک تولہ برگ بنفشہ تخم خطمی مغز کدوے شیرین چھ چھ ماشہ
لعاب بہدانہ تین ماشہ کے ساتھ **ضماد** کر تنگی دم کو مفید ہی **ص** آب کدو یا آب خیار
یا آب برگ اسبغول یا آب جو مین السی کا لعاب نکال کے کپڑا تر کر کے سینے پر رکھین خواہ انھین
چیزون کو پیس کے **ایضاً** مصطگی سنبل الطیب صبر و جرائتہ بوزن مساوی **فصل**
**اٹھترو ین** ضمادات دافع امراض پستان **ضماد** کہ ورم پستان کو دفع کرے **ص** حب
میدہ پوست درخت کچنال تخم میتھی پوست بیخ ارنڈ گیرو بوزن مساوی ضماد کرین **ایضاً**
برگ کاک جنگلی برگ مکوگیر و بوزن مساوی **ایضاً** آرد جو آرد باقلا آرد عدس گل سرخ
مساوی ضماد کرین **ضماد** کہ شیر زیادہ کرے **ص** تخم بادروج آرد باقلا مساوی **ضماد**
کہ شیر غلیظ کو صلاح دیوے **ص** برگ بنفشہ تخم خطمی جو مقشر مساوی ضماد کرین **ضماد**
کہ شیر غلیظ و منجمد کو اصلاح دیوے **ضماد** لونگ دو ماشے و برنج ساٹھی دو تولہ شیر گرم ضماد
کرین **ضماد** کہ ورم و درد پستان کو جو بسبب کثرت شیر کے ہووے دفع کرے **ص** آرد باقلا
آرد عدس مقشر آرد جو ایکا ایک تولہ تخم کاہو گل سرخ گل ارمنی پانچ پانچ ماشہ روغن گل و سرکہ
ملا کے **ضماد** کہ خون منجمد کو صلاح دیوے **ص** کنجد باقلا نان خشک گندم بوزن مساوی
قدرے روغن گاؤ و شہد ملا کے ضماد کرین **ضماد** کہ فنگی پستان کو دفع کرے **ص** مونگ
و موز مع دانہ بوزن مساوی ضماد کرین **ضماد** کہ دبلاء پستان کو پختہ و شکست کرے **ص**
تخم کتان و کنجد سیاہ بیخ سوسن سرگین بز سرگین کبوتر مساوی قدرے روغن گل ملا کے ضماد
کرین **فصل ستر وین** ضمادات دافع امراض معدہ و معاد طحال و جگر مین **ضماد** کہ اورام
سخت معدہ کو دفع کرے **ص** افسنتین سنبل الطیب ایکا ایک تولہ صبر زعفران تین تین ماشہ

ضماد نافع رگ سینہ
ضماد تنگی دم کو مفید ہی
ضماد دافع ورم پستان
ضماد کہ شیر زیادہ
ضماد کہ شیر غلیظ اصلاح دے
ضماد نافع ورم و درد پستان
ضماد کو جن منجمد کو اصلاح دے
ضماد کہ تنگی پستان
ضماد کہ دبلا پستان کو پختہ و شکست کرے
ضماد دافع اورام سخت معدہ

شیرگرم ضماد کریں ضماد کہ ورم کہنہ معدہ کو تحلیل کرے ص تخم کرنب سنبل الطیب ایک
ایک تولہ سعد کوفی مصطگی اذخر چھ چھ ماشے اشق تین ماشہ شیرگرم ایضاً تخم میتھی تخم السی
تخم خطمی گل بابونہ سعد کوفی ایک ایک تولہ پھٹکری مصطگی چھ چھ ماشہ کے تھوڑا روغن گل ملا کے
ضماد کہ ورم طحال کو دفع کرے ص انجیر ولایتی سرکہ میں پیس کے شیرگرم لگاویں ایضاً
خاکستر چوب انگور خاکستر لشباب بزمساوی سرکہ میں پیس کے شیرگرم ضماد کریں نفخ و صلابت
طحال کو دفع کرے ص سداب پودینہ نو نو ماشہ بورہ ارمنی تین تین ماشے سرکہ کہنہ ملا کے
ضماد کہ ورم و سختی طحال کو دفع کرے ص حلبہ بابونہ سنبل الطیب ایک تولہ انجیر زرد
پانچ عدد سرکہ میں پیس کے ایضاً مقل چھ ماشہ آرد باقلا آرد کرسنہ ایک ایک تولہ تخم کتان
سنبل الطیب اکلیل الملک نو نو ماشہ سرکہ میں پیس کے تھوڑا روغن بابونہ ملا کے لگاویں
ضماد دافع ورم کبد ص فوفل گل سرخ صندل سفید جرائتہ چار چار ماشہ آرد جو ایک تولہ
کافور تین ماشہ سرکہ میں ملا کے لگاویں ضماد کہ ضعف جگر کو مفید ہے ص حضض مکی
تخم کشنیز عود ہندی سماق چھ چھ ماشہ مصطگی چار ماشہ زعفران دو ماشہ قدرے روغن
بابونہ ملا کے ضماد کہ ورم جگر کو مفید ہے ص کافور مصطگی رومی سازج ہندی تین تین ماشہ
گل ارمنی گل بنفشہ گل سرخ صندل سفید کشنیز خشک چھ چھ ماشہ ضماد کہ ورم سرد جگر
کو مفید ہے ص سنبل الطیب ساردن سلیخہ پانچ پانچ ماشہ زعفران دو ماشہ روغن
بابونہ ملا کے لگاویں ضماد کہ اسہال کو بند کرے ص برگ مغیلاں برگ انار برگ کنار
گل ارمنی مساوی ضماد کریں ایضاً آملہ کشنیز خشک بیخ نیلوفر گیرو بوزن مساوی
ضماد کریں ایضاً حضض مکی پوست انار شیریں اقاقیا گل سپاری گل لبتہ گلنار
مازو بوزن مساوی ضماد کریں ایضاً واسطے دفع اسہال کے مفید ہے ص زرورد
سماق کشنیز خشک تین تین ماشہ پوست انار پانچ ماشہ ضماد کریں

فصل کھترویں

ضمادات دافع امراض مقعد میں ضماد کہ ورم مقعد کو دفع کرے ص عدس مقشر

ضماد محلل ورم کہنہ معدہ

ضماد دافع ورم طحال

ضماد دافع صلابت طحال

ضماد دافع ورم طحال

ضماد دافع ورم سختی طحال

ضماد دافع ورم کبد

ضماد نافع ضعف جگر

ضماد نافع ورم جگر

ضماد نافع ورم جگر بارد

ضماد نافع ورم جگر

ضماد حابس اسہال

ضماد نافع ورم مقعد

پوست انار جفت بلوط قدرے روغن گل ملا کے ضماد کرین **ایضاً** واسطے خروج ورم مقعد کے مفید ہے **ص** برگ بھانگ ایک تولہ برگ بنفشہ چار ماشہ ضماد کرین **ایضاً** اقاقیا رسوت دم الاخوین مساوی الوزن **ضماد** کہ درد ورم بواسیر ریحی کو مفید ہے **ص** تخم گندنا تخم السی مقل ازرق بوزن مساوی تھوڑا روغن گاؤ ملا کے لگاوین **ایضاً** مغز ساق گاؤ ومغز تخم آلو زردہ تخم مرغ روغن گاؤ جسمین پیاز کا داغ دیا ہووے ملا کے ضماد کرین **ایضاً** پیاز روغن گاؤ مین بریان کر کے ضماد کرین **ایضاً** اقاقیا دم الاخوین کشتہ ارزیز تین تین ماشہ مقل چھ ماشہ افیون ایک ماشہ قدرے روغن گل ملا کے **ایضاً** مغز تخم نیب مغز تخم بکائن رسوت بوزن مساوی **ایضاً** مغز تخم کدوی شیرین مغز تخم آلو شیر گاؤ مین پیس کے ضماد کرین **فصل بہتروین** ضمادات دافع امراض گردہ ومثانہ مین **ضماد** کہ ورم گردہ کو دفع کرے **ص** گل بنفشہ برگ کشنیز تازہ برگ خرفہ چھ چھ ماشہ مغز بادام شیرین پانچ دانہ عرق گلاب مین پیس کے لگاوین **ایضاً** کہ ورم سخت گردہ کو تحلیل کرے **ص** اشق مقل مصطگی رومی تین تین ماشہ پانی مین گھول کے تخم خطمی تخم خبازی تخم شبت گل بابونہ تخم کتان میتھی پانچ پانچ ماشہ سفوف کر کے ملا کے ضماد کرین **ایضاً** محلل ورم گردہ **ص** آرد گندم برگ شبت گل بابونہ اصل السوس چھ چھ ماشہ شہد ڈیڑھ تولہ شیر گاؤ مین پکا کے لگاوین **ضماد** کہ خون منجمد مثانہ کو ادرار بول سے دفع کرے **ص** تخم کرفس نانخواہ سات سات ماشہ برگ جو النسہ اکلیل الملک گل بابونہ پانچ پانچ ماشہ آرد جو آرد نخود سیاہ ایک ایک تولہ آب برگ کرنب مین پیس کے **ضماد** کہ بستگی بول کو جو بسبب انجماد ورم کے مثانہ مین ہو مفید ہے **ص** برگ چقندر تخم میتھی گل بابونہ اکلیل الملک آرد باقلا آرد نخود پیاز بریان بوزن مساوی تھوڑا ایلوا کبوتر روغن سر شف ملا کے ضماد کرین **ضماد** دافع بول الدم **ص** اقاقیا صندلین سماق کشنیز خشک بوزن مساوی **ایضاً** تخم خرفہ گل سرخ گلنار چھ چھ ماشہ ذو صمغ عربی

ضماد دافع درد ورم بواسیر

ضماد کہ ورم گردہ دفع کرے

ضماد دافع خون منجمد مثانہ از ادرار

ضماد کہ بستگی بول کو جو بسبب انجماد ورم کے مثانہ میں ہو نافع

ضماد دافع بول الدم

سماق تین تین ماشے **ایضاً** دافع بول الدم کرب. ب جراحت کے ہو وسے **ص** گل ارمنی صبر حنضل اقاقیا مساوی بعرق گلاب وقدرے سرکہ **ضماد** کرے سنگ مثانہ وسنگ گردہ توڑے ودفع کرے **ص** برگ حنا پرسیاؤشان برگ تلسی برگ پودینہ برگ سویا آب بادیان **ایضاً** بیضۂ سنگ پشت تخم ہلیون سنگ جراحت پیس کے روغن عقرب ملاکے **ایضاً** عقرب سوختہ حجر الیہود بیضۂ سنگ پشت آلو بالو گل سرخ بوزن مساوی ساتھ آب ثبت کے **ضماد** نافع ورم گرم مثانہ **ص** تخم سویا گل بابونہ تخم خطمی مساوی **ضماد** کو ورم بارد گردہ کو دفع کرے **ص** خستۂ خرما ایک تولہ تخم خطمی ایک تولہ سرکہ مین **ضماد** آرد باقلا مویز زیرۂ سیاہ نو نو ماشہ خاکستر تخم خرما تخم خطمی تین تین ماشے **فصل تہتروین** ضمادات نافع امراض خصیۂ وقضیب مین **ضماد** نافع اورام بارد خصیہ وقضیب **ص** تخم سنبھالو آرد نخود آرد باقلا نو نو ماشے مویز منقےٰ پندرہ عدد روغن سرشف وچربی بط قدرے قدرے **ضماد** نافع فتق **ص** سعد کوفی بورۂ ارمنی زیرۂ سیاہ تخم حنظل صبر دو دو ماشہ آرد جو پشک گوسفند گل ارمنی چار چار ماشہ سرکۂ خالص ملاکے **ایضاً** دافع فتق **ص** چرونجی پوست انار مازو گلنار کندر تین تین ماشہ آرد باقلا ایک تولہ شراب کہنہ مین پس کے **ایضاً** سعد مر صمغ عربی مرزنجوش مازو اقاقیا کندر مساوی شراب کہنہ مین پیس کے **ضماد** کرے پیچید گی قضیب کو دفع کرے **ص** مردسنگ ماشے قسط تلخ ریوند چینی افیون تین تین ماشے مصطگی پھٹکری پانچ پانچ ماشے زعفران ایک ماشہ شراب انگوری مین پیس کے تھوڑا روغن ملاکے **ضماد** کرے کو فتگی قضیب کو دفع کرے **ص** مغاث صبر حرمل اقاقیا مساوی الوزن باریک کرکے سفیدۂ تخم مرغ مین ملاکے **ص** کہ بعد رفع اعوجاج کے قضیب کو مستحکم کرے **ص** حضض مکی اقاقیا گلنار مازو بریان تخم و پوست انار شیرین بوزن مساوی ساتھ لعاب اسبغول کے **ایضاً** پوست انار شیرین سون مکھی بریان گل مختوم مساوی واگر بعد رفع اعوجاج کے خلش رہے کی احلیل مین ہو وسے

ضماد کہ سنگ گردہ و سنگ مثانہ کو توڑے

ضماد دافع ورم بارد گردہ

ضماد نافع ورم بارد خصیہ وقضیب

ضماد نافع فتق

ضماد کہ پیچیدگی قضیب کو دفع کرے

ضماد دافع کوفتگی قضیب

ضماد کہ بعد رفع اعوجاج قضیب کو مستحکم کرے

روغن گل پکا دین فصل چوہتر دین ضمّدہ دافع امراض رحم ضماد دافع درد رحم
ص زعفران افیون بزرالبنج دو ماشہ تخم خطمی تخم السی پانچ پانچ ماشہ زردہ تخم مرغ نیم برشت
یک عدد ضماد کہ سیلان خون حیض کو جو بسبب کشادگی دہن رگوں کے ہو دفع کرے
ص گلنار جفت بلوط برگ مغیلان برگ کنار تخم خرفہ بوزن مساوی ایضاً عدس مقشر
پوست انار ترش برگ کنار مازو سبز مساوی ایضاً گل سرخ سعد گلنار عدس مقشر
پوست انار ترش برگ تخم خرفہ چار چار ماشہ پھٹکری چھ ماشہ ضماد کہ اجرائے خون حیض
زن حاملہ کو مسدود کرے ص مائین مازو پوست انار گلنار مساوی سرکۂ خالص ملا کے
ضماد کہ اختناق رحم کو دفع کرے ص مصطگی رومی سنبل الطیب چھ چھ ماشہ اکلیل الملک
سلیخہ شونیز پودینہ کوہی تخم شبت نو نو ماشہ روغن بابونہ ملا کے زہار سے تا ناف وکمر سے
تا نشستگاہ ضماد کرین ضماد کہ جنین میت کو خارج کرے ص تخم حنظل برگ سداب
قسط تلخ بوزن مساوی ساتھ زہرہ گاو خواہ شہد کے زہار و ناف پر ضماد کرین ضماد
کہ تولد جنین کو آسان کرے ص تخم السی ایک تولہ پیس کے شہد ایکتولہ وقدرے روغن تخم
سیاہ ملا کے نیمگرم زہار و ناف پر ضماد کرین فصل پچھتّر وین ضمادات دافع اورام و
دمل یعنی پھوڑا ظاہر جسم مین ضماد کہ ابتدائے اورام مین مواد کو بازگشت کرے ص صندل
سرخ گیرو رسوت مساوی آب کشنیز یا آب عنب الثعلب ضماد کرین ایضاً گل سرخ عدس مقشر
گلنار پوست انار آرد جو مساوی الوزن قدرے روغن گل ملا کے ضماد محلل اورام ص
گل خطمی گل بنفشہ آرد عدس مساوی قدرے سرکۂ خالص ملا کے ایضاً گل خطمی سفید
گل بنفشہ پانچ پانچ ماشہ کشنیز خشک گل بابونہ اکلیل الملک چھ چھ ماشہ ایضاً موم
زرد چھ ماشہ ڈیڑھ تولہ روغن سرشف مین گداخت کرکے مویز منقّے ایکتولہ انجیر زرد دو عدد
پیس کے ملا دین ایضاً گل بابونہ اکلیل الملک تخم السی تخم میتھی آرد جو مساوی تھوڑا
روغن گل ملا کے ضماد کہ اورام کو پکائے اور توڑے ص پنجال کبوتر پنجال مرغ چھ چھ

خمیر نان گندم ڈیڑھ تولہ نمک سانبھر دو ماشے پکا کے لگاوین **ایضاً** گھوڑے کو توڑے
**ص** نیلا تھوتھا تین ماشے تخم ہالم ہلدی رال چھ چھ ماشہ گوگل قند سیاہ ایک ایک تولہ
**ایضاً** دمل کو تحلیل کرے خواہ پکا کے توڑ دیوے **ص** آرد مونگ آرد جو آرد لوبیا آرد مسور
برابر ہموزن سرکہ و پانی مین خمیر کر کے نیم گرم لگاوین **فصل چھیتروین** ضمادات دافع ضربہ
وسقطہ مین **ضماد** کہ ورم و درد ضربہ وسقطہ کو دفع کرے **ص** چوب سفیدہ آملہ آنبہ ہلدی تخم
پنواڑ صابون خشت کہنہ بوزن مساوی قدرے روغن کنجد سیاہ ملا کے شیر گرم ضماد کرین
**ایضاً** مغاث گل ارمنی تخم خطمی مانش صبر ایک ایک تولہ زرد چوب شبت کندر چھ چھ ماشہ
**ضماد** کہ ضربہ وسقطہ و کوفتگی کو دفع کرے **ص** گل ارمنی چھ ماشہ برگ جھاؤ برگ گلاب برگ
انار نو نو ماشہ **ایضاً** زرد چوب برگ تازہ مکو گل ارمنی ایک ایک تولہ کھلی سرسون کی دو تولہ
**ایضاً** گل ارمنی کنجد سیاہ آنبہ ہلدی تخم ہالم مساوی الوزن قدرے روغن السی ملا کے ضماد
کہ آثار ضربہ وسقطہ کی سیاہی کو دفع کرے **ص** آرد مٹر آرد نخود چھڑیلہ تخم السی نو نو ماشہ
شنگرف چھ ماشہ مرچ سیاہ تین ماشہ قدرے سرکہ ملا کے **فصل ستتروین** ضمادات
متفرقہ مین **ضماد** کہ نتوسرہ یعنی بونڈر کو دفع کرے **ص** آرد باقلا مازو پوست انار ترش
ایک ایک تولہ پانی مین پیس کے پوست بیضہ مرغ ایک تولہ سفوف کر کے ملاوین **ضماد**
کہ سرطان کو دفع کرے **ص** آرد عدس پوست انار گیرو قند سیاہ کہنہ مساوی الوزن گرداگرد
سرطان کے لگاوین اور اس کے اوپر کوئی دوا نہ لگاوین کہ یہی تدبیر مفید ہے **ضماد** کہ
بدن کو خوشرنگ کرے **ص** آرد باقلا آرد نخود چھڑیلہ مغز بادام مقشر تخم خربزہ تخم خیارین
کندر یا مساوی شیر گاؤ مین پیس کے تھوڑا شہد ملا کے ضماد کرین اور ایک پہر کے
بعد دھووین **ضماد** کہ کانٹا وغیرہ جو بدن مین چبھا ہووے نکالے **ص** بیخ نے دراوند
مدحرج ہموزن پیس کے شہد ملا کے ضماد کرین **ضماد** کہ قبل ورم کرنے زخم سانپ کے
کاٹنے کا زہر جذب کر لیوے **ص** اصل پیاز عنصل حب الغار آرد مٹر مساوی

شراب مین پیس کے ایضاً گنجشک خواہ مرغ خانگی زندہ پھاڑکے باندھ دلوین
ایضاً گوشت افعی وگوشت مینڈک برابر پیس کے لگادین ضماد کہ بتوڑی کو کاٹ کے
گرادے ص سجی چونہ سیندور بیجال گنجشک صابون مساوی ضماد کرین ایضاً
ہرگاہ بتوڑی دفع ہوجاوے روغن گاؤ لگاکے برگ بیل نرم باندھین کہ آیندہ کو
برآمدنہ ہووے ایضاً بتوڑی پر پچھنے لگاکے صابون وسجی وچونہ ونوشادر شنگرف
مساوی پیس کے روغن کنجد ملاکے لگادین جب سب مواد دفع ہوجائے اندمال زخم کی
تدبیر کرین ایضاً افیون سم الفار نیلہ تھوتھا سجی دودھ تھوہر مساوی ایضاً کہ نہایت مفید
ہے ص جوک نیلہ تھوتھا سجی نوشادر روغن کنجد سیاہ ملاکے ضماد سبغول کہ اورام گرم
و درد مفاصل و فرج و کنج ران و قضیب و تمام اعضا کو تجربات سے ہے ص سبغول مسلم
دلوپست کوکنار سفوف کرکے مساوی پکادین و تھوڑا روغن گل ملاکے لگادین ۔

## حرف الطاء المطبقہ

### فائدہ طلا کو مسوح بھی کہتے ہین

فصل اٹھتروین طلاہاے دافع امراض سر بجز دن طلا کہ شقیقۂ بارد کو دفع کرے
ص خردل ایک جز مویز دوجز سرکہ مین پیس کے لگادین ایضاً زنجبیل دوماشہ برگ
حنائے تازہ ایک تولہ پانی مین پیس کے ایضاً زعفران ایک ماشہ مغز بادام شیرین دوعدد
برگ مرزنجوش تازہ مین پیس کے طلا دافع شقیقۂ حار ص صندل سفید گل نیلوفر ایک
ایک تولہ کافور دوماشے ایضاً گل محکند دوب تازہ کسیرو بوزن مساوی پانی مین پیس کے
ایضاً گل سرخ تخم کاہو تخم کاسنی جو کشنیز خشک پانی مین پیس کے طلا کہ صداع گرم کو دفع
کرے ص صندلین گل نیلوفر گل سرخ تخم کاہو تین تین ماشے افیون چار سرخ زعفران دو سرخ
عرق گلاب مین گھس کے ایضاً کشنیز خشک جو صندل سفید مساوی ایضاً برگ بنفشہ
گل نیلوفر مساوی پانی مین پیس کے تھوڑا روغن گل ملاکے طلا دافع صداع

ضماد کہ بتوڑی کو کاٹ کے گرادے

ضماد کہ ورام و درد مفاصل و فرج و کنج ران و قضیب و تمامی اعضا کو دفع کرے

طلا کہ شقیقہ بارد کو دفع کرے

طلا دافع شقیقۂ حار

طلا دافع صداع گرم

طلا دافع صداع گرم و بارد

صداع مزمن بارد **صں** گندھک آملہ سار ایک جزو بورہ ارمنی دو جزو پانی مین پیس کے
لگادین **ایضاً** صندل سفید ایک تولہ قرنفل پانچ عدد **ایضاً** نانخواہ اجود ھ تخم
سویا مساوی **طلا** ہر قسم کے درد کو بوجہ تحذیر کے مفید ہے **صں** پوست خشخاش زر العجم
ایک ایک تولہ افیون دو ماشے پانی مین گھس کے **طلا** کہ آشوب چشم کو مفید ہے **صں**
پودھ بیٹھانی رسوت پھٹکری بریان پوست ہلیلۂ زرد تین تین ماشہ افیون ایک ماشہ پانی
مین گھس کے نیمگرم لگادین **طلا** موسوم بہ گھر آشوب چشم اطفال کو دفع کرے **صں**
پھٹکری بریان رسوت چار چار ماشے کتھ سفید افیون ایک ایک ماشہ باریک کرکے
عرق لیموے کاغذی ڈال کے آٹھ پہر دستۂ آہنی سے ظرف آہنی مین کھرل کرکے استعمال کرین
**طلا** کہ درد و لیس گوش کو دفع کرے **صں** صندل سرخ سیپاری صبر بوزن مساوی عرق
گلاب مین گھس کے **طلا** کہ ثبور یعنی کہ اندر ہو خواہ باہر دفع کرے **صں** گل ارمنی دو ماشہ
کافور زعفران ایک ایک ماشہ روغن گل مین گھس کے **ایضاً** مردار سنگ سرکے مین
گھس کے لگادین **طلا** کہ سعفۂ سر یعنی گنج کو دفع کرے **صں** کمیلہ سہاگہ خام ہلدی
بکچی بوزن مساوی روغن سرسون مین کھرل کرکے **ایضاً** نیلہ تھوتھا بریان مرچ سیاہ
چھ چھ ماشے مسو سوختہ آملہ پوست انار پوست خشخاش کمیلہ بوزن سفوف کرکے روغن
سرسون ملا کے **ایضاً** تندری پھٹکری جلائے ایک تولہ نمک چھ ماشے سرکے مین گھس کے
**ایضاً** مردار سنگ پوست انار ترش مازو بوزن مساوی سرکے مین پیس کے **ایضاً**
سرابون عرق گلاب مین گھول کے **طلا** کہ سعفۂ اطفال کو دفع کرے **صں** مغز بادام سوختہ
برگ حنائے خشک کمیلہ ایک ایک تولہ مردار سنگ چھ ماشے توتیا مرچ سیاہ ایک ایک
ماشہ سفوف کرکے سرکے مین گھول کے تھوڑا روغن گل ملا کے لگادین **طلا** کہ سبوسۂ
سر کو دفع کرے **صں** بادام تلخ کو عصارۂ برگ کنجد خواہ سرکے مین گھس کے **ایضاً**
آرد تیھی آرد نخود سرکے مین گھول کے **طلا** کہ کلف چہرہ یعنی جھائین کو دفع کرے **صں**

گل سرخ آرد عدس سوئیر مساوی سرکے مین گھس کے ایضاً صبر استخوان کہنہ جانور کندر
چھ چھ ماشے سداب تین ماشے سرکے مین پیس کے ایضاً نہایت مجرب ہے لیموے کاغذی مین سفوف ہلدی
کا بھر کے ایک ہفتہ رکھ کے بیج تازہ سرکندہ کے ساتھ پیس کے رات کو لگاوین صبح
کو دھوئین ایضاً پھر پہلے آب خربزہ مین تین بار تسقید یا مواد و تودریوست عدس
پوست بیخ سرکندہ چھ چھ ماشے پانی مین پیس کے لگادین طلا کر ثبور چہرہ ۔ یعنی
مہاسے کو دفع درنگ کو صاف کرے ص جو مقشر آدھ پاؤ شیر گاؤ پاؤ بھر مین جوش
کر کے خشک کر رکھین تھوڑا جو مذکور تھوڑی ہلدی باہم پیس کے طلا کیا کرین ایضاً برگ
سوسن برگ نیب پوست درخت سرس قدرے قدرے باہم گھس کے طلا کرین فصل
او ناسی اطلیہ نافع مراض تنورۂ بدن طلا کرتے کو بند کرے ص برگ کنار برگ
انار سماق مساوی پانی مین پیس کے معدے پر لگادین ایضاً اقاقیا سعد مازو گل سرخ آملہ صندل
سفید مساوی ایضاً گلنار گل سرخ صندل سفید برگ کنار مساوی ایضاً پوست بیرون پستہ
زرورد صندل سفید چھ چھ ماشے مصطگی تین ماشے عرق گلاب مین گھس کے طلا سریع الاثر
کہ پستان نرم و غلیظ کو سخت کرے ص برگ و پھول و پھل خام و پوست درخت انار
جملہ مساوی سفوف کر کے ایک شبانہ روز پانی مین تر کر کے جوش دیوین جب سوم حصہ رہے
روغن تلخ ڈال کے جوش کرین جب پانی جل جاوے روغن صاف کر کے جستہ خواہ سیسے
کے ظرف مین رکھین وہ طلا کیا کرین اگر سیسے یا جستے کے ظرف میں دستۂ آہنی سے برقت
لگانے کے خوب گھس لیا کرین زیادہ قوی الاثر ہووے طلا سرطان کو دفع کرے ص
کو رنڈ پتھر وسیا آب کشنیز یا آب برگ مکو مین گھس کے لگادین ایضاً سیسے کو آب برگ
مکو مین گھس کے لگادین ایضاً سیسے کو آب برگ مکوے مین گھس کے اسمین تھوڑا تھوڑا
صبر و توتیا ملا کے لگادین طلا کر گندگی بغل کو دفع کرے ص کافور ایک تولہ گھر یا چاندی
کی قرنفل مصطگی پھٹکری چار چار ماشے سفوف کر کے عرق گلاب مین گھول کے لگادین

طلا دافع بہاری صاف کنندہ رنگ چہرہ

طلا حابس عرق

طلا سریع الاثر کہ پستان نرم و غلیظ کو سخت کرے

طلا دافع سرطان

طلا دافع گندگی بغل

ایضاً مردار سنگ عرق گلاب مین گھول رکھین و لگایا کرین ایضاً توتیا ایک جز کافور
تین جز عرق گلاب مین گھس کے لگایا کرین **فصل اثنی** اطلیہ دافع امراض خصیہ و قضیب
و بن ران **طلا** کہ درد و ورم خصیہ کو دفع کرے **ص** کا کنج پوست خشخاش آرد جو آرد عدس
مساوی الوزن ساتھ زردہ تخم مرغ و روغن گل کے طلا کرین **ایضاً** گل ارمنی رسوت ایک
ایک تولہ زنجبیل چار ماشے آب نمک تازہ مکو مین خواہ آب کشنیز مین پیس کے **ایضاً**
گل بابونہ تخم سویا نانخواہ ایک ایک تولہ برگ تنباکوی خشک چھ ماشے پانی مین پیس کے
قدرے روغن گل ملا کے نیم گرم لگا دین **طلا** کہ فربہی خصیہ کو زائل کرے **ص** کوزند تھہر
دُرانی چکی کا پتھر مساوی الوزن آب کشنیز تازہ یا آب برگ مکوی تازہ مین گھس کے لگایا
کرین **طلا** کہ خارش خصیہ و قضیب و عانہ کو دفع کرے **ص** صبر نوشادر نشاستہ گندم
گل ارمنی صندلین عرق گلاب خواہ پانی مین گھس کے تھوڑا سرکہ ملا کے لگا دین **طلا** کہ
واسطے دفع کجی قضیب و سستی اعصاب اس کے کو مفید ہے **ص** افیون تین ماشے
جائفل عاقرقرحا دارچینی پانچ پانچ ماشے پیاز نرگس ایک تولہ پوست بیخ کنیر سفید ڈیڑھ تولہ
دو پہر تک شراب مین کھرل کر کے لگا دین خواہ شیاف بنا رکھین وقت حاجت کے
شراب مین گھس کے لگا دین **طلا** کہ لاغری بیخ قضیب کو کہ بسبب جلق مارنے کے ہوئی
ہو دفع کرے **ص** جائفل جاوتری جھڑبلیہ ہیرک گوش آدمی چھ ماشے خون خصیہ خر تازہ
شراب دو آتشہ ملا کر اس قدر کھرل کرین کہ پاؤ بھر شراب صرف ہو کر قابل طلا ہو جاوے
پس ازان استعمال کرین **طلا** دافع مضرت جلق **ص** تخم یعنی مغز کدوی تلخ دو تولہ تخم گھنگچی
سفید عاقرقرحا چھ چھ ماشہ تخم بلبل مور تین تین ماشہ تین روز تک روغن گاؤ مین کھرل
کر کے طلا کرین و برگ تنبول سے باندھین **طلا** دافع جلق زدہ و از کار رفتہ **ص** [illegible] گوکھرو
عاقرقرحا پوست بیخ کنیر سفید دو دو تولہ گھنگچی سفید مقشر کیا
تین سیر شیر مین جوش کیا ہوا اور [illegible] بعد ازان بطور [illegible]
شیر گاؤ مین اس قدر کھرل کرین کہ تین سیر شیر صرف ہو جاوے بعد ازان بطور [illegible]

طلاء دافع درد و ورم خصیہ

طلا دافع فربہی خصیہ

طلا دافع خارش خصیہ و قضیب و عانہ

طلا دافع سستی اعضاء و کجی قضیب

طلا دافع لاغری بیخ قضیب بجلق

طلا دافع جلق زدہ و از کار رفتہ

حشفہ چھوڑ کے طلا کرکے برگ پان باندھین **ایضاً** پوست بیخ کنیر سفید پوست بیخ کنیر سرخ
ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ جائفل کلان ایک عدد افیون نو ماشے سب کو سفوف کرکے چربی گوہ
کلان کی دو تولہ ملا کے ایک روز کھرل کرین زان بعد آب برگ تازہ دھتورہ ملا کے کھرل
کرکے گولی بنا رکھین بروقت حاجت شراب دو آتشہ مین گھس کے حشفہ چھوڑ کے طلا کرین
و برگ پان سے باندھین **طلا** مؤلفہ حکیم شیر علی والد راقم کہ عنین و از کار رفتہ کو مفید و
مجرب ہے **ص** پوست بیخ کنیر سفید گھنگچی سفید آدھ آدھ پاؤ کوٹے تلخ جمال گوٹہ دو دو تولہ
سفوف کرکے پندرہ سیر گاؤ میش مین ملا کے پکاوین و دہی جما کے صبح کو چار سیر
پانی مین ڈال کے مسکہ نکالین و دہی کو مدفون کردین کہ سم قاتل ہو جاتا ہے و مسکہ کو گرم
کر رکھین قضیب پر طلا کرکے پان سے باندھین و لوزن ایک بتی پان کے ساتھ کھایا کرین
باستعمال دو ہفتہ صحت ہوتی ہے **طلا** کہ ورم بن ران کو دفع کرے **ص** صندل سرخ پھول گلاب
چینا ریوند سیپاری چھ چھ ماشے زعفران دو ماشے آب کشنیز تازہ یا آب برگ تازہ مکو
سے گھس کے طلا کرین **ایضاً** صندل سرخ گل ارمنی ریوند صبر اقاقیا نو نو ماشے افیون ایک
ماشہ زعفران چار سرخ آب برگ تازہ مکو یا کاسنی مین پیس کے **طلا** کہ آتشک کے زخم
درزخم و بثور کو دفع کرے **ص** ہڑتال سیماب مین تین ماشے بذر البنج ایک تولہ روغن گاؤ دو تولہ
پھول کے برتن مین دستہ نیب سے کھرل کرکے لگاوین **فصل اکاسئی** طلاہائے دافع
امراض مقعد **طلا** کہ تسکین درد بواسیر مین مجرب و بے نظیر ہے **ص** آب برگ تازہ
کپاس قسم نرمہ مین آنبہ ہلدی گھس کے طلا کرین و خشک ہونے پر دو بارہ سہ بارہ
طلا کرین **ایضاً** کہ بواسیر و نواسیر کو مجرب ہے **ص** خراطین کہ خون خر مین پیس کے خشک
کر رکھین بوقت حاجت آب جوشاندہ پچھان بید مین گھس کے لگاوین **ایضاً** ڈھیپ
بیگن کی اور بادام تلخ مساوی پیس کے روغن گل ملا کے **ایضاً** ڈگر کے قبضے کی ہڈی
عرق گلاب مین گھس کے طلا کرین **ایضاً** مغز تخم بکائن مغز تخم نیب سوت پانی مین

طلا دافع عنین کہ از کار رفتہ باشد

طلا دافع ورم بن ران

طلا دافع بثور درزخم آتشک

طلا مسکن درد بواسیر

گھس کے ایضاً مغز تخم آلو مغز تخم کدوی شیرین شیر زہین گھس کے لگاوین فصل بہاسی
طلاہائے دافع امراض اطراف ومفاصل طلا کہ ورم دست و پا کو کہ بیماری ہاے
دراز مین پیدا ہوتا ہے دفع کرے ص اقاقیا شیاف ابیض افیون [illegible] صندل کوفی عقرقرحا
حضض گل ارمنی مساوی سرکے و آب برگ تازہ مکوئے مین پیس کے طلا کرین ایضاً
لون دریا نمک سنگ بورہ ارمنی عود خام زرانباد صبر مساوی سرکے و عرق گلاب مین
پیس کے ایضاً گل ارمنی برگ مکوی تازہ زنجبیل مساوی الوزن پیس کے تھوڑا سرکہ
و روغن گل ملا کے طلا کہ بہا جن یعنے شقاق اطراف کو دفع کرے ص صابون ولائتی
گلاب مین گھس کے لگاوین ایضاً سیماب نانخواہ و کتھا ایک ایک تولہ روغن گاو چہ تولہ
[illegible] سی مین دستہ جو میمنہ سحر تر کے لگاوین ایضاً کبریت دو تولہ تھوڑا پانی ڈال کے آگ پر
جلا کے سفوف کر ڈال صبر چھ چھ ماشے مغز تخم تربز ایک تولہ ملا کے مثل مرہم کے لگاوین
طلا کہ ایڑی کے پھٹنے و درد کو دفع کرے ص حنظل کلان ایک عدد سورنجان تلخ ایک تولہ
برگ حنائے تازہ نو ماشے پانی مین پیس کے تھوڑا روغن تلخ ملا کے نیم گرم لگا کے باندھین
طلا کہ سختی اطراف و مفاصل دفع کرے ص چربی بط چربی مرغ مغز ساق گوسفند خواہ
گاو ایک ایک تولہ روغن چنبیلی دو تولہ کھرل کرکے ایضاً مکھن تازہ شیر گوسفند مین کتھا
[illegible] سفوف کرکے ملا وین و لگاوین طلا کہ پوست ناخن اکھڑنے کو دفع کرے ص کتھا
مصطگی چھ ماشہ نمک سنگ ایک ماشہ روغن چنبیلی مین کھرل کرکے لگاوین فصل تراسی
طلیہ دافع خدر و برص و بہق و دیگر امراض جلدیہ طلا کہ خدر کو دفع کرے ص سیماب
[illegible] تین تین ماشہ تخم دھتورہ سوختہ دو تولہ مرچ سیاہ ایک تولہ شیرہ برگ آک مین
کھرل کرکے طلا کرین ایضاً عقرقرحا جند بیدستر پودینہ مساوی الوزن سرکہ کہنہ مین پیس کے
ایضاً صبر مساوی با آب پودینہ تازہ حل کرکے طلا کرین طلا کہ چند روز لگانے سے
برص کو دفع کرے ص شیطرج عقرقرحا حضض ہندی خردل شونیز بریان بوزن

مساوی خون بز مین گولی بنا رکھین وخون تازہ بز خواہ آب شور مین گھس کے طلا کرین
ایضاً تخم ترب کندش مغز بادام تلخ شیطرج ہرتال اسپند کوٹ سیاہ پوست انجرو
بوزن مساوی سفوف باریک کرکے شراب تیز مین حل کرکے ایضاً ذراریح عسل بلادر
تخم ترب شیطرج بیخال کبوتر مساوی سرکہ مین حل کرکے طلا کیا کرین قرحہ کرکے
ناقص نکال کے صحت دیتا ہے ایضاً خردل شونیز بورہ ارمنی گوگرد بیخ کبر مساوی
سرکۂ خالص مین پیس کے ایضاً پوست بیخ انجیر جنگلی آملہ دو دو تولہ بکچی ایک تولہ
جوشاندۂ گل ڈھاک مع سُرخی وسیاہی مین گولی بنا رکھین و طلا کیا کرین طلائے برص
چھاجن کو دفع کرے ص تخم السی تخم تیرہ تیزک خردل سرکے مین پیس کے طلا کرین
ایضاً چرونجی ارد نخود سرکے کے ساتھ ایضاً تلچھٹ شراب کا سرکہ وگندھک
لا کے ایضاً بیخ حماض سرکے مین پیس کے طلا دافع برص ص ہرتال گندھک
پھٹکری مساوی سفوف کرکے سرکہ وشہد ملا کے ایضاً مغز بادام تلخ بھٹوانس
تخم ترب تخم لٹ جیرہ تخم کرم کلہ تخم ترہ تیزک کوٹ تلخ چیناد ربوزن مساوی سرکے مین
گھس کے ایضاً پوست چیناد ربیخ نرکنڈہ آب لیمو مین گھس کے لگاوین جب قرحہ ہوجائے
روغن نیب لگاوین کہ قرحہ دفع ہوکے صحیح نکلے گی طلائے بہق یعنی سہوان کو دفع کرے
ص شیطرج تخم ترب کندش خردل مساوی سرکے مین پیس کے لگاوین ایضاً تخم ترب
دس ماشے کوٹ تلخ کندش پانچ پانچ ماشے سرکۂ انگوری مین پیس کے لگاوین طلاکہ
دفع اکوتہ مین مجرب ہے ص سپاری چھالیا دھلا نوان چار چار عدد استخوان کھنہ سر
ڈیڑھ تولہ سب کو گدھے کی لید مین جلا کے کوئلہ کرین علیحدہ علیحدہ سُرمہ سا کر کے کتھا چھ
نیلا تھوتھا ایک ماشہ سُرمہ سا کرکے آدھ پاؤ روغن گاؤ مین مخلوط کرکے استعمال کرین
ایضاً کجلہ سوختہ ایک تولہ پھٹکری نیلا تھوتھا کتھا چھ ماشے روغن گاؤ ایک چھٹانک
مین مثل مرہم کے بنا دین ایضاً تخم بکچی چھ تولہ نیم کوفتہ کرکے آدھ پاؤ شیر گاؤ

طلا دفع برص و بھاجن

طلا دفع برص

طلائے دفع بہق

طلائے دفع اکوتہ مین مجرب ہے

دین ولوست درخت کیاس و انار ترش خام ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ حلبہ پیس کے گولی بنا رکھیں
اتھ آب برگ مکوے تازہ کے طلاکرین ایضًا سپیاری ہلدی بجی مسور پوست کو کنار
سوختہ ایک ایک تولہ رال سفید سہاگہ بریان کتھا پڑیا چھ چھ ماشے مرچ سیاہ تین ماشے
سب کو سفوف باریک کرکے روغن سرشف مین مخلوط کرکے لگا دین اور دو چار روز دھا
سینک کے باندھین پھر کھلا رکھین فصل چوراسی طلیہ دافع خارش و داد
طلا کہ خارش خشک و تر کو دفع کرے ص گندھک سیماب نیلا تھوتھا ہرتال بجی بوزن
مساوی دو چندان روغن تلخ مین کھرل کرکے طلا کرین ایضًا سیماب گھریا چاندی
گندھک برگ کنیر سوختہ پھٹکری مردار سنگ کمیلہ زرد چوب نیلا تھوتھا ایک ایک
کتھا سفید نو ماشے برگ حنائے تازہ دو تولہ روغن سرشف مین کھرل کرکے لگا دین
ایضًا کشتہ سیسہ تین تولہ گندھک دو تولہ ہرتال و سیماب ایک ایک تولہ سرکے مین کھرل
کرکے لگا دین طلا کہ خارش عضو خاص کی و نشا نہائے تر بلکہ کو دفع کرے ص سہاگہ
تین ماشے مغز بادام تلخ چھ ماشے تخم خربزہ غیر مقشر نو ماشے سرکے مین گھس کے رات
کو طلا کرین و صبح کو دھوئین طلا کہ داد کو دفع کرے ص تخم پنواڑ آملہ نمک خام زیرہ سیاہ
مساوی الوزن سفوف کرکے پانی مین گھس کے بعد کھجلانے داد کے طلا کرین طلا کہ دافع
داد ین مجرب ہے ص تخم پنواڑ نوشادر معدنی کتھ سفید زرد چوب کلی چونی کی نیبوان
گندھک بوزن مساوی عرق لیموں کا غذی مین گولیان بنا رکھین بوقت حاجت
آب لیموں خواہ پانی مین گھس کے لگا دین بقول طبیب ہندی سے آ پھونچ پنواڑ
کو ساد راور رکھیر ہر دے چونا نیبوان کرین داد سون بیر فصل پچاسی طلاہائے
مقوی باہ و قضیب و ممسک و منزل و ملذذ طلا کہ تقویت باہ و گردے کی کرتے ص رال
اندرا دھ سیر برادہ صندل سفید پاؤ سیر لوبان سفید آدھ پاؤ قرنفل دو تولہ ریشم معرف
پہنچین مقام گردہ و قضیب پر لگا دین طلا کہ تقویت باہ کی کرے ص شنگرف

طلا دافع خارش
جرب و تر
دافع خارش تر
دافع داد
طلا دافع داد مجرب
طلا مقوی باہ و گردہ
طلا مقوی باہ

ہڑتال طبقی سیماب کمیلہ عاقرقرحا بیاذرگس چینی بوزن مساوی زہرہ گاؤ میں کھرل
کرکے طلا کریں طلا کہ سستی قضیب کو دفع کرے ص سر امور کوٹ تلخ اسگندھ ناگوری
بوزن مساوی سرمہ سا کرکے مسکہ گاؤ میں ملا کے لگاویں طلا کہ قوت و فربہی قضیب کی
کرے ص اسپند مغز تخم ارنڈ خردل بوزن مساوی روغن چنبیلی میں کھرل کرکے طلا کہ قضیب
کی فربہی و درازی کرے ص ٹاٹی کلاں کے پھل پختہ سرشف اسپند کوٹ تلخ اسگندھ
مساوی الوزن پانی میں پیس کے چند بار طلا کریں و باندھیں طلا کہ باہ و امساک کو قوت
دیوے ص پوست بیخ آک دو تولہ تیلا ایک تولہ پوست بیخ کنیر سفید چار تولہ رسکپور
چھ ماشے سب کو زہرہ گاؤ میں گھس کے شیافت بنا رکھیں وقت حاجت پوست خشخاش
کے پانی میں گھس کے لگا دیں طلا کہ لذت جماع کی زیادہ کرے ص عاقرقرحا سہاگہ خام
کافور مساوی سرمہ سا کرکے شہد میں ملا کے طلا کریں و بعد ایک ساعت کے کپڑے سے
صاف کرکے مشغول ہوں ایضاً کہ قوت و لذت جماع کی زیادہ کرے ص شیر کی چربی میں
تھوڑا سعوط تخم انجرہ ملا کے طلا کریں و بعد ساعتی صاف کرکے مشغول ہوں طلا کہ عورت
جلد منزل کرے ص سہاگہ خام کافور مساوی شہد میں ملا کے طلا کریں و مشغول ہوں

فصل چھیاسٹی طلاہائے متعلق بالوں کے طلا کہ داء الثعلب یعنی بال خورہ کو
دفع کرے ص سم بز سیاہ سوختہ سم خر سوختہ چھ چھ ماشے سرگس تین ماشے روغن سرشف میں
گھس کے لگا دیں ایضاً کندش روغن بیضہ میں ملا کے لگاویں ایضاً کف دریا پوست
بیخ نے پشک موش مغز بادام تلخ مساوی روغن سرشف میں کھرل کرکے ایضاً برادہ
دندان فیل حرک گس مساوی روغن بیضہ میں ملا کے ایضاً موئے سوختہ موئے گوسفند
سوختہ برگ گندھک آملہ سار بوزن مساوی روغن سرشف میں گھس کے موقع پر پیاز سے
کھجلا کے طلا کریں طلا کہ داڑھی و مونچھ کے بال جاوے ص کف دریا مغز بادام تلخ
مساوی روغن کنتہ سرشف خواہ روغن بیضہ میں گھس کے لگاویں طلا قاتل ہر قسم

طلا دافع سستی قضیب
طلا مقوی و فربہی کنندہ قضیب
طلا فربہی و دراز کنندہ ذکر
طلا مقوی باہ و امساک
طلا زیادہ کنندہ لذت جماع
طلا کہ عورت کی جلد منزل کرے
طلا داء الثعلب
طلا کہ داڑھی مونچھ کے بال جاوے
طلا قاتل ہر قسم قمل یعنی جوں کا

برتسم قل یعنی جون کا **ص** صبر ہرتال مساوی روغن گل مین گھول کے لگاوین **ایضاً** سیاب روغن جنبلی مین گھس کے لگاوین اور بالون کو کپڑے سے باندھین **ایضاً** تخم بھوڑانس تخم خربزہ قرنفل ایک ایک تولہ توتیا چھ ماشے پانی مین گھس کے لگاوین بعد دو پہر کے دھو دین **ایضاً** آرد باقلا آرد عدس آرد بھٹونس مساوی پانی مین گھس کے **ایضاً** مغز تخم ترشفہ مغز تخم کھرنی مساوی پانی مین پیس کے لگاوین **فصل ستائیسویں** طلاہائے دافع اورام و بثور و ضربہ و سقطہ وغیرہ **طلا** کہ بثور باسوزش و بثور تر کو دفع کرے **ص** صندل سرخ سپاری گل ارمنی مساوی آب گشنیز تر مین خواہ آب برگ مکو مین گھس کے طلا کرین **طلا** کہ اورام و بثور کو دفع کرے **ص** صندلین کشنیز خشک ایک ایک تولہ آرد جو دو تولہ گل ارمنی چھ ماشے پانی مین پیس کے لگاوین و پارچہ تر اُس پر رکھین **طلا** کہ کوفتگی و شکستگی و آماس اعضا کو دفع کرے **ص** گل ارمنی سپاری صندل سفید ایک ایک تولہ رسوت مردار سنگ صبر چھ چھ ماشے آب برگ مکوے تازہ مین پیس کے طلا کرین **طلا** کہ ضربہ و سقطہ کو دفع کرے **ص** صبر تین ماشے تخم خطمی برگ بنفشہ صندلین بھٹونس اکلیل الملک چھ چھ ماشے سفوف کرکے سفیدہ تخم مرغ ملاکے نیمگرم لگاوین **ایضاً** کھلی کنجد سیاہ کھلی سرسون گیرو ایک ایک تولہ برگ سنبھالو برگ نمو ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ پانی مین پیس کے شیر گرم لگاوین **طلا** کہ آثار ضربہ و سقطہ کو دفع و رنگ عضو کو صاف کرے **ص** خاکستر شاخ گوزن کندر تین تین ماشہ آرد بھٹونس آرد باقلا نو نو ماشے نوشادر گوند ببول چھ چھ ماشہ مغز بادام تلخ ایک تولہ پانی مین پیس کے لگاوین **ایضاً** مغز بادام تلخ استخوان کہنہ ایک ایک تولہ صدف سوختہ کف دریا پھٹکری زرد چھ چھ ماشے پانی مین پیس کے لگاوین **طلا** کہ گوشت زائد کو تحلیل کرے **ص** ہرتال کنگلی سیاہ پانچ پانچ ماشے جرکس دس ماشے روغن گل مین کھرل کر کے لگاوین **طلا** کہ سوختگی آتش کو دفع کرے **ص** عدس چار تولہ پانی مین پکا کے گل سرخ ایک تولہ ملا کے پیس کے لگاوین و کپڑے سے تر رکھین **ایضاً** سفیدہ تخم مرغ روغن گل مین ملا کے **طلا** کہ مضرت کاٹنے جانوران

طلا دافع ضربہ و سقطہ

طلا دافع آثار ضربہ و سقطہ و صفائی رنگ عضو

طلا محلل گوشت زائد

زہردار کو دفع کرے صص ہینگ گندھک برگ پودینہ پیخال کبوتر باہم پیس کے لگائین ۔

## حرف العین

**فصل اٹھائیسی** عرقہائے مصفی و معتدل اخلاط مین **عرق** کہ جوشش و احتراق خون و بیوست و سوزش و حکہ و خارش و شورات کو دفع کرے **صص** برگ شاہترہ آملہ چرائتہ سرپھوکہ گل منڈی جل نیب برادہ شیشم پوست اندرونی درخت کچنال و نیب و بکائن تخم حنا چوب چینی عناب آدھ آدھ پاؤ برادہ صندلین خس کشنیز خشک برگ گاؤزبان بادرنجبویہ سطوخودوس ہلیلہ سیاہ گل معصفر گل نیب گل بکائن برم ڈنڈی برادہ آبنوس ایک ایک چھٹانک برسم معروف سات سیر عرق کھینچین **واضح** ہو کہ ان اجزا سے اگر چند اجزا کا عرق اسی وزن سے تیار کیا جائے تب بھی یہی فائدہ متصور ہے **ایضاً** گل منڈی برگ شاہترہ پاؤ پاؤ سیر چوب چینی خس آدھ آدھ پاؤ ہلیلہ کابلی ہلیلہ آملہ گل خطمی گل سرخ ایک ایک چھٹانک چار سیر پانی مین ترکرکے تراشہ کدوی دراز ڈیڑھ سیر تراشہ پیٹھ تین پاؤ شیر گاؤ تین سیر ڈال کے پانچ سیر عرق کھینچین **ایضاً** چھڑیلہ بادرنجبویہ تخم کاسنی پوست بیخ کسونڈی پوست بیخ کاسنی ابریشم خام ایک ایک چھٹانک آملہ پوست اندرونی درخت کچنال خس پوست درخت گوندنی جل نیب منڈی گل نیلوفر گڑھل چوب چینی گل معصفر آدھ آدھ پاؤ دس سیر پانی مین ترکرکے تین سیر پانی نیم کا جو درخت سے ٹپکتا ہے ڈالکر سات سیر عرق کھینچین **فصل نوسی** عرقہائے مفرح و مقوی و دافع امراض **عرق چوب چینی** کہ ضعف کو قوی کرے دماغ کو زیادہ قوت دیوے و مالیخولیائے مراقی کو مفید ہے **صص** چوب چینی تین پاؤ دارچینی پاؤ سیر کباب چینی قرنفل ناگرموتھ سازج ہندی عود غرقی بہمنین زرنباد خولنجان حب الاس چھڑیلہ برادہ صندل سفید آدھ آدھ پاؤ برگ گاؤزبان بادرنجبویہ پاؤ پاؤ سیر الائچی خرد جائفل جاوتری درونج عقربی خلب مصری مصطگی رومی تین تین تولہ مویز پانچ سیر شہد خالص دو سیر تخمیس سیر پانی دریا مین دو شبانہ روز

ڑکے آدھ پاؤ گل سرخ ڈال کے پندرہ سیر عرق کھینچین چھ ماشے زعفران کی پوٹلی نیچے کے
منھ پر اندر بھپکے کے لگا دین **عرق گل سنبل** کہ مقوی و مبہی منعظ و مشتہی ہے صص گل
سنبل سبزی دور کردہ گل سرخ گل منڈی سب سایے مین خشک کیا ہوا اور آدھ آدھ سیر
گل بنبلی تازہ آدھ سیر برسم معروف عرق کھینچین **عرق گزر** کہ مفرح و مقوی باہ ہے صص
گزر ستخوان و پوست دور کردہ بیس سیر کشمش پانچ سیر دیگ بستہ مین جوش دیوین دو دیگ کو
بند کرین کہ دھوان اسکا نہ نکلے پسی زان دار چینی شگوفتہ گل سرخ ناگرموتھ پوست ترنج چوب چینی
شگوفتہ بہمن سفید شگوفتہ آدھ آدھ پاؤ صندل سفید ایک چھٹانک لاچی سفید دو دو تولہ
ملاکے عرق کھینچین **عرق پان** کہ درد معدہ و درد شکم و قولنج ریحی کو دفع و تقویت باہ کی کرے
صص پان بنگلہ پانچ سو پودینہ تازہ آدھ پاؤ خولنجان ایک چھٹانک قرنفل تین تولہ لاچی
سفید ایک تولہ برسم معروف تین سیر عرق کھینچین **عرق مفرح** و مقوی دل و دماغ ہے صص گزر
ستخوان و پوست سے صاف کرکے کولھو مین پیں کے اسکا عرق پندرہ سیر کشمش مربی آملہ تخم دور
کردہ ایک ایک سیر بدستور عرق کھینچین **عرق گڑھل** کہ مقوی و مبہی و مفرح ہے صص گل گڑھل
تازہ سبزی و زیرہ دفع کرکے سوا سیر کشمش آدھ سیر دارچینی ایک چھٹانک ثعلب مصری چار تولہ
برسم معروف عرق کھینچین **عرق کافور** کہ تپہائے گرم و تپ دق کو مفید ہے صص کشنیز خشک
گل گاؤزبان برگ گاؤزبان صندلین تخم کاسنی تخم خیارین تخم کاہو تخم خرفہ برگ بنفشہ
گل نیلوفر گل سرخ ایک ایک چھٹانک تراشہ کدوی تازہ تین پاؤ تراشہ پیٹھ ڈیڑھ پاؤ کافور
پانچ تولہ برسم معروف عرق کھینچین **عرق شیر** کہ تپ صفراوی و تپ سوداوی و تپ دق کو مفید
ہے صص برگ گاؤزبان برگ بنفشہ گل نیلوفر آدھ آدھ پاؤ صندل سفید ایک چھٹانک
سات سیر شیر گاؤ ملا کے عرق کھینچین **فصل نوٹے** [90] عجون مین عجہ یعنی خاگینہ اور خاگینہ وہ ہے
جسمین انڈا طائر کا مخلوط ہو و غذائیت رکھتا ہو **عجہ** کہ زیادتی باہ و قوت مباشرت و تیزی
ذہن و حافظے کی کرے صص زردہ تخم مرغ دس عدد قیمہ گوشت بز نوجوان آدھ پاؤ آب

